ذات کو واسطے چراغ افروزی اشاعت انوار ارشاد و ہدایت ور رفع ظلمت تیرہ درونی اہل غفلت
وضلالت کے ساتھہ حجت استوار و آیات و علامات و معجزات باہرات کے مبعوث فرمایا اور
اونکے چار یاروں کو فضل و اقتدار کو کہ بنای قیام و استحکام دین اسلام کے بمنزلہ قوایم و ارکان کے
تھے پروانہ شمع جمال جہان آرای صدر نشین ایوان رسالت کا کرکے بیچ ترویج احکام اسلام و اظہار
اوامر و نواہی اس شریعت و دین کے کہ ناسخ جمیع شرایع و ادیان و فروغ بخش دیدہ کور چشمان
ظلمت کفر و طغیان ہی معین و مددگار کیا اور وہ بمقتضای فرط تصدیق و ایقان و کمال نور
ایمان کے ملت و کیش بیگانگی اور علایق قرابت و یگانگی کو چھوڑکر اوس صاحب مسند ختم رسالت
کے جان و مال سے فدا ہوکر ہر حال میں ساتھہ سرور انبیا مسند نشین مقام دنی فتدلی فکان
قاب قوسین او ادنی کے رفیق طریق جان نثاری کے تھے اور اونہوں نے بیچ تقویت و تقویم اسلام
و دین و قتل و استیصال کفار و معاندین رسول امین کے بذل اجتہادات بلیغہ ادا کو اوس مرتبہ
کو پہونچایا کہ حضرت رب الارباب و رسول ذو الاحباب نے اونکی تعریف و توصیف فرمائی چنانچہ آیات
قرآنیہ و احادیث نبویہ اسپر ناطق ہیں اور بعد انبیا علی نبینا و علیہم السلام کے وہ افضل افراد بنی نوع
انسان و رہنمای طریق تلقین دین و ایمان و پیشوای سبیل اہل ایقان ہیں جو اکثر مومنین اہل سنت
و جماعت اونکے مناقب و فضایل سے کہ قرآن و حدیث سے ثابت ہیں کما ہی آگاہی نہیں
رکھتے تھے اسواسطے خدام پادشاہ ذوالاجاہ سریر آرای سلطنت دُرة التاج افسر خلافت
گورگانی زیب افزای اورنگ خلافت گوشوارہ فرق حشمت و شوکت سلطنت نجم دری سمای
رفعت و بزرگی شہاب ثاقب برج سروری مویّد اسلام مرجع طوایف خاص و عام سرافراختہ
بایادی الطاف الٰہی سپہر لوح جبینہ دادہ آگاہی ابوظفر سراج الدین محمد بہادر شاہ بادشاہ
غازی ادام اللہ سلطنتہ و ابد الاسلام بطول ایام بقائہ کہ صفائی نیت حق طویت و میمنت حسن
اعتقاد سے و بر طریقہ رضیہ مذہب حق اہل سنت و جماعت کے راسخ دم و ثابت قدم ہیں بنظر
افادہ تام کے اس فقیر سراپا تقصیر کو ارشاد کیا کہ ہر چند فضایل و مناقب خلفاے راشدین اور
صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کے کتب مبسوطہ اہل سنت میں رقم پذیر ہیں لیکن چونکہ سب
بالاستیعاب کسی ایک مقام پر لکھے نہیں گئے خواص اہل علم اوس سے آگہی رکھتے ہیں اور عوام

اوسکی تفصیل پر اطلاع نہیں رکھتے اگر بعد قرآن و احادیث و کتب دینیہ سے انتخاب کرکے
علیحدہ ایک رسالہ مختصر میں اندراج پاویں تو حالی فائدہ عوام و خواص سے نہو گا اسلئے کہ
عوام کو اوس سے واقفیت تام حاصل ہوگی اور خواص کو صفحات مبسوطات میں حاجت تفتیش
نہ رہیگی لاجرم اس ہیچمدان خادم عجز و بی لیاقتی نے باوجود عدم لیاقت اہتمام اس کام کی
نظر اجر و ثواب انسان اور دلالت کی سیر آرای جلالت کے بحسب دستگاہ کے موافق ناقص اپنی کے
قلم صراحت نگار کو رخصت ترقیم و تسطیر کی دیکر رسالہ ایکہزار دو سو [illegible] ہجریہ میں اوس مختصر کو
اوپر ایک مقدمہ اور چار باب اور ایک خاتمہ کے طور پر ترتیب دیا اور اسکو تحفۃ السلاطین فی
فی فضائل اصحاب رسول الرحمن کے موسوم کیا **مقدمہ** مشتمل او دو فصلوں پر ہی **فصل**
**پہلی** بیچ محافظت زبان کے آلودگی سے سب و شتم یعنی تبرا سے اور بیان حب اوسکے اور **فصل**
**دوسری** بیچ تعریف صحابہ اور بیان عقیدہ کے کہ لیست صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم کے کسطرح
سکہے اور **باب اول** بیچ ذکر فضائل صحابہ رضی اللہ عنہم کے کہ آیات قرآنی سے ثابت ہیں
**باب دوسرا** بیچ بیان اور فضائل کے کہ حدیث شریف میں وارد ہیں **باب تیسرا** بیچ
فضائل خلفاء اربعہ رضی اللہ تعالی عنہم کے اور یہ باب محتوی ہی اور چند فصول کے ہی **باب چوتھا**
بیچ فضائل و مناقب عشرہ مبشرہ اور یاد بعضے صحابہ کرام رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین کے
اور **خاتمہ** بیچ بیان کلمات طیبات خلفاء اربع رضی اللہ تعالی عنہم کے کہ سراسر حکمت و پند
اور نہایت نافع و سود مند ہیں اور الحاق خاتمہ کا باندراج ان کلمات حکمت آیات کے اس
رسالہ میں بسبب اس بات کی تمامی حکمت آب عطات آیات ٹھہرا تا خیر و سعادت مصدر انوار
افادت و اجادت مصدر امور بارگاہ خلافت عمدہ آراکین سلطنت قدردان ارباب علم و ہنر
پایہ شناس اہل جوہر والا شان رفیع المکان مخاطب بخطاب احترام الدولہ عمدۃ الحکما حاذق
الزمان ارسطوی دوران حکیم محمد احسن اللہ خان بہادر ثابت جنگ عافاہ اللہ فی الدارین کے اتفاق
پڑا ارباب علم و مستعدان مطالب دقیقہ کو بہت کسوت پوشی زبان اردو کے بہتری کم
پایہ تصور کرکے قرت باہرہ بنظر ختم التعاریف کے ہو رہا ہی اگر صفحات اوراق اس رسالہ کو
بنظر انصاف مطالعہ کرینگے تو حسن قبول اسکی بنظر قدر قدردان گیاں ہوگی الٰہی دستیاری

لطف جسیم و رحمت عمیم سے نفع اسکا عام کر کہ جمیع مومنین اس سے انتفاع پاویں اور ثواب اسکیکو اور جو باعث اس جمع و تالیف کے ہوئی ہیں اور سب مسلمانونکو توفیق کسب خیر و سعادت اور اکتساب صوالح اعمال کی عطا کر اور ذنوب و سیآت کو صفحہ نامہ اعمال ہماری سے ساتھ آب رحمت کی دہو کر اور عقیدہ صحیحہ فرقہ ناجیہ اہلسنت و جماعت کے سعادت حسن خاتمت نصیب کر اور سب مسلمانونکو آفت شنعت عقاید باطلہ کے بچا اور اس بسیر و سامان عمر تو لجہ عصیان کو گرانباری قرضداریسے سبکدوش کر کے مع اہل و عیال کے بیچ بلدہ طیبہ احد الحرمین المحترمین کے پہنچا اور موت ہماری بعد ایمان کے بیچ شہر رسول مقبول اپنے کے کر آمین یا رب العالمین **نظم** الٰہی مجکو کر خاک مدینہ لگا دی گہاٹ پر میرا سفینہ الٰہی عشق میں احمد کے رکہہ چور ہی یہ ہی محبت اوسکا مغفور الٰہی دو عشق مصطفےٰ دی بہار اوسکی وصل کی مجکو دوادی الٰہی ہو ہمین ایک بندہ گنہگار جبھی تو بخشدی میری غبار الٰہی مجکو تو اپنی کرم سے چہوڑا دین دین اور دنیا کی غم الٰہی ان میری باپ مغفور کر ہی رحمت سی تری پہنین دور الٰہی اسرار کہتا ہون تیرا کہ ہوئی خاتمہ بالخیر مرا سوال گور کر تو مجہپہ آسان کہ ہونین خوف سے اوسکے ہراسان عذاب نار سے دیکہو بچائے تو ہی یکہو میری مشکل کشائی ✽ اللہم یا رجاء السائلین و قابل التائبین و امان الخائفین و راحم الضعفاء و الفقراء و المساکین یا حنان یا منان یا ذا یا ذالجود و الاحسان تقبل منا یا کریم و عافنا و اعف عنا و اغفرلنا ذنوبنا و ارحمنا و علی الاسلام و الایمان و الکتاب و السنۃ جمیعا توفنا و انت راض عنا و اغفرلنا و لوالدینا و لامۃ محمد اجمعین یا ارحم الراحمین و صلی وسلم علی محمد سید الانبیاء و المرسلین و آلہ الطیبین و اصحابہ الطاہرین

**مقدمہ مشتمل دو فصلونپر فصل پہلی بیچ بیان محافظت زبان کے بدگہانے** فرمایا اللہ تعالےٰ نے وَلَا يَغْتَبْ بَعْضُكُم بَعْضًا ۚ أَيُحِبُّ أَحَدُكُمْ أَن يَأْكُلَ لَحْمَ أَخِيهِ مَيْتًا فَكَرِهْتُمُوهُ ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ ۚ إِنَّ اللَّهَ تَوَّابٌ رَّحِيمٌ ۵ یعنے اور بد نکہو پیٹہ پیچہے ایک دوسرے کو بہلا خوش لگتا ہی تم میں کسیکو کہ کہاوے گوشت اپنے بہائی کا جو مردہ ہو سو گہن آوے تمکو اس سے اور ڈرتے رہو اللہ سے بیشک اللہ معاف کرنیوالا ہی مہربان **ف** غیبت بلائی عظیم ہی گویا ایک بجلی ہی کہ جلادیتی ہے

یعنے نابود کردیتی ہی طاعات کو جیسا کہ منقول ہی یعنے ہر رگو ست کہ مثال اوس شخص کی
کہ غیبت کرتا ہی لوگونکی مانند مثال اوس شخص کے ہی کہ کھڑی کرتا ہی منجنیق پس پھینکتا
ہی سیاہ پتہر اوسکے نیکیاں اپنی مشرق اور مغرب کی طرف اور دائین اور بائین اور آیا ہی کہ
حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے کسنے کہا کہ فلانے شخص نے غیبت کی تمہاری پس بھیجا
اونہوں نے اوسکو طباق بہری کہجور سے اور کہا کہ مجھے خبر پہنچی ہی کہ تو نے بطریق تحفہ
کے بھیجیں مجھکو نیکیاں اپنی پس چاہا میں نے کہ کچھ بدلا اوتاروں میں اوسکا منہاج ان
امام غزالی اور فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے أتدرون ما أكثر ما يدخل
الناس الجنة تقوى الله وحسن الخلق أتدرون ما أكثر ما يدخل
الناس النار الأجوفان الفم والفرج یعنے کیا جانتے ہو تم اوس چیز کو کہ بہت
داخل کریگی لوگونکو جنت میں وہ ڈر اللہ کا ہی اور اچھا خلق کیا جانتے ہو تم اوس
چیز کو کہ بہت داخل کریگی لوگونکو دوزخ میں وہ دو خالی چیز ہیں منہہ اور ستر
اور فرمایا سباب المسلم فسوق وقتاله كفر یعنے برا کہنا مسلمان کا فسق
ہی اور مار ڈالنا اوسکا خصلت کفر کی ہی سفیان صحابی نے کہا کہ عرض کیا میں نے کہ یا
رسول اللہ کس چیز سے بہت ڈرتے ہیں آپ مجھپر کہا سفیان نے پس پکڑی آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے زبان مبارک اپنی اور فرمایا یہ اور فرمایا ليس المؤمن
بالطعان ولا باللعان ولا الفاحش ولا البذي نہیں ہی شان مومن کی
بہت طعن کرنا اور نہ بہت لعنت کرنی اور نہ سخت کہنا اور نہ بیہودہ کہنا ۔ اور فرمایا
کہ جو کوئی کسی چیز کو لعنت کرتا ہی اور وہ چیز لائق لعنت کے ہوتی نہیں تو وہ لعنت کہنے
والے ہی پر پڑتی ہی ۔ کہا عقبہ نے کہ پوچھا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے پس عرض کیا
۱۱ میں نے کہ کیا ہی سبب نجات کا پس فرمایا آپ نے أمسك عليك لسانك وليسعك
بيتك وابك على خطيئتك یعنے تابعدار کر اپنا زبان اپنی کو اور بیٹھا رہ تو
گھر اپنی میں اور رویا کر اپنے گناہوں پر اور فرمایا من صمت نجا جو چپکا رہتا
ہی بچا وہ اور بیہودہ سے بچا سب مانی اور فرمایا مقام الرجل للصمت

اَفْضَلُ مِنْ عِبَادَةِ سِتِّيْنَ سَنَةً مرتبہ آدمی کا ساتھہ جیب رہنیکے افضل ہے
ساٹھہ برسکی عبادت سے ہو آئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ ایکدن حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ
کے پاس اسحالمین کروہ کھینچ رہی ہے زبان اپنی پس کہا عمر رضی اللہ عنہ نے کہ مت کرو یہ بخشا اللہ
نے تجکو پس کہا اونکو ابو بکر نے کہ اسنے داخل کیا ہی مجھے بہت ہلاکت کی جگہون مین ٭
ایک دو شخصون نے نماز پڑہی ظہر کی یا عصر کی اور تہے وہ روزہ دار پس جبکہ پڑہ چکے نبی صلے اللہ
علیہ وسلم نماز فرمایا کہ پہیرو وضو اپنا اور نماز اپنی تم دونو اور پورا کرو روزہ اپنا یعنے توڑ ڈالو
اور قضا کرو اوسکو اور دن کہا دونون نے کیون یا رسول اللہ فرمایا کہ غیبت کی تمنے فلانیکی
**اور** فرمایا اَلْغِیْبَۃُ اَشَدُّ مِنَ الزِّنَا یعنے غیبت زیادہ گناہ رکہتی ہی زنا سے عرض کیا
صحابہ نے کہ یا رسول اللہ اور کیونکر غیبت زیادہ گناہ رکہتی ہی زنا سے فرمایا کہ تحقیق آدمی البتہ
زنا کرتا ہی پہر توبہ کرتا ہی پس بخشتا ہی اللہ اوسکو اور تحقیق غیبت کرنیوالا نہین بخشش کیجاتی
اوسکی یہانتک کہ بخشے غیبت اوسکو جسکی غیبت کی ہی **اور** فرمایا اِنَّ مِنْ اَرْبَی الرِّبٰوا
الْاِسْتِطَالَۃَ فِیْ عِرْضِ الْمُسْلِمِ بِغَیْرِ حَقٍّ یعنے بڑی بیازونکا بیاز زبان درازی ہی بیچ
آبروی مسلمانکے ناحق ٭ چڑہے رسولخدا صلے اللہ علیہ وسلم منبر پر پہر پکارا بلند آواز سے پس
فرمایا ای جماعت اون کی کہ اسلام لائے ساتھہ زبان اپنی کی اور نہین پہنچی ایمان اونکے دلکی طرف
نہ ایذا دو مسلمانونکو اور نہ عار دلاؤ اونکو اور نہ ڈہونڈہو عیب اونکے پس تحقیق جو کوئی
ڈہونڈہتا ہی عیب اپنے بہائی مسلمان کا تو ڈہونڈہتا ہی اللہ عیب اوسکا اور جسکا ڈہونڈہتا ہی
اللہ عیب رسوا کرتا ہی اوسکو اگرچہ درمیان گہر اپنے کے ہو ٭ **اور** فرمایا رسولخدا صلے اللہ
علیہ وسلم نے لَمَّا عُرِجَ بِیْ رَبِّیْ مَرَرْتُ بِقَوْمٍ لَھُمْ اَظْفَارٌ مِنْ نُحَاسٍ یَخْمِشُوْنَ
وُجُوْھَھُمْ وَصُدُوْرَھُمْ فَقُلْتُ مَنْ ھٰؤُلَاۗءِ یَا جِبْرَئِیْلُ قَالَ ھٰؤُلَاۗءِ الَّذِیْنَ
یَاْکُلُوْنَ لُحُوْمَ النَّاسِ وَیَقَعُوْنَ فِیْ اَعْرَاضِھِمْ یعنے جب اوپر لیگیا مجھکو رب میرا
یعنے شب معراج مین تو گذرا مین ایک قوم پر کہ اونکے ناخن تہے تانبے کے نوچتے تہے موہنہ اپنے
اور سینے اپنے پس کہا مینے کون ہین یہ ای جبرئیل کہا یہ وہ ہین کہ کہاتے ہین گوشت لوگونکا
اور پڑتے ہین آبروریزی اونکی مین یعنے غیبت کرتے ہین اور گلہ بیان کرتے تہے ٭ بیت

عدل اور صحابی سب عدل ہین مطلق بموجب ظاہر کتاب اور سنت اور اجماع معتبر کے
اور بعضون نے شرط کیا ہی صحابی ہونیکے لیے طول صحبت کو ساتھ آنحضرت صلے اللہ
علیہ وسلم کے کہ وہ خدمت بابرکت مین بہت حاضر رہا ہو اور سیکھا ہو علم حضرت سے
اور حاضر ہوا ہو غزوات مین اور کمتر مدت اوسکے چھ مہینے کہے ہین لیکن دلیل چھ مہینونکی
معلوم نہین واللہ اعلم اور جاننا چاہیے کہ اسمین شبہہ نہین کہ غالب ہی مرتبہ اونکا کہ اکثر
حضرت کی خدمت مبارک مین حاضر رہا اور جہاد کیا حضرت کے ساتھ اون لوگون پر کہ نہین
رہے اکثر حضرت کی خدمت بابرکت مین اور حاضر نہین ہوئے کسی جہاد مین اور نہین دیکھا
آنحضرت کو مگر ایک نظر دور سے اور کلام نہین کیا اونسے مگر کم یا دیکھا حالت طفولیت
مین اگرچہ شرف صحبت حاصل ہی سبکو **اور** شرح السنہ مین ہی کہ کہا ابو منصور بغدادی نے
کہ ہمارے علما کا اجماع ہی اسپر کہ افضل اونکے خلفاء اربعہ ہین بحسب ترتیب خلافت کے
پھر باقی عشرہ مبشرہ سے پھر بدری پھر احد کے پھر بیعت الرضوان کے پھر وہ کہ اونکو مرتبہ ہی
اہل عقبتین سے کہ انصار مین سے ہین اور ایسے ہی سابقون اولون اور وہ وہ ہین کہ نماز پڑہی
اونہون نے قبلتین کی طرف یعنی کعبہ اور بیت المقدس کیطرف اور معاویہ رضی اللہ عنہ عدول
فضلا اور صحابہ خیار سے ہین اور لڑائیان جو بیچ اونکے ہوئین ہین تو ہر جماعت
کو شبہہ کہ اعتقاد رکہتے تہے صواب پر ہونے اپنی کا اور سبب اسکے سب تاویل کرتے تہے
اپنی لڑائیون پر اور نہین نکل گیا کوئی اونمین سے عدالت سے بسبب اسکے کہ وہ مجتہد تہے اختلاف
کرتے تہے مسایل مین اور نہین لازم آتا اس سے نقص کسیکا اونمین سے غرضکہ طریقہ اہل
سنت وجماعت کا یہ ہی کہ زبان اونکی گفتگو سے بند رکہین کہ سوای خیر کے کچھ نکہین اگرچہ
برخلاف خیر کے منقول ہو تو اوس سے چشم پوشی کرین کہ سلامتی اسمین ہی **اور** شرح
مسلم مین ہی کہ برا کہنا صحابہ کا حرام ہی اور اکبر فواحش سے اور مذہب ہمارا اور جمہور کا
یہ ہی کہ برا کہنے والا انکا تعزیر دیا جاوے اور کہا بعضے مالکیہ نے کہ وہ قتل کیا جاوے اور
کہا قاضی عیاض نے کہ برا کہنا کسیکا صحابہ مین سے کبائر سے ہی اور تصریح کی ہی اصحاب ہمارے
نے کہ قتل کیا جاوے آدمی بسبب برا کہنے شیخین رضی اللہ عنہما کے اور کہا [illegible] ٥

والنظار میں ہی کہ جو کہا شیخین رضی اللہ عنہما کا و لعنت کری اونکو کفر ہی اور اگر تفضیلت
دی علی رضی اللہ عنہ کو اوپر تو وہ مبتدع ہی کہ انکی الخلافۃ صدیق اور رسالت کردی میں ہی کہ کافر
ہوتا ہی جسکا منکر ہے ان دونوں کی خلافت کا یا دل بغض رکھے ان سے اور دوست رکھے اہل
بیت کو اور اگر دوست رکھے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو زیادہ اون سے تو نہیں باعث مواخذہ کا سبب
[illegible] اور شاید کہ وجہ انکی تخصیص کی اسلئے ہی کہ وارد ہوئی ہیں انکی فضل میں [illegible] بہتیری
اور تخصیص کی حاجت کر بلحدہ باب میں جیسے کہ آویگی یا اسلئے کہ خارجی جو ہی انکی عداوت پر
بخلاف خوارج ہیکہ ہیچ ہیں [illegible] عثمان اور علی اور معاویہ وغیرہ رضی اللہ عنہم کے واللہ اعلم ع
رح جلیہ قدوۃ المحققین سند المحدثین مولانا عبد العزیز علیہ الرحمہ نے لکھا ہی کہ کلام
ترجمہ باب [illegible] خلافت صدیق اکبر کے اور رد کی کیا تو بھی لکھا ہی کہ جو کوئی کافر ہے
حضرت صدیق کی خلافت کا وہ منکر اجماع قطعی کا ہے اور وہ [illegible] فتاوی عالمگیری
میں کہا ہی کہ الرافضی اذا کان یسب الشیخین و یلعنهما العیاذ باللہ
فہو کافر و ان کان یفضل علیا کرم اللہ تعالی وجہہ علی ابی بکر
رضی اللہ تعالی عنہ لا یکون کافرا و لکنہ مبتدع و لو قذف عائشۃ
رضی اللہ تعالی عنہا بالزنا کفر باللہ اور یہ بھی عالمگیری میں ہی ہی انکا یا من
انکر خلافۃ ابی بکر الصدیق رضی اللہ عنہ فہو کافر علی قول بعضهم و قال بعضهم
وهو مبتدع و لیس بکافر و الصحیح انہ کافر و کذلک من انکر خلافۃ
عمر رضی اللہ عنہ فی اصح الاقوال و یجب اکفارهم الروافض فی قولهم
برجعۃ الاموات الی الدنیا و بتناسخ الارواح الی ان قالوا و هؤلاء
القوم خارجون عن ملۃ الاسلام و احکامهم احکام المرتدین ۔
تمام ہوا کلام مولانا عبد العزیز رحمۃ اللہ کا اور یہ مسئلہ مظاہر حق شرح مشکوۃ کی میں
مفصل لکھا گیا ہی اور کتاب تذکرۃ الاخوان میں ہی جاننا چاہیے کہ اصحاب ذکر کیے
ہیں کہ جو حضرت کی صحبت مبارکت میں حاضر ہوئے اور دولت اسلام سے مشرف ہوئے اور اسلام
ہی کے عقیدہ پر وفات پائی ہر جو بہت دن حضرت کی صحبت میں حاضر رہے وہ افضل ہیں

اور

اونسے کہ جو کم صحبت میں رہے اور ثنا اور صفت و خوبیان اونکی قرآن اور حدیث سے
ثابت ہین چنانچہ اب آگے مذکور ہوتی ہین انشاء اللہ تعالی پس اونسے محبت رکہنی اور اونکی
راہ پر چلنا ایمانکی علامت ہی اور جو کوئی اونکو معاذ اللہ لعن اور طعن کرے یا برا جانے
اوسنے گویا قرآن و حدیث کا انکار کیا اوسکا ٹہکانا دوزخ ہی اور ظاہر ہی کہ اللہ تعالی
مالک خالق سبکا ہی اوسکی محبت رکہنی اور اوسکے حکم پر چلنا فرض ہی اور اوسکا حکم ہی
کہ میرے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت رکہو اور اونکے کہنے پر چلو پس حضرت رسولخدا
صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت اور اطاعت فرض عین ہوی اور حضرت صحابہ کیسی محبت
رکہتے تہے اور آپنے اونسے محبت رکہنے کی کیسی تاکید کی چنانچہ آگے حدیثونسے یہہ بات
معلوم ہوگی پس قطع نظر اور دلیلونسے جسکو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت صادق
ہوگی وہ اونسے بہی محبت رکہیگا جیسے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اونسے محبت رکہی ہی
اور یہہ بات یقینی ہی کہ جو مسلمان حضرت کے ساتہہ رہتے تہے اور ہر صلاح و مشورہ میں شریک
ہوتے تہے اور دین و اسلام اونہین کی کوششسے جاری ہوا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے
وقت میں بہی اور بعد حضرت کے بہی گویا وہ لوگ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی پیغمبری کے کام میں
مددگار تہے اور جو صاحب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے گہر کے تہے بیبیان اور اولاد
اور نواسے وغیرہ اون سے حضرت کو محبت تہی بلکہ سارے مکہ اور مدینہ کے مسلمانونسے
بلکہ سب سے محبت تہی تو جسکو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت ہوگی وہ اونسے بہی محبت
رکہیگا اور ان اصحاب اور اہلبیت کی تعظیم کریگا اور راہ اور طریقہ انکا اختیار کریگا
پہر جسقدر اوسکو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت زیادہ ہوگی اوسیقدر انسے
بہی اوسکو محبت زیادہ ہوگی اور جاننا چاہیے کہ معاذ اللہ اگر حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کے اصحاب یا اہلبیت برے ٹہرین تو مسلمانی کا دین ہی جہوٹہا ٹہرے کیونکہ
قرآن و حدیث مسلمانی کی بنیاد اونہین کے واسطے سے پچہلے لوگونکو پہنچی پہر اگر وہ برے تہے
تو اونکی تباہی ہوتے قرآن و حدیث کا کیا اعتبار اور جب قرآن و حدیث ہی اعتبار رہونے تو
دین مسلمانی سب جہوٹہہ ٹہرا پس جو شخص اونکو برا جانے وہ گویا اپنی آپکو مسلمان نہین

جانا اور سب اصحاب کا انکار کرنا ہی بلکہ دین اسلام کا انکار کرنا ہی اور صحابہ کی آیات کی
خوبیاں اور بڑائی قرآن و حدیث میں بہت مذکور ہیں یہاں کئی آیتیں اور حدیثیں صحابہ
کی فضیلت میں مذکور ہوتی ہیں عقیدہ درست کرنیکو اسقدر بھی کافی ہی **باب پہلا**
ج باب اون آیتوں کے کہ صحابہ کرام کی فضیلت میں نازل ہوئیں فرمایا اللہ تعالیٰ نے سورہ فتح
میں مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ مَعَهٗ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَیْنَهُمْ
تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا یَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا سِیْمَاهُمْ فِیْ وُجُوْهِهِمْ
مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِی التَّوْرٰىةِ وَمَثَلُهُمْ فِی الْاِنْجِیْلِ كَزَرْعٍ
اَخْرَجَ شَطْـَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ یُعْجِبُ الزُّرَّاعَ
لِیَغِیْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ
مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِیْمًا ۞ یعنی محمد رسول اللہ کا ہی اور جو اوسکے ساتھ ہیں سخت
ہیں کافروں پر مہربان ہیں اور محبت رکھتے ہیں آپس میں تو دیکھے اونکو رکوع کرتے اور سجدہ
کرتے ہوئے ڈھونڈتے ہیں فضل اللہ کا اور اوسکی خوشی نشانی صلاح اونکی اونکے منہ پر ہی
سجدے کے اثر سے یہہ جو مذکور ہوئی مثال ہی اونکی توریت میں اور مثال اونکی انجیل میں جیسے
کھیتی نے نکالا اپنا پٹھا پھر اوسکی کمر مضبوط کی یعنی قوی کیا اوسکو پھر موٹا ہوا پھر کھڑا ہوا
اپنی جڑ پر خوش لگتا ہی کھیتی والوں کو مشابہت دی گئی اسطرح تاکہ جلاوے اونسے جی کافروں کا
وعدہ دیا ہی اللہ نے اونمیں سے جو یقین لائے اور کئے بھلے کام مغفرت کا اور بڑے ثواب
کا ۞ **ف** یہہ آیت اللہ نے صفات حضرت کی شان میں نازل کی اور اسمیں حضرت کے
یاروں کی ظاہر و باطن کی خوبیاں بیان فرمائیں تاکہ مخالفوں پر حجت ہو کہ ایسے لوگ حضرت
پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کے رفیق ہیں اور جسکے رفیق دائم صلاح پر ایسے ہونگے وہ شخص
خود اعلی درجہ کا خدا پرست اور نیکوکار ہوگا اور یہہ بھی معلوم ہوا کہ پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم
کی صحبت ایسی چوکھی کہ اوسکے سب لوگ ایسے نیک ہوگئے سو اس آیت میں
حضرت کے اصحابوں کی خوبیاں ظاہر کیں کہ وہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے رفیق ہیں
اور ساتھ موجود رہتے ہیں اور کافروں پر زورآور اور سخت ہیں اور آپسمیں ملائم ہیں اور

وبامحبت اور ہمیشہ نماز مین مشغول رہتے ہین اور اونکے چہرونپر اسد کا نور ہی سجدے کے سبب
سے کہ ہزارونمین پہچانے پڑتے ہین اور باطن کی خوبی یہہ کہ یہہ صرف اسد کی رضا مندی کے
واسطے ہی اور اسد کا فضل چاہتے ہین ملک و دولت و دنیا نہین چاہتے یعنے اونکی نیتمین ریاکاری
اور تقیہ شعار نہین ہین اور نفاق نہین رکہتے اور سابق سے اسد تعالی نے توریۃ و انجیل مین
اونکے مثال لکہی کہ جیسے بیج بویا جاتا ہی جب اوس سے کہیتی جمتی ہی اور درخت اوسکے
موٹے اور بڑے ہوتے ہین تو کہیتی والے دیکہکر خوش ہوتے ہین اور اونکے دشمن ناخوش
ہوتے ہین اسیطرح یہہ پہلے ایک دو مسلمان تہے پہر زیادہ ہوتے گئے اور اسلام کو صحابونسے
قوت بڑہتی گئی پہر جب اسلام کو قوت ہوئی تو اسد اور رسول خوش ہوئے اور کافر ناخوش ہوئے
اور غصے مین آئے سو یہہ حضرت کے اصحاب اسد تعالی نے اسیواسطے ایسی ظاہر و باطن کی خوبیون
والے بنائے تا انکو دیکہکر کافرونکا جی جلے اور اگر ان اصحاب سے کچہہ گناہ بہی ہوئے تو آخرت
مین وہ گناہ معاف ہوکر ثواب عظیم اونکو ملیگا تو وہان زیادہ اونہی کافرونکا جی جلیگا جو
اونکے دشمن تہے اصحاب کو انعام و اکرام ہوگا اور خود وہ کافر دوزخمین جلتے ہونگے ہرچند
اس آیت مین سب اصحاب کی تعریف ہی مگر یہہ چار باتین جو بیان کین کہ الذین معہ یعنے معمر کے
ساتہہ رہنا اور اشدآء علی الکفار یعنے کافرونپر سخت اور زبردست اور رحمآء بینہم یعنے
آپسمین رحم دل اور تریہم رکعا سجدا یعنے نماز مین مشغول رہنا سو یہہ چارون باتین چارون خلیفون
مین بالخصوص بہی مخصوص تہین چنانچہ حضرت ابوبکر ابتدا عمر سے حضرت صلی اسد علیہ وسلم کے
ساتہہ رہے خصوصا غار مین ساتہہ دیا اور ہجرت مین رفاقت کی اور بعد مرنیکے بہی حضرت
صلی اسد علیہ وسلم کے پاس ایک جگہہ مین دفن ہوئے پس الذین معہ کی حقیقت اونپر خوب ثابت
ہوئی اور کافرونپر سخت ہونا حضرت عمر کا مشہور و معروف ہی جس روز یہہ مسلمان ہوئے اوس روز
جماعت سے مسلمانون نے نکلکر نماز پڑہی اوس سے پہلے مسلمان کافرونکے خوف سے نماز چہپ کر
پڑہتے تہے اونکے مسلمان ہونیسے مسلمانونکو قوت ہوئی اور کافر ڈر گئے اور انکی خلافت مین
کافرونکے ہزار شہرونمین مسلمانونکا عمل ہوا اور دین اسلام جاری ہوگیا تو اشداء علی
الکفار کا مطلب حضرت عمر مین خوب پایا گیا اور مسلمانونپر رحم دلی حضرت عثمان رضی اسد عنہ مین

ظاہری کرے اور لوگوں نے غلبہ کیا تو اوسوقت کم و بیش دو ہزار غلام مسلح حضرت
عثمان رضی اللہ عنہ کے موجود تھے آپنے اوسیوقت اونکو آزاد کیا اور فرمایا کہ میں نہیں چاہتا
کہ مسلمانوں پر کوئی شخص میرے سبب سے تلوار کھینچے اگرچہ میں جان سے مارا جاؤں چنانچہ وہ سب
غلام چلے گئے اور بلوائیوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کیا اور آپنے اونسے مقابلہ
نکیا تو رحماء بینھم کا وصف اونمیں خوب ظاہر ہوا اور عبادت میں مشغول رہنا حضرت علی
رضی اللہ عنہم کا کمال کے درجہکو پہنچا کہ عین سجدہ کی حالت میں شہید ہوئے پس تراھم رکعا
سجدا انکا بیان ہوا پھر اگر غور کیجئے تو ہر ایک میں یہ چاروں صفتیں بخوبی تھیں اور حقیقت
سیکی سے دی اللہ تبہی غرضکہ اس آیت سے معلوم ہوا کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے اصحابوں
کے ظاہر و باطن دونوں نیک تھے اور یہہ بہی معلوم ہوا کہ عنایت اللہ تعالے کا فضل اوس پر متوجہ تہا
کہ تورات انجیل میں بہی اونکی خوبیاں اور اونکا ذکر بیان ہو گیا تہا اور یہہ خود فرمایا اللہ تعالے
کہ ہمنے اون اصحابوں کی ایسی مشابہت دی اسواسطے کہ تا اونکے سبب سے کافروں کا جی
جلے اور کافر غصہ میں آویں تو اس سے معلوم ہوا کہ جو شخص حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے
اصحابوں کی خوبیاں اور نیکیاں اور تعریفیں سنکر جل اوٹہے وہ کافر ہی اللہ کی درگاہ سے
راندہ گیا اور مردود ہی سبحان اللہ جو کوئی اللہ کے مقبولوں کے دوستوں یاروں سے دشمنی کرے
وہ کیونکر نہ اللہ کی درگاہ سے راندہ جاوے اور یہہ بہی اس آیت سے معلوم ہوا کہ کسی صحابی
اگر کچھہ گناہ کا کام بہی ہو گیا تو وہ معاف ہی کسواسطے کہ خدا تعالی نے وعدہ کیا ہی معاف
کریگا * تذکرۃ الاخوان باقلاع عن المعاصی * جیسے بیان فرمایا اشداء علی الکفار
رحماء بینھم ایسیہی سورہ مائدہ میں فرمایا اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ
يُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلَا يَخَافُوْنَ لَوْمَةَ لَآئِمٍ اور دوست اکی ہمتی کا
کفار پر یہانتک ہیبت بہی کہ جیا تہے اسے کہ اونکو کفار کے کپڑوں سے لگ جانیسے اور آپسے
مومنوں کا جانبی تہے اوسکے بدنوں سے لگ جانیسے اور آپس کے اخلاص و محبت کی یہہ نوبت تہی کہ
ایک مومن دوسرے مومن کو دیکہتا تو سلام و علیک کرتا اور مصافحہ کرتا اور نہایت اظہار
محبت کرتا اور سیماھم فی وجوھھم الخ کی تفسیر میں عطار سے منقول ہی کہ روشن و نورانی تہے چہرے

اونکے لیے بہت نماز پڑہنے اونکے راتونکو بسبب فرمانے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے مَنْ کَثُرَ صَلٰوتُہٗ بِاللَّیْلِ حَسُنَ وَجْہُہٗ بِالنَّہَارِ * یعنے جو کوئی نماز بہت پڑہتا ہی اوسکو خوبصورت ہوتا ہی چہرہ اوسکا دنکو * اور وَمَثَلُہُمْ فِی الْاِنْجِیْلِ اخر کی تفسیر میں بعضے مفسروں سے منقول ہی کہ انجیل میں لکہا ہی کہ قریب ہی کہ نکلیگی ایک قوم نشوونما پاوینگے مانند نشوونما پانے کہیتی کے حکم کرینگے اچہی باتونکا اور منع کرینگے بری باتونسے اور عکرمہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہی اَخْرَجَ شَطْأَہٗ یعنے نکالا کہیتی نے پٹہا اپنا ساتہہ ابی بکر رضی اللہ عنہ کے فَآزَرَہٗ یعنے پہر اوسکی کمر مضبوط کی ساتہہ عمر رضی اللہ عنہ کے فَاسْتَغْلَظَ یعنے پہر موٹا ہوا ساتہہ عثمان رضی اللہ عنہ کے فَاسْتَوٰی عَلٰی سُوْقِہٖ یعنے کہڑا ہوا اپنی جڑ پر ساتہہ علی رضی اللہ عنہ کے اور یہہ مثال ہی کہ بیان کی اللہ تعالی نے ابتدا امر اسلام کی اور ترقی اوسکی زیادتی میں یہانتک کہ قوی ہوا اور مستحکم ہوا اسلام اسلیئے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اوٹہے رسالت کے پہنچانیکے لیئے تن تنہا پہر قوی کیا اونکو اللہ تعالی نے بسبب اون لوگونکے کہ ایمان لائے ساتہہ اونکے جیسیکہ قوی کرتا ہی کہیتی کے پہلے پٹہکو وہ پٹہے کہ نکلتے آتے ہین اوسمین سے اور لپٹے جاتے ہین یہانتک کہ خوش لگتا ہی کہیتی والونکو اور یہہ آیت رد کرتی ہی رافضیونکے قول کو کہ وہ کہتے ہین کہ صحابہ کافر ہوگئے تہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد اسلیئے کہ وعدہ اونکے لیئے مغفرۃ کا اور اجر عظیم کے ملنے کا نہیں ہوا اگر اوسی صورت مین کہ وہ مرتے دم تک اسلام پر ثابت رہے × مل × یہہ مثال کہیتی کی مثال اصحاب کی ہی کہ اول تہوڑے اور ضعیف تہے اور رفتہ رفتہ بہت اور غالب ہوے اور یہہ قوی کرنا خدا کا اونکو اس جہت سے ہوا کہ کفار اونکے سبب سے غصہ مین آوین بسبب حسد کے کہ اونپر رکہتے تہے اور لکہا ہی مفسرون نے کہ آیۃ وَالَّذِیْنَ مَعَہٗ اَشِدَّاءُ الخ صفت تمام صحابہ کی ہی اور ساتہہ ہر کلمہ کے اشارہ شخص معین کی طرف بہی ہی صحابہ مین سے چنانچہ کلمہ مَعَہٗ کا اشارہ ہی حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کی طرف کہ اِذْ ہُمَا فِی الْغَارِ دلیل اوسکی ہی اور لفظ اَشِدَّاءُ کنایہ ہی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہ کوئی شخص سختی کفار کے ساتہہ اونکے برابر نہیں رکہتا تہا اور لفظ رُحَمَاءُ اشارہ ہی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف کہ رحم و مہربانی اونکی مشہور ہی اور رُکَّعًا سُجَّدًا اشارہ ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف کہ اکثر اوقات نماز مین رہتے تہے اور یَبْتَغُوْنَ فَضْلًا باقی عشرہ مبشرہ ہین اور بقیہ لئے تمام صحابہ ہین *

اور امام قشیری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ عجب ہی اس آیت سے کہ جو کوئی اصحاب پر غصہ کرے

صلے اللہ علیہ وسلم سے بہی ایسا ہی ہی چارون اماموںکے نزدیک کافر ہوجاتا ہی اورقتل
کرنا اوسکا واجب ہی اور بیچ برا کہنے تمام صحابہ کے بہی امام احمد اور امام مالک متفق ہین
کفر اور قتل پر مانند مرتد کے بحسب روایت مشہور کے چنانچہ یہہ کتاب اقناع مین کہ فقہ
حنبلی کی ہی ترغیب وغیرہ سے نقل کیا ہی اور ایک روایت امام احمد سے ہی کہ وہ فاسق
ومبتدع ہی اور قتل کرنا تو بہی لازم ہی اور مذہب شافعی مین بہی حکم مثل حکم دونون
مذہبون کے ہی پس ہر مسلمان کو برا کہنے اور بغض رکہنے تمام صحابہ کیسے پرہیز کرنا واجب
ہی اور ذکر اونکا سوائی بہلائی کے نکرے والا ساکت رہے اور انکی آپسکی نزاع کو سپرد
خدا تعالیٰ کے کرے اور اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہی کہ روز قیامت کے انکی آپسکی کی نزاع کو
انکے سینون سے نکالڈالینگے ہم اور سوای شفیق کے آپسمین رہینگے **معالم وبحر
العلوم** نادر نامہ مین لکہا ہی کہ نادر شاہ نے ملا باشی سے آیۃ کریمہ وَالَّذِيْنَ
مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ الخ کا حال پوچہا کہ یہہ کسکی شان
مین نازل ہوئی ہی ملا باشی نے عرض کیا کہ علماء امامیہ کہتے ہین کہ یہہ تمام صفتین مخصوص
ذات معدن البرکات جناب امیر المومنین علی ابن ابیطالب کے ہین اور فرقہ سنت وجماعت کہتے
ہین کہ ہر صفت ان صفات حمیدہ مین سے بیچ شان ایک ایک کے صحابہ کبار سے نازل ہوئی اور ضمیر
جمع اور تعداد صفات موافق اشخاص کیکو مددگار حجت اپنی کا کرتے ہین نادر شاہ نے
پوچہا کہ توریت وانجیل عالم مین موجود ہین عرض کیا لوگون نے کہ ہین نادر شاہ نے اس مسئلہ
کے تحقیق کرنیکو موقوف اوپر شہادت کتابون آسمانی کے چہوڑکر مقرر فرمایا کہ مرزا مہدی
اصفہانی کوکب تخلص اہل توریت وانجیل کے وطنون مین جاکر دونو کتابونکو فارسی مین
ترجمہ کرکر حضور مین لاوے چنانچہ مشار الیہ روانہ منزل مقصود کا ہوا اور بادشاہ کے ڈرسے
شب وروز مشغول امر مامور کا ہوا جن دنومین کہ بادشاہ شہر قزوین مین اقامت رکہتا تہا
مرزا مہدی ترجمہ دونون کتابونکا بادشاہ کی خدمت مین لایا چونکہ اون دنومین بادشاہ
مصروف اور متوجہ طرف تسخیر داغستان کے تہا مباحثہ اور تحقیق کرنے مسئلہ مذکور کو موقوف اوس
وقت پر رکہا اور بعد پہرنیکے داغستان سے نجف اشرف مین فضلای فریقین کو بلایا

اور علمائی نورت و انحسل کو بہی واسطے ثابت کرنے حقیت کے اور ادای شہادت کے
محفل مباحثہ کی میں حاضر کیا بعد از قیل و قال بہت کے اور رد و بدل بسیار کے اہل سنت کے فضلا
اور علماء غالب آئے اور فرمایا کہ مذہب سنیوں کا برحق اور مسلم الثبوت ہی اور اس باب میں
ایک محضر لکہا گیا اور سب کی مہریں کروا کر بعلیس اور سکی اطراف و جوانب کو بہیجیں چنانچہ بوساطت
نواب زکریا خان صوبہ دار لاہور کے ایک نقل محضر کی ہندوستان کو بہی بہیجی اور نادر نامہ مرزا
مہدی کے بیچ وقایع سن گیارانسو چہپن کے لکہا ہی کہ اس سنہ میں مجلس مذاکرہ کی باجماع سموح
اسلام اور فقہائے کرام اور علمائے اسلام تمامی ممالک ایران اور بلخ اور بخارا اور نجف اشرف
اور کربلائے معلے اور حلہ اور بغداد کے مرتب ہوئی بہر طرح مقالات اور اظہار حقایق کے بعد
مقرر ہوا کہ علمای ممالک ایران نے لکہدیا کہ عقیدہ اسلامیہ ہمارا یہ ہی کہ بعد از رحلت حضرت
سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کے خلافت باجماع امت کے جناب ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ
اور بعد اوسکے بنص اور نصب جناب موصوف کے جناب فاروق اعظم عمر ابن الخطاب رضی اللہ عنہ پر
اور بعد اوسکے بمشورہ اور اتفاق اصحاب کے ذو النورین عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ پر اور بعد اوسکے
امیر المومنین علی ابن ابیطالب رضی اللہ عنہ پر قرار پائی اور بموجب آیۃ السابقون الاولون من المہاجرین
والانصار والذین اتبعوہم باحسان رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ کے اور بتقاضای آیۃ شریفہ لقد رضی اللہ عن
المومنین اذ یبایعونک تحت الشجرۃ فعلم ما فی قلوبہم کے اور بحسب حدیث شریف اصحابی کالنجوم
بایہم اقتدیتم اہتدیتم کے خلفا برحق ہیں اور طریقہ ربط اور مواصلت کا فیما بین انکے رعایت
کیا گیا تہا اور باہم رسم موافقت کی آمیزش مغایرت اور منافرت سے مسلوک تہی چنانچہ کہ
بعد از رحلت خلیفۂ اول اور ثانی کے جناب مرتضوی سے حال کا سوال کیا گیا تو آپ نے فرمایا
اماما حق قاسطان عادلان کانا علی الحق وماتا علی الحق علی ہذا القیاس بہت سی باتیں ایسی
ہیں کہ اتحاد اور ارتباط باہم پر دلالت کرتی ہیں اور سنہ نو سو چہ ہجری ہوی میں شاہ
اسمعیل صفوی نے خروج کر کے سب ورفض لعنت خلفاء ثلثہ کے شایع کیا ہی اس تحریر پر علمائے
نجف اشرف اور کربلا معلی اور حلہ اور بغداد اور بلخ اور بخارا نے بہی تصدیق اپنی لکہی تمام ہوا
مضمون نادر نامہ کا اور فرمایا اللہ تعالی نے سورہ حدید میں لا یستوی منکم من انفق من

قَبْلِ الْفَتْحِ وَقَاتَلَ أُولَئِكَ أَعْظَمُ دَرَجَةً مِّنَ الَّذِينَ أَنفَقُوا مِن بَعْدُ وَقَاتَلُوا
وَكُلًّا وَعَدَ اللَّهُ الْحُسْنَىٰ وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ ۝ برابر نہین تم مین جسنے خرچ کیا فتح سے
پہلے اور لڑا یعنے کفار سے اون لوگونکا بڑا درجہ ہی اونسے کہ خرچ کیا اوسکے پیچہے اور لڑے
اور سبکو وعدہ دیا ہی اللہ نے خوبی کا اور اللہ کو خبر ہی جو تم کرتے ہو ۝ **ف** مکہ کی فتح ہونیسے
پہلے اکثر مسلمان محتاج اور کم زور تہے اوسوقت مال خرچ کرنے اور جہاد کرنے مین بڑا فائدہ ہوا
کہ مسلمانونکی حاجتین روا ہوئین اور کافرون پر دین کا غلبہ ہوا اسواسطے اللہ صاحب کے نزدیک
اون مال خرچنے والونکا اور جہاد کرنیوالونکا درجہ بڑا ہی اکثر مفسرون نے لکہا ہی کہ یہ آیت
حضرت ابو بکر صدیق ہی کے حقمین نازل ہوئی اور جن لوگون نے بعد فتح مکہ کے مال خرچا اور جہاد کیا
وہ کم درجہ والے ہین اون پہلونسے اور بہشتی دونو ہین کہ اللہ نے خوبی کا یعنے بہشت کا دونوسے
وعدہ کیا اس آیہ سے معلوم ہوا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے بعضے اصحاب بعضون سے افضل
ہین سبکا مرتبہ برابر نہین مگر بہشتی ہونیمین سب برابر ہین اگرچہ بہشت کے اعلی درجہ مین کوئی ہو
اور کوئی اوس سے نیچے کے درجہ مین جیسے بادشاہ کے وزیر ہوتے ہین کوئی فقط وزیر کوئی وزیر اعظم
مگر مقرب بادشاہ کے دونو ہوتے ہین پس اس آیہ سے معلوم ہوا کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے درجے
برابر کسی صحابی کا مرتبہ نہین **تذکیر ف ۲** منقول ہی کہ نزول اس آیہ کا ابو بکر رضی اللہ عنہ کی شان مین
ہی کہ اول مسلمانونکے اور اول خرچ کرنیوالونکے راہ خدا مین ہین حتے کہ تمام مال دیکر ایک کملی مین
رہے تہے ابن عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ تہا مین رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس اور اونکے پاس ابو بکر
صدیق بیٹہے تہے اس حالمین کہ اوپر ایک کملی تہی کہ سینہ پر دونو کنارے اوسکے ملا کر ایک سیخ اوپر
دی رکہی تہی پس نازل ہوے جبرئیل اور کہا کیا ہی کہ ابو بکر کو دیکہتا ہون اس حالمین کہ اوپر ایک کملی ہی
کہ سینہ پر سیخ سے دونو کنارے ملا رکہے ہین پس فرمایا آنحضرت نے کہ خرچ کیا اسنے مال اپنا مجہپر
پہلے فتح مکہ کے کہا جبرئیل ع نے کہ پس اللہ عز وجل فرماتا ہی کہ کہو اوسکو سلام اور کہو اوسکو آیا راضی ہی تو
مجہسے اپنے اس فقر مین یا خفا پس فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ ای ابو بکر بلاشبہ اللہ عز وجل تجہے سلام
فرماتا ہی اور فرماتا ہی کہ آیا راضی ہی تو مجہسے اپنے اس فقر مین یا خفا ہی پس کہا ابو بکر نے کہ آیا خفا
ہونگا مین اپنے رب پر بلاشبہ مین اپنی رب سے راضی ہون یہ نقل کی ہے تفسیر معالم مین ابن عمر سے نقل کی

پیدا ہوئے اسی سبب سے رحم کرے خدا تعالی اوپر اسلام کرنے اور رضا جوئی اوسکی کرنے اوسکے

بعض کئیے والوں کو کسبِ خدا کی شہادت حاصل ہوگی نعوذ باللہ منہ تفسیر بحر العلوم

اور فرمایا اللہ تعالی نے سورہ اعراف میں وَرَحْمَتِیْ وَسِعَتْ كُلَّ شَیْءٍ فَسَاَكْتُبُهَا لِلَّذِیْنَ

یَتَّقُوْنَ وَیُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَالَّذِیْنَ هُمْ بِاٰیٰتِنَا یُؤْمِنُوْنَ اَلَّذِیْنَ یَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ

النَّبِیَّ الْاُمِّیَّ الَّذِیْ یَجِدُوْنَهٗ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِی التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِیْلِ

یَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَیَنْهٰىهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ وَیُحِلُّ لَهُمُ الطَّیِّبٰتِ وَیُحَرِّمُ عَلَیْهِمُ

الْخَبٰٓىٕثَ وَیَضَعُ عَنْهُمْ اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِیْ كَانَتْ عَلَیْهِمْ فَالَّذِیْنَ

اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِیْۤ اُنْزِلَ مَعَهٗۤ اُولٰٓىٕكَ هُمُ

الْمُفْلِحُوْنَ یعنے میری رحمت شامل ہی ہر چیز کو لکھدونگا اوسکے لیے کہ ڈر رکھتے ہیں میرا اور دیتے

زکوة اور اونکے لیے کہ ہماری آیتوں پر یقین کرتے ہیں جو تابع ہوتے ہیں اس رسول کے جو نبی ہی امی

جسکو پاتے ہیں اپنے پاس لکھا ہوا توریت اور انجیل میں بتاتا ہی اونکو نیک کام اور منع کرتا ہی برے

کاموں سے اور حلال کرتا ہی اونکے واسطے پاک چیزیں اور حرام کرتا ہی اوپر ناپاک چیزیں اور

اوتارتا ہی اون سے بوجھ اونکے اور پھانسیاں جو اوپر تھیں سو جو اوس پر یقین لائے اور اوسکی رفاقت

کی اور مدد کی اور تابعدار ہوئے اوس نور کے جو اوسکے ساتھ اوترا ہی وہی لوگ پہنچے ہیں مراد کو

ف یعنی پاک پروردگار فرماتا ہی کہ میری رحمت سب چیزوں کو شامل ہی یعنے دنیا میں لیکن آخرت

میں وہ رحمت اون لوگوں کے واسطے وہ رحمت لکھدونگا یعنے لازم کر دونگا جو لوگ اس نبی پر

یقین لائے یعنے محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور اوسکی توقیر و رفاقت کی کہ ہجرت میں اونکا ساتھ دیا

مکہ سے گھر چھوڑکر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدینہ منورہ کو گئے اور وہ لوگ جنہوں نے

مدینہ میں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو جگہ دی اور مدد کی اور قرآن نورانی جو حضرت صلے اللہ علیہ

وسلم کے ساتھ نازل ہوا اوسکے تابع ہوئے اور اللہ سے ڈرتے ہیں اور زکوة دیتے ہیں اور خدا کے

حکم پر یقین کرتے ہیں اور نبی کا حال توریت و انجیل میں دیکھکر نبی پر ایمان لائے کہ وہ نبی

اونکو نیک کام بتاتا ہی اور برے کاموں سے منع کرتا ہی اور پاک چیزیں حلال بتاتا ہی اور

ناپاک چیزیں حرام کہتا ہی اور گناہوں سے بوجھ جو اوپر لدے ہوئے تھے اور بات دادوں کی

رسوم کی بہانسیاں جو اونکے گلیمین تہین اوتار تا ہی سو وہ لوگ مراد کو پہنچے کہ جنتی ہوئے یہہ
پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے یارونکا حال ہی کہ وہ سب لوگ حضوصا چار یار ہمیشہ پیغمبر خدا
صلے اللہ علیہ وسلم کے رفیق رہتے تہے اور مدد کرتے تہے اور دین اسلام اونسے جاری ہوا اور وہ خود
اللہ تعالے سے ڈرتے تہے اور پرہیزگار رہتے اور زکوۃ دیتے اور ہر کام مین خدا تعالی کا حکم مانتے
اور قرآن کی پیروی کرتے سو وہ اصحاب ایمان دار تہے اور اللہ تعالی نے اپنی خاص رحمت اونکے
واسطے لکہدی اور وہ مراد کو پہنچے کہ بیشک جنتی ہوئے پہر اب جو کوئی اونکو برا کہے اور اونپر
طعن کرے تو گویا اللہ تعالی کی رحمت پر طعن کرتا ہی اور اس آیت کا منکر ہی خلاصۃ
التفاسیر اور فرمایا اللہ تعالی نے یعنی سورہ انبیا مین وَلَقَدْ كَتَبْنَا فِي الزَّبُورِ مِنْ
بَعْدِ الذِّكْرِ أَنَّ الْأَرْضَ يَرِثُهَا عِبَادِيَ الصَّالِحُونَ ۝ یعنی ہمنے لکہدیا ہی
زبور مین ذکر کے بعد کہ آخر زمین کے مالک ہوینگے میرے نیک بندے **ف** یہہ آیت بہی
حضرت کے اصحابونکے حقمین ہی اللہ تعالی نے فرمایا کہ پہلے ہمنے توریت حضرت موسی پر
نازل کی اوسکے بعد زبور حضرت داؤد پر اوتاری سو پہلے توریت مین اور اوسکے بعد زبور مین
ہمنے لکہدیا تہا آگیسے کہ ہمارے اچہے بندے زمین کے وارث اور مالک ہو جاوینگے سو جب
حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت
علی رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے تب یہہ وعدہ سچا اور پورا ہوا کہ پورب سے پچہان تک انہین کا
حکم ساری زمین کے لوگون پر ظاہر اور باطن جاری ہوا اور آخر وقت مین حضرت امام
مہدی علیہ السلام کا بہی یہی دور ہوتا ہی ٭ اس سے معلوم ہوا کہ یہہ خلیفے اللہ کے خاص
بندے صالح تہے پہر جو کوئی انکو فاسق اور منافق جانے وہ اس آیت کا منکر ہی تذکیر
اور یا زمین سے مراد زمین شام ہی اور زبور بمعنی مزبور یعنی مکتوب کے یعنے جو کتابین کہ نازل
کی گئین انبیا پر اور ذکر سے مراد ام الکتاب یعنی لوح محفوظ ہی اسلیئے کہ سب کچہ اوسی سے
نکالا گیا ہی اور یا زمین سے مراد زمین جنت ہی مل فرمایا اللہ تعالی نے یعنے سورہ حج مین
الَّذِينَ إِنْ مَكَّنَّاهُمْ فِي الْأَرْضِ أَقَامُوا الصَّلَاةَ وَآتَوُا الزَّكَاةَ وَأَمَرُوا بِالْمَعْرُوفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ ۗ وَلِلَّهِ عَاقِبَةُ الْأُمُورِ ۝ یعنے وہ لوگ کہ اگر ہم اونکو

آیت زبوری

آیت تمکین

مقدور دیں ملک میں تو وہ قائم کریں نماز اور دیں زکوٰۃ اور حکم کریں بھلے کام کا اور منع
کریں برے کام سے اور اللہ ہی کے اختیار ہے آخر ہر کام کا **ف** اس آیت سے پہلی آیت میں
اللہ صاحب نے اصحابوں کا ذکر کیا کہ صرف ایمان کے سبب سے اونکو اونکے وطن سے نکالا اون
اصحابوں کی اللہ نے مدد کی پھر اس آیت میں اونکی تعریف کی کہ وہ ایسے لوگ ہیں کہ اگر وہ زمیں پر
حاکم ہوویں تو نماز قائم کریں اور زکوٰۃ دیں یعنے نماز اور زکوٰۃ کو رواج کر دیں اور بھلے کام کا
لوگوں کو حکم کریں اور برے کاموں سے منع کریں پھر اونکی حکم کا دنیا میں جاری رہنا یا نہ رہنا
یہ انجام اللہ ہی کے اختیار ہے اس آیت سے معلوم ہوا کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے یار مہاجریں
خصوصاً چاروں خلیفے جو کام کرتے تھے اور جو لوگوں کو کہتے تھے وہ کام اللہ تعالی کے نزدیک
مقبول تھے اور یہ جو وعدہ کے طور اللہ تعالی نے اونکو فرمایا تھا سو پورا کیا کہ زمیں پر اونکو حاکم
کیا اور پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کا خلیفہ بنایا پھر اونہوں نے جو کام کہ اونکو کہا وہ کام نیک تھا اور جس
کام سے منع کیا وہ کام برا تھا پھر اب جو کوئی اونکے کاموں کو اور حکم کو برا جانے وہ اس آیت
کا انکار رکھتا ہے **تذکیر** اسمیں دلیل ہے خلفای راشدیں کی خلافت کی صحت پر اسلیئے کہ اللہ عز
وجل نے دی اونکو قدرت اور حکومت ساتھ خصلت اچھی کے **مثل** اور فرمایا اللہ تعالی نے بیچ
سورہ حشر میں لِلْفُقَرَاءِ الْمُهَاجِرِينَ الَّذِينَ أُخْرِجُوا مِنْ دِيَارِهِمْ وَأَمْوَالِهِمْ يَبْتَغُونَ
فَضْلًا مِنَ اللَّهِ وَرِضْوَانًا وَيَنْصُرُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ أُولَئِكَ هُمُ الصَّادِقُونَ
وَالَّذِينَ تَبَوَّءُوا الدَّارَ وَالْإِيمَانَ مِنْ قَبْلِهِمْ يُحِبُّونَ مَنْ هَاجَرَ إِلَيْهِمْ وَلَا يَجِدُونَ
فِي صُدُورِهِمْ حَاجَةً مِمَّا أُوتُوا وَيُؤْثِرُونَ عَلَى أَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ
خَصَاصَةٌ وَمَنْ يُوقَ شُحَّ نَفْسِهِ فَأُولَئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ٥ یعنے غنیمت کا مال ہی
واسطے اون مفلسوں وطن چھوڑنیوالوں کے جو نکالے ہوئے آئے ہیں اپنے گھروں سے اور مالوں سے ڈھونڈتے
ہیں اللہ کا فضل اور اوسکی رضامندی اور مدد کرتے ہیں اللہ کی اور اوسکے رسول کی وہ لوگ وہی ہیں
سچے اور جو لوگ جگہ پکڑ رہے ہیں اس گھر مدینہ میں اور ایمان میں اون سے آگے سے محبت کرتے ہیں
اوس سے جو وطن چھوڑ آوے اونکے پاس اور نہیں پاتے اپنے دلوں میں غرض اوس چیز سے جو اونکو
ملا اور مقدم رکھتے ہیں اپنی جانوں سے اگرچہ ہو اونکو حاجت اور جو شخص بچایا گیا اپنی جی کے لالچ سے

تو وہی لوگ ہیں مراد پانیوالے **ف** حضرت رسولخدا صلے اللہ علیہ وسلم کے اصحاب ایک
تو مہاجر تھے کہ جو مکہ سے اپنے گہر اور مال اور دنیا داری سب ترک کرکر صرف اللہ کی رضامندی
کے اور فضل کے طالب ہوکر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدینہ کو چلے آئے تھے کہ جہاد کرنیکو
اور رسول خدا کے مددگار رہیں کے سوا اونکو اللہ تعالی نے فرمایا کہ یہہ سچے مسلمان ہیں اور ایک
اصحاب حضرت کے انصار تھے یعنے وہ لوگ جو مدینہ میں رہتے تھے آگے سے جب حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم اور آپکے یار مکہ سے نکلکر مدینہ کو گئے تو اونہوں نے سبکو اپنے گہروں میں رکہا اور
کہانا کپڑا دیا اور نہایت خاطر کی اور کمال محبت یہانتک کہ اپنی جان پر بہی اونکو مقدم کہا
کہ آپ بہوکے رہتی اور اونکو کہلاتے اور اپنی حاجت بند کرتے اور اونکو ہر چیز دیتے اور اگر
وہ مہاجر مکہ والے کہیں سے کچہہ پیدا کرلاتے تو یہہ انصار مدینہ کے خوش ہوتے اور لالچ نکرتے
چنانچہ بنو نضیر کے یہودیونکی غنیمت کا مال جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا تو حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے انصار سے فرمایا کہ اگر چاہو تو تم یہہ مال لو اور خرچ کرو اور یہہ مکے
کے مہاجرین جو چار برس سے تمہارے گہروں میں رہتے ہیں اور تمہارے پاس سے کہاتے ہیں انکو
اسیطرح اپنی پاس رہنے دو اور کہلاؤ اور یا صلاح ہو تو میں یہہ مال ان مہاجروں کو دوں کہ یہہ تمسے
الگ اپنی پاس سے کہاویں اسکے جواب میں اون انصار نے عرض کیا کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم یہہ مال
سب انہیں مہاجروں کو دیں اور یہہ جیسے آگے سے ہمارے پاس رہتے اور کہاتے ہیں ویسی ہی رہا
کریں اور ہمارا کہایا کریں سو اللہ تعالی نے ان دونو اونہیں اون مہاجرین اور انصار کی خوبیاں
بیان کی اور تعریف کی اور مہاجروں کے حال کا حال بیان فرمایا کہ وہ لوگ صرف اللہ و رسول کی مدد
کرنیکو اپنا گہر بار مال و متاع چہوڑکر رسول کے ساتھ آئے ہیں اونکو اسمیں کچہہ دنیا کا فائدہ منظور نہیں
سو وہی لوگ سچے مسلمان ہیں اور انصار کو ظاہر و باطن دونو کا ذکر کیا کہ وہ مہاجروں سے
محبت کرتے ہیں اور باوجود اپنی حاجت کے اپنا مال و متاع مہاجروں پر خرچ کرتے ہیں اور حسد
نہیں کرتے اور اونسے لالچ نہیں رکہتے اور جو شخص ایسا ہو کہ اوسکو اللہ نے لالچ سے بچایا ہو کہ
اپنی جان کے واسطے لالچ نکرے سو وہ مراد کو پہنچا اور دین و دنیا کی اوسنے فلاح پائی اور یہہ انصار
لالچ سے بچے سو اونہوں نے فلاح پائی اور مراد کو پہنچے اور فرمایا اللہ صاحب نے یعنے سورہ توبہ میں

وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ
رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ
فِيْهَآ اَبَدًا ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝ اور جو لوگ قدیم ہیں پہلے وطن چھوڑنے والے اور مدد
کرنے والے اور جو اونکے تابع ہوے ساتھ نیکی کے اللہ راضی ہوا اونسے اور وہ راضی ہوئے
اوس سے اور طیار رکھے ہیں اونکے واسطے باغ کہ اوسکے نیچے بہتی ہیں نہریں رہا کریں اوس میں
سدا یہی ہے بڑی مراد ملنی **ف** بدر کی لڑائی تک جو لوگ مسلمان ہوئے وہ قدیم ہیں اور جو کہ بدر کی
لڑائی کے بعد مسلمان ہوے وہ اونکے تابع ہیں اور مہاجر وہ اصحاب جو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم
کے ساتھ گھر سے نکل آئے مدینہ کو اور انصار وہ کہ مدینہ کے رہنے والے تھے اور اونہونے اونکو
جگہ دی تھی اور خاطرداری کرکے رکھا تھا سو اللہ تعالی نے فرمایا کہ وہ قدیمی مہاجر اور
انصار اور جو پیچھے مسلمان ہوئے اور اون قدیمی اصحابوں کی نیک راہ پر چلے اون سے اللہ
راضی ہوا اور وہ اللہ سے راضی ہوئے اور اللہ نے اون سبکے واسطے بہشت طیار کر رکھی ہے کہ اوسکے
باغوں کے نیچے نہریں جاری ہونگی اور وہ اوس بہشت میں ہمیشہ ہمیشہ کو رہیں گے اور یہی بڑی
مراد ملنی ہے کہ اللہ راضی ہوا اور بہشت ملی اس سے زیادہ اور کیا ہو سبحان اللہ کیا مرتبہ
ہے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے یاروں کا کہ اللہ تعالے خود قرآن میں خبر دیتا ہے کہ میں اونسے راضی
اور خوش ہوا اور اونکے واسطے آگے ہی سے بہشت طیار کر رکھی ہے پھر عجب حیرت ہے وہ فرقہ ہے
کہ جو اون مقبول لوگوں سے ناراض اور ناخوش ہو اور بغض اور عداوت رکھے اور پھر بھی اوسکا
یہ دعوی کرے کہ قرآن پر ایمان رکھتا ہوں **تذکیر** اور فرمایا اللہ صاحب نے بیچ سورۂ فتح
میں لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ
مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا ۝ یعنے
اللہ خوش ہوا مسلمانوں سے جب وہ بیعت کرنے لگے تجھسے اوس درخت کے نیچے پھر جانا
جو اونکے دلوں میں تھا پھر اوتارا اونپر چین اور انعام دی اونکو ایک فتح نزدیک **ف**
ایک بار پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم عمرہ کرنیکے واسطے مکے کو چلے نزدیک پہنچکر ایک صحابی کو
بھیجا کہ مکے کے لوگوں سے کہدیں کہ ہم لڑنیکو نہیں آئے عمرہ کرنیکو آئے ہیں کافروں نے اونکو پکڑ کر

نہ جانے دیا تب پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے عثمان رضی اللہ عنہ کو بہیجا یہان خبر اوڑی کہ
حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کیا تب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اصحابون سے کہا کہ آپ
ان مکے والون پر جہاد کرو تو وہان ایک درخت کے نیچے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے ایکہزار
پانسو بیس صحابون نے بیعت کی کہ ہم مکے والون سے لڑینگے اگرچہ مارے جاوین سو اللہ تعالی نے
یہ آیت اونکے حق مین بہیجی فرمایا کہ جنہون نے درخت کے نیچے بیعت کی اونسے اللہ راضی ہوا
اور اونکے دل کا حال صاف معلوم ہوگیا کہ یہہ سچے مسلمان ہین کہ رسول کے حکم بموجب
جان دینے کو موجود ہوگئے اور اللہ نے اونکو چین اور خاطر جمعی دی کہ اونکو ایمان جانیکا خوف
نہ رہا اور دین مین نہایت مضبوطی اونکو ہوئی اور آیندہ کو اونکو اب ایک فتح اور ملی چنانچہ
اس وعدہ کے بموجب خیبر فتح ہوئی و اس آیت سے معلوم ہوا کہ اون اصحابون سے اللہ
راضی ہوا اور اونکے باطن کی صفائی کا حال معلوم کرکے اونکے واسطے چین نازل کیا
پہر اونکے برابر اور کسی امتی کا مرتبہ کاہیکو ہوگا کہ اونکے واسطے خود اللہ تعالے کلام اللہ
مین فرماتا ہے کہ مین اونسے راضی ہوا اور اونکو چین دیا اور سوا اونکے اور کسیکا حال
یقینی معلوم نہین کہ اللہ اونسے راضی ہے یا نہین **تذکیر** اور فرمایا اللہ تعالی نے یعنے
سورہ توبہ مین فِيهِ رِجَالٌ يُّحِبُّونَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ
یعنے مسجد قبا مین کتنے ایک مرد ہین کہ دوست رکہتے ہین ستہرا ہونیکو اور اللہ دوست
رکہتا ہے ستہرا ہونیوالونکو **ف** یہہ آیت انصار کے حق مین اوتری ہے کہ وہ
ڈہیلون سے استنجا کرکر پانی سے طہارت کیا کرتے تہے یہہ بات اونکی پسندیدہ ہوئی
اور اونکی ثنا مین یہہ آیت اوتری ج اور فرمایا یعنے لن تنالوا کے سیپارہ مین ×
كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ
عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ ط یعنے تہے تم بہترین امت کہ نکالے گئے لوگونکے
لیئے حکم کرتے ہو اچہی باتونکا اور منع کرتے ہو بری باتونسے اور ہمیشہ ایمان رکہتے
ہو اللہ پر **ف** تہے تم یعنے علم الہی مین یا لوح محفوظ مین بہترین امت یا تہے تم
اگلی امتونمین ذکر کیئے گئے ساتہہ اس صفت کے کہ تم بہترین امت ہو اچہی باتونکا

یعنے ایمان لاویگا اور اطاعت کرے رسول کی تو اوسے یعنے کفر اور تمام ممنوع
چیزونسے منع اور فرمایا یعنے سورۂ نور میں وَلَا يَأْتَلِ أُولُو الْفَضْلِ مِنْكُمْ
وَالسَّعَةِ أَنْ يُؤْتُوا أُولِي الْقُرْبَىٰ وَالْمَسَاكِينَ وَالْمُهَاجِرِينَ فِي
سَبِيلِ اللَّهِ وَلْيَعْفُوا وَلْيَصْفَحُوا أَلَا تُحِبُّونَ أَنْ يَغْفِرَ اللَّهُ لَكُمْ
وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ کا اور نہ قسم کہاویں صاحب بزرگی کام میں سے یعنے دین میں
اور صاحب وسعت کا یعنے دنیا میں یہہ کہ نہ دینگے قرابتی کو اور نہ مسکینوں کو اور ہجرت
کرنیوالونکو اللہ کی راہ میں اور چاہیے کہ معاف کریں اور چاہیے کہ قسم توڑدیں کریں
کیا نہیں دوست رکہتے ہو تم یہہ کہ بخشے اللہ تمہارے لیئے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے
ف قسم کہاوے الخ یعنے اسبات پر کہ نہیں احسان کرینگے اونپر کہ جو مستحق احسان
کے ہیں اگرچہ ہو درمیان اونکے اور درمیان اسکے دشمنی بسبب تقصیر کرنے اونکے
اور چاہیے کہ معاف کریں الخ یعنے درگذریں سختی کرنیسے اور قسم توڑدیں کریں عذاب
کرنیسے کیا نہیں دوست رکہتے ہو تم الخ پس چاہیے کہ کریں اوسے وہ معاملہ کہ امید رکہتے
ہیں یہہ کہ کرے اوسے رب اونکا باوجود کثرت خطاؤں اونکے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے
پس موافق ہو وصا ب تبادت عد؟ کے اور بخشو اور رحم کرو نازل ہوئی ہی یہہ آیت حضرت ابوبکر
صدیق رضی اللہ عنہ کے حق میں جسوقت کہ قسم کہائی اونہوں نے یہہ کہ نہیں دونگا کچہہ مسطح کو کہ جو
اونکی خالہ کا بیٹا تہا اسلیئے کہ بہتان لگایا تہا اوسنے حضرت عایشہ رضی اللہ عنہا کو حیاداً
اللہ اور تہا مسطح مسکین مہاجر اور جب پڑہی آنحضرت نے یہہ آیت ابوبکر کے آگے
تو کہا اونہوں نے بلٰی أحب أن يغفر الله لي اور دیا مسطح کو جو کچھ کہ معمول تہا اوسکے دینے کا
مسئلہ اکثر علما تفسیر میں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی فضیلت اور حقیت اونکی خلافت
کی اور معرفت اونکی اس آیت سے ثابت ہی اور قول اللہ تعالے کا اولوالفضل صریح اونکے
افضل ہونے پر سب صحابہ سے دلالت کرتا ہی اور یہہ کلمہ ایسا ہی کہ بارے رجال کے وصف میں
ذوالفضل مستعمل ہوتا ہی پس اس سے کمال بزرگی اور تعظیم اونکی نکلی کہ کسی اوسکے حق میں ایسا
کلمہ تعظیم کا وارد نہیں ہوا ہی بحرالعلوم اور فرمایا یعنے سورۂ احقاف میں ××

وَوَصَّيْنَا الْإِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ إِحْسَانًا حَمَلَتْهُ أُمُّهُ كُرْهًا وَوَضَعَتْهُ كُرْهًا
وَحَمْلُهُ وَفِصَالُهُ ثَلٰثُونَ شَهْرًا حَتّٰى إِذَا بَلَغَ أَشُدَّهُ وَبَلَغَ أَرْبَعِينَ سَنَةً
قَالَ رَبِّ أَوْزِعْنِي أَنْ أَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِي أَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلٰى وَالِدَيَّ وَأَنْ
أَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَأَصْلِحْ لِي فِي ذُرِّيَّتِي إِنِّي تُبْتُ إِلَيْكَ وَإِنِّي مِنَ
الْمُسْلِمِينَ ط أُولٰئِكَ الَّذِينَ نَتَقَبَّلُ عَنْهُمْ أَحْسَنَ مَا عَمِلُوا وَنَتَجَاوَزُ عَنْ
سَيِّئَاتِهِمْ فِي أَصْحٰبِ الْجَنَّةِ ط وَعْدَ الصِّدْقِ الَّذِي كَانُوا يُوعَدُونَ ط اورحکم
کیا ہمنے آدمی کو بیچ حق ماں باپ اوسکیکے بہلائی کرنیکا پیٹ مین اوٹہایا ہی اوسکو ماںا وسکی نے
دشواریسے اورجنا ہی اوسکو دشواریسے اورکمتر مدت حمل اوسکیکی اوردودہ چہوڑانے اوسکیکی تیس ۳۰
مہینے ہین اور زندہ رہا تاوقتیکہ پہنچا کمال قوت اپنی کو اورپہنچا چالیس برس کو کہا اے پروردگار
میرے توفیق دے مجکو یہہ کہ شکر کرون نعمت تیریکا کہ انعام کی ہی تونے مجہپر اور میرے ماں باپ پراور
یہہ کہ کام نیک کرون کہ خوش ہووے تو اوس سے اورصلاح پیدا کر میرے لئیے بیچ فرزندون میرے کے تحقیق
رجوع کی مینے طرف تیرے اورتحقیق مین مسلمانون سے ہون یہہ وہ لوگ ہین کہ قبول کرتے ہین ہم اونسے بہتر
بہتر کام جو کیئے ہین اوردرگذر کرتے ہین ہم برائیون اونکیسے بیچ اہل بہشت کے ہونگے موافق وعدہ سچے
کے کہ وعدہ دیئے جاتے تہے ف مراد نعمت سے نعمت توحید واسلام ہی اوررجوع کی مینے یعنے تمام گناہون سے
اورمراد مسلمین سے مخلصین ہین اکثر مفسرونکے نزدیک نزول اس آیہ کا خاص حضرت ابوبکر صدیق
رضی اللہ عنہ کے حق مین ہے کہ چہہ مہینے ماںکے پیٹ مین رہے اوردو برس تک دودہ پیا اورجب اٹہارہ
برس کے ہوئے آنحضرت کی ملازمت مین پہنچے اورا وسوقت عمر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بیس ۲۰
برس کی تہی اوراوسیوقت سے سفر شام مین اورہمیشہ مصاحب آنحضرت کے رہتے تہے اورجب آنحضرت
بعد چالیس برس کے نبی ہوئے تو عمر حضرت صدیق کی انتیس ۳۹ برس کی تہی سب سے پہلے ایمان لائے اورجب
حضرت صدیق چالیس برس کے ہوئے تو کہا رب اوزعنی آخر آیہ تک اورقبولیت اونکی دعا کی
ظاہر ہوئی کہ نو بردے مومن کفار کے عذاب سے چہوڑا کر آزاد کیئے اورمددگار رہے ہر خیر وعمل صالح کے
رہے اورتمام اولاد اونکی اورباپ اونکے ابو قحافہ عبد اللہ بن عثمان بن عمرو اورماں
اونکی ام الخیر بیٹی صخر بیٹی عمرو کی سب ایمان لائے اورحضرت علی وغیرہ رضی اللہ عنہ نے

کہا کہ کوئی مہاجر اور انصار سے نہیں ہی سوائے ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے کہ ماں باپ اور اولاد
اوسکی سب مسلمان ہو کر داخل صحابہ میں ہوئی رضی اللہ عنہم اجمعین * [illegible] *
اور فرمایا بیچ سورہ نور میں وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِينَ آمَنُوا مِنكُمْ وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ
لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْأَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ
لَهُمْ دِينَهُمُ الَّذِي ارْتَضَىٰ لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُم مِّن بَعْدِ خَوْفِهِمْ أَمْنًا
يَعْبُدُونَنِي لَا يُشْرِكُونَ بِي شَيْئًا وَمَن كَفَرَ بَعْدَ ذَٰلِكَ فَأُولَٰئِكَ هُمُ
الْفَاسِقُونَ ٭ وعدہ دیا اللہ نے اونکو جو ایمان لائے تم میں سے اور کیے ہیں نیک کام کہ البتہ پیچھے حاکم کریگا
اونکو ملک میں جیسا حاکم کیا تھا اون سے اگلوں کو اور جما دیگا اونکو دین اونکا جو پسند کر دیا اونکے
واسطے اور دیگا اونکو اونکے ڈر کے بدلے میں امن میری بندگی کرینگے شریک نکرینگے میرا کسیکو اور جو
کوئی ناشکری کرے اسکے پیچھے سو وہ لوگ ہیں بے حکم * ف * یعنی جو لوگ خدا اور رسول پر ایمان
لائے تھے اور اونہوں نے روزہ نماز وغیرہ نیک کام کئے تھے اس سورہ کے نازل ہونے تک اونکو اس
آیت میں اللہ نے وعدہ کیا کہ البتہ کئی آدمیوں کو اونمیں سے خلیفہ کریگا اور زمین پر حاکم بناویگا
جیسے حضرت داؤد علیہ السلام وغیرہ اگلے لوگوں کو بنی اسرائیل میں سے زمین کا خلیفہ اور حاکم کیا تھا اور
یہہ وعدہ کیا کہ اونکا دین جو اللہ کو پسند ہے زمین میں رائج اور جاری کریگا اور جما دیگا اور یہہ
وعدہ کیا کہ اوس وقت میں کافروں سے جو خوف تھا اوس خوف کے بدلے امن امان اونکو ہوگی
کہ جس سے اللہ کی بندگی کرینگے بے سرک درہا سو یہہ وعدہ اللہ تعالی کا حضرت ابوبکر اور حضرت عمر اور
حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہم کے حق میں پورا ہوا اور یہہ سب باتیں اونمیں پائی
گئیں کہ یہہ لوگ مسلمان تھے جب یہہ سورہ نازل ہوئی تو یہہ بھی اوس وعدہ میں شامل تھے اور
جو اللہ تعالی نے وعدہ کیا تھا کہ کئی شخصوں کو خلیفہ کریگا سو اونکو کیا جیسے کہ حضرت داؤد
علیہ السلام کو بنی اسرائیل میں کیا تھا اور انہیں خلیفوں کے روبرو دین اور طریقہ کو اللہ تعالی نے رائج
اور جاری کیا اور کافروں اور منافقوں کے خوف سے بالکل امن امان اونکے وقت میں ہوا اور
لوگ بے خوف و خطر بے سرک دریا اور بے تقیہ خدا کی عبادت کرتے تھے اور یہہ بھی معلوم ہوا
کہ یہہ اونکا [illegible] اور دین اللہ کو پسند [illegible]

کیا ایسے شخصونکے خلیفہ ہونسے اسکا احسان نمانے اور اونکی خلافت کے حق ہونیکا منکر ہو
تو وہ فاسق ہی جیسکہ خدا کا حکم نہین مانتا کہ جسکو خدا نے اپنی طرف سے خلیفہ بنایا اونکو
خلیفہ برحق نہین سمجہا پہر اس مقام پر اگر کوئی کہے کہ اس آیت سے حضرت امام مہدی علیہ
السلام کی خلافت مراد ہی اسواسطے کہ وہ ساری زمین پر خلیفہ اور حاکم ہونگے اور مسلمان
اونکے وقت مین بیخوف وخطر اللہ کی عبادت کرینگے تو اسکا جواب یہہ ہی کہ اس آیت مین
خطاب اونسے ہی جو اس آیت کے نازل ہونے وقت موجود تہے اور حضرت امام مہدی علیہ السلام
اوسوقت موجود نہ تہے اور سوای اسکے اللہ تعالے نے فرمایا کہ کئی شخص کو خلیفہ کریگا اور امام مہدی
علیہ السلام ایک شخص ہین وہ اس آیت سے مراد نہین ہوسکتے پہر اگر کوئی شیعہ کہے کہ اس آیت سے
صرف حضرت علی مرتضی رضی اللہ عنہ کی خلافت مراد ہی کہ وہ اس آیت کے نازل ہونیکے وقت
موجود تہے اسکا جواب یہہ ہی کہ حضرت علی مرتضی رضی اللہ عنہ ایک شخص تہے اور یہان وعدہ ہی کہ
کئی شخص خلیفہ ہونگے پس صرف حضرت علی رضی اللہ عنہ اس آیت سے مراد نہین ہوسکتے اور سوا
اوسکے شیعہ کے نزدیک اس آیت سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت ہرگز مراد نہین ہوسکتی اسواسطے
کہ شیعہ کہتے ہین کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنی خلافت کے وقت مین ہمیشہ خارجیونکے ڈرکے مارے
تقیہ کرکے اپنا مذہب چہپاتے رہے اور دین خدا کا مرضی موافق جیسا اونکو منظور تہا ویسا
اونکی خلافت مین رایج اور جاری نہوا اور اس آیت مین وعدہ یہہ ہی کہ دین خدا کا مرضی موافق
اون خلیفونکے وقت مین جاری ہوگا اور یہہ تحقیق ہے کہ اللہ کا وعدہ جہوٹا نہین پس
اس صورت مین حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت مراد نہین ہوسکتی یا یہہ کہ حضرت علی رضی
اللہ عنہ نے جو کام اپنی خلافت مین کیے وہی اونکا مذہب اور دین تہا اور اللہ کو بہی پسند دہی
ردیہ تہا پہر تقیہ کہان رہا پس معلوم ہوا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تقیہ نہین کرتے تہے اور
علاوہ اسکے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت کے وقت مین ہمیشہ مخالفونکا خوف رہا اور
شام اور مصر اور مغرب کے لوگ اونکے منکر تہے اونسے خوف رہا اور اس آیت مین وعدہ
ہی امن کا تذکیر اور فرمایا اللہ صاحب نے بیچ سورہ والیل مین وَسَيُجَنَّبُهَا الْأَ
تْقَى الَّذِي يُؤْتِي مَالَهُ يَتَزَكَّى وَمَا لِأَحَدٍ عِنْدَهُ مِنْ نِعْمَةٍ تُجْزَى إِلَّا

ابتغاء وجه ربه الاعلیٰ ولسوف یرضیٰ ۵ اور بچا دینگے دوزخ سے
اوس بڑے پرہیزگار کو جو دیتا ہی اپنا مال دل پاک کرنیکو اور نہیں کسیکا اوسپر احسان جسکا
بدلا دی مگر چاہ کر رضامندی اپنے رب کی جو سب سے اعلیٰ ہی اور البتہ آیندہ کو وہ راضی ہوگا
ف یہہ آیت حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے حق میں اوتری اور سبب اسکا یہہ تہا کہ حضرت
ابو بکر رضی اللہ عنہ مالدار تہے سو اونہوں نے سب اپنا مال اللہ کی راہ میں خرچ کر ڈالا اور فقیر محتاج
ہو گئے چنانچہ چالیس ہزار درم اونہوں نے ضعیف مسلمانوں کی حاجت برآری میں اور مسجد کے
واسطے زمین مول لینے میں خرچ کیے اور کافروں کی جو غلام لونڈیاں مسلمان ہو گئی تہیں اور
وہ کافر نہایت اونکو تکلیف دیتے تہے سو اونہوں نے سات غلام لونڈی مسلمان کافروں سے
مول لیکر خدا کی راہ میں آزاد کر دیے اور حضرت بلال رضی اللہ عنہ ایک کافر کے غلام تہے اور یہہ
بہی مسلمان ہو گئے تہے وہ مردود اونکو دن بہر دہوپ میں پڑا رکہتا اور آس پاس اونکے آگ
جلواتا اور رات بہر اونپر مار پڑتی اور یہہ چلا چلا کر روتے اور یہی کہتے جاتے کہ خدا میرا ایک ہی
حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے یہہ بات سنی اوس کافر پاس تشریف لیگئے اور اوسکو سمجہایا وہ
عذاب کرنیسے باز نہ آیا اور حضرت ابو بکر نے کہا کہ اگر تمہارا دل اس غلام پر جلتا ہی تو مجہسے
اسکو اپنے غلام قطاس رومی کے بدلے کہ اوسکے پاس دو ہزار اشرفی ہیں مول لیلو حضرت
ابو بکر رضی اللہ عنہ نے اپنے غلام قطاس رومی کو اور وہ دو ہزار اشرفیاں اور چالیس اوقیہ
اور زیادہ اوس کافر کو دیکر حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو مول لیا اور اوسیوقت پیغمبر خدا
صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے لاکر آزاد کیا تب اونکے حق میں یہہ آیت نازل ہوئی اللہ تعالے
نے فرمایا کہ یہہ شخص یعنے ابو بکر رضی اللہ عنہ جو بڑا متقی پرہیزگار خدا سے ڈرنیوالا ہی سو
اپنا مال صرف اللہ کی رضامندی کے واسطے اپنا دل پاک کرنیکو لوجہ اللہ فی سبیل اللہ دیتا ہی
اور کسی مخلوق کے احسان کے بدلے میں اپنا مال نہیں دیتا اسلیئے کہ کسیکا اوسپر احسان نہیں
سو اس شخص کو ہم دوزخ سے بچا دینگے اور آیندہ کو یہہ اس سے راضی ہوگا اس آیت سے
معلوم ہوا کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کا اللہ کے نزدیک بڑا مرتبہ ہی کہ اللہ تعالے خود بیان
کرتا ہی کہ یہہ شخص اپنا مال صرف اللہ کی رضامندی کیلئے خرچ کرتا ہی اور جیسے اللہ تعالے نے

۱۵

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے حق میں فرمایا تھا وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ رَبُّكَ فَتَرْضَىٰ یعنے اب دیگا تجکو تیرا رب تو راضی ہوگا ویسی ہی حضرت ابو بکر کے حق میں فرمایا وَلَسَوْفَ يَرْضَىٰ یعنے اور اب راضی ہوگا ابو بکر اور اسیطرح ایک اور آیت میں اللہ تعالے نے فرمایا إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِندَ اللَّهِ أَتْقَاكُمْ یعنے بڑا بزرگ اللہ کے نزدیک تم میں سے وہ ہی جو بڑا پرہیزکار متقی ہو اور اس آیت میں حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ فرمایا الْأَتْقَى یعنے بڑا پرہیزکار متقی تو ان دونوں آیتوں کے ملانے سے معلوم ہوا کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ اللہ کے نزدیک بڑے مرتبہ والے اور نہایت مکرم اور بزرگ ہیں کہ بعد پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے انکے برابر اور کسیکا یہہ مرتبہ نہیں ؛ **تذکیر** اور فرمایا اللہ صاحب نے یعنے سورۂ مائدہ میں إِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللَّهُ وَرَسُولُهُ وَالَّذِينَ آمَنُوا الَّذِينَ يُقِيمُونَ الصَّلَاةَ وَيُؤْتُونَ الزَّكَاةَ وَهُمْ رَاكِعُونَ ۝ یعنے سوائے اسکے نہیں کہ دوست تمہارا خدا اور رسول اوسکا ہی اور جو کہ ایمان لائے ہیں جو کہ قایم رکھتے ہیں نماز کو اور دیتے ہیں زکوٰۃ کو اور وہ رکوع کرنیوالے ہیں **ف** یعنے بیچ حال ہونے اونکے رکوع نماز میں صدقہ دیتے ہیں بقول اکثر مفسروں کے مراد اس سے مرتضی علی کرم اللہ وجہہ ہیں اور بیچ اسباب نزول اسکے مفسروں نے یوں نقل کیا ہی کہ عبد اللہ بن سلام اور یار اونکے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی جناب میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ بنی نضیر اور قریظہ نے آپسمیں قسم کہائی ہی کہ ساتھہ ہمارے بسبب مسلمان ہونے ہمارے کے ایک جای جمع نہونگے اور ملاقات ہمسے ترک کرینگے اور ہم بسبب دور ہونے مکانوں اپنی کے اصحاب کے ہمنشینی سے محروم رہتے ہیں حال ہمارا کیا ہوگا بعد آیت آئی کہ دوست تمہارا خدا اور رسول ہی اور مومن ہیں جب رسول علیہ السلام نے یہہ آیت اونکے سامنے پڑہی کہا اونہوں نے رَضِينَا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَبِالْمُؤْمِنِينَ أَوْلِيَاءَ بعد ازاں جب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم حجرہ سے مسجد میں آئے تو ایک سایل کو دیکہا پوچھا کہ کسیتے کچھہ تجکو دیا یا نہیں اوس سایل نے انگوٹھی چاندی کی دکہائی کہ یہہ مجکو دی ہی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کہ کس شخص نے دی ہی اوسنے اشارہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کیطرف کیا رسول علیہ السلام نے فرمایا کہ تیرے دینے کے وقت وہ کس حال میں تھے اوسنے کہا کہ دی مجکو حالت رکوع میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ اکبر کہا اور یہہ آیت

تو یہی ایتیں مدینہ کی ہیں رسول علیہ السلام کی دلیل ہی اور کمال عالی درجہ ہونے صدیق رضی
اللہ عنہ کے بحر العلوم مدینہ اور فرمایا بیچ سورہ توبہ میں إِلَّا تَنصُرُوهُ
فَقَدْ نَصَرَهُ اللَّهُ إِذْ أَخْرَجَهُ الَّذِينَ كَفَرُوا ثَانِيَ اثْنَيْنِ إِذْ هُمَا فِي الْغَارِ
إِذْ يَقُولُ لِصَاحِبِهِ لَا تَحْزَنْ إِنَّ اللَّهَ مَعَنَا فَأَنزَلَ اللَّهُ سَكِينَتَهُ عَلَيْهِ
وَأَيَّدَهُ بِجُنُودٍ لَّمْ تَرَوْهَا وَجَعَلَ كَلِمَةَ الَّذِينَ كَفَرُوا السُّفْلَىٰ وَكَلِمَةُ اللَّهِ
هِيَ الْعُلْيَا وَاللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ اگر تم مدد نہ کرو گے رسول کی تو اوسکی مدد کی ہی اللہ
نے جس وقت اوسکو نکالا کافروں نے دو جان سے جب وہ دونوں تھے غار میں جب کہنے لگا اپنے
رفیق کو تو غم نہ کہا اللہ ہمارے ساتھہ ہی پھر اللہ نے اتاری اپنی طرف سے تسکین اوسپر اور مدد
اوسکی بہیجیں وہ فوجیں کہ تمنے نہیں دیکھیں اور نیچے ڈالی بات کافروں کی اور اللہ کی بات
ہمیشہ اوپر ہی اللہ زبردست حکمت والا ہی ف رفیق غار حضرت ابوبکر صدیق رضی
اللہ عنہ ہیں ہجرت میں فقط یہی تھے حضرت کے ساتھہ اور اصحاب بعضی پہلے نکل گئے تھے بعضے
پیچھے نکل آئے حاصل آیت یہہ کہ اوسوقت جن کہ مسلمان کم تھے اللہ تعالی نے
اپنے رسول کی مدد کی اب بہی کریگا اگر تم مدد نکرو تو کچھ پروا نہیں اور مراد صاحب سے ابوبکر صدیق
رضی اللہ عنہ ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ نکل کر دونوں صاحب پہاڑ میں کہ
نام اوسکا ثور ہی چھپے تھے اوس دن کہ کافروں نے قصد آنحضرت کے قتل کا مصمم کیا تھا اور جب
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اوس غار میں پہنچے تو ابوبکر نے آنحضرت سے عرض کیا کہ اگر
کوئی مشرک ہمین سے اپنے قدم کیطرف نگاہ کرے تو البتہ ہمکو دیکھ لیگا آنحضرت نے فرمایا
مَا ظَنُّكَ يَا أَبَا بَكْرٍ بِاثْنَيْنِ اللَّهُ ثَالِثُهُمَا اور اسی جگہہ سے معلوم ہوا کہ منکر صدیق کی صحابیت
کا کافر ہی سبب انکار اس آیت کے بخلاف صحابیت اور صحابہ کے کہ منکر اوسکا مبتدع ہی اور
حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے منقول ہی کہ والدین میرے وقت طلوع عقل آپ سے دیندار تھے
اور کوئی روز نہیں گذرتا تھا کہ رسول علیہ السلام صبح وشام ہمارے ہاں نہ آتے تھے اور جب
مسلمانوں کو کافروں نے ایذا پہنچائی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمہاری ہجرت کا مقام
مجکو دکھایا گیا ہی کہ وہاں کھجوریں ہیں اور دو پہاڑوں کے درمیان ہی بعد اوسکے مسلمانوں نے

مدینہ مین ہجرت کی اور مہاجر حبشہ کے بہی مدینہ مین آئے اور ابو بکر رضی اللہ عنہ نے بہی تیاری
مدینہ کی کی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ صبر کرو اے ابو بکر امید وار ہون کہ مجکو بہی حکم
ہجرت کا صادر ہو اوس روز سے ابو بکر رضی اللہ عنہ نے ملازمت آنحضرت کی ہمیشہ اختیار
کی اور دو اونٹ چار مہینے تک گہر مین بندہی ہوئے تیار رکہتے پہر ایکروز عین دوپہر
آنحضرت ابو بکر کے گہر مین تشریف لائے اور فرمایا کہ اذن ہجرت کا ہوا مجکو ابو بکر رضی اللہ عنہ نے
ایک اونٹ آنحضرت کو دیا اور عائشہ اور اسماء نے زاد و راحلہ مہیا کیا اور شب پنجشنبہ غرہ
ربیع الاول کو حضرت صدیق کے گہر سے برفاقت اونکے آنحضرت مکہ سے باہر نکل کر جبل
ثور کے غار مین کہ تین کوس مکے سے ہی جا چہپے اور خدا تعالی کی قدرت سے اوسی رات درخت
کیکر کا اوس غار کے موہنہ پر پیدا ہوا اور جنگلی کبوتر نے اوسکے موہنہ پر گہونسلا بنا کر
انڈے دئیے اور مکڑی نے جالا تنا کفار اوس غار کے دروازے پر آکر یہ علامتین دیکھکر پہر گئے
اور جسوقت کہ یہ دونو صاحب مکہ سے باہر نکلے تو ابو بکر کبہی آنحضرت کے آگے اور کبہی پیچہے
ہوتے تہے بسبب اسکے کہ کوئی کافر آپکے آگے یا پیچہے سے نہ آجاوے اور جب غار پر پہنچے تو آنحضرت
کو وہان کہڑا کیا اور اول آپ غار کے اندر جا کر اوسکو صاف کیا پہر آنحضرت کو اندر لیگئے
اور تین رات تک دونو صاحب وہان رہے اور اپنے دونو اونٹ جو ایک شخص کے
بنی دیل سے کیئے بوعدہ اسکے کہ بعد تین شب کے غار کے دروازہ پر حاضر کرے اور اوسکو
رہبر مدینہ کا باجرت مقرر کیا تہا اور ان تین شبونمین عبد اللہ بن ابی بکر رات کے وقت
کافرونکی خبرین انکو پہنچا جاتی تہے اور بعد تین رات کے وہان سے اونٹون پر سوار ہو کر
رہبر کو ہمراہ لیکر کنارہ دریا کی راہ سے متوجہ مدینہ کے ہوئے جب قبیلہ بنی مدلج پر پہنچے
تو سراقہ بن مالک کافر انکے پیچہے سے پہنچا اسسبب سے کہ کفار مکہ نے اوسکو مال بہت
دینا مقرر کیا تہا اگر ان دونونکو یا ایک کو مارے لیس جب سراقہ آنحضرت اور صدیق کے
قتل کے قصد سے نکلا اور قریب انکے پہنچا تو اوسکے گہوڑے کا پانو پہسلا اور سراقہ زمین پر
گرا اور پہر سوار ہو کر انکے دیپی ہوا اور ایسا نزدیک پہنچا کہ قراءۃ پیغمبر علیہ السلام کی سنتی
اوسوقت دونو پاؤن اوسکے گہوڑے کے زمین مین دہنس گئے اور زانو تک زمین مین غرق

ہوا اور سراقہ زمین میں بہر گیا اوسوقت سراقہ نے سینہ ہو کر آواز امان کی دی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ابو بکر رضی اللہ عنہ نے پہیرکے اور سراقہ نے ملازمت کی اور حال اپنا اور حریص کفار کی مفصل عرض کی اور چاہا کہ زاد و راحلہ حاضر کرے قبول ہوئی عرض اوسکی اور حکم ہوا کہ ہمارا امر مخفی رکہنا سراقہ والسے پہرا اور کفار جو تلاش میں پہرتے تہے اونکو پہیر دیا اور آنحضرت مدینہ کو تشریف لیگئے اور مراد جنود سے آیت میں ملائکہ ہیں کہ غار میں نگہبانی بیچ حضرت اور ابو بکر کی کرتے تہے اور کفار ویسکے موہہ اوسکے دیکہنے سے پہیرے اور بقول بعض کے ضمیر علیہ کی بیچ حضرت کی طرف پہرتی ہی لیکن صحیح تو یہ ہی کہ ابو بکر کیطرف پہرتی ہی اسلیے کہ حقیقت وطمانیت ... صریح ہو جانا سکا ہی کہ حزن دلی آرامی ابو بکر ... اونکو حظا کی اور یہ حزن یعنی غم صدیق کا ہی نامردگی راہ سے تہا بلکہ از راہ شفقت کے بہ نسبت آنحضرت کے تہا چنانچہ ابو بکر کہتے تہے کہ اگر میں مارا جاؤں تو ایک شخص ہوا ہوں اور اگر حضرت ماری جاؤ تو امت ہلاک ہوگی * معالم * مجبر * اور فرمایا یعنی سورہ دہر میں يُوفُونَ بِالنَّذْرِ وَيَخَافُونَ يَوْمًا كَانَ شَرُّهُ مُسْتَطِيرًا وَيُطْعِمُونَ الطَّعَامَ عَلَىٰ حُبِّهِ مِسْكِينًا وَيَتِيمًا وَأَسِيرًا ۞ پورا کرتے ہیں نذر کو اور ڈرتے ہیں اوس دن سے کہ سختی اوسکی پہیلی ہوئی ہوگی اور دیتے ہیں کہانا باوجود احتیاج کے ساتہہ اوسکے فقیر کو اور یتیم کو اور قیدی کو ف نازل ہوئی یہہ آیت حضرت علی اور حضرت فاطمہ اور انکی لونڈی فضہ رضی اللہ عنہم کے حق میں اور تقریر یہ ہے کہ حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما بیمار ہوئے تہے اونہوں نے تین دن کے روزے مانے اللہ تعالی سے اونکو شفا بخشی اونہوں نے روزے رکہے اور حضرت علی یہودی سے تین صاع جو قرض لائے پس حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے پیس کر تین دن تک ہر دن ایک صاع پکایا اور وقت افطار کے اوس صاحبوں نے کہانا اوس مسکین اور یتیم اور قیدیکو کہلا دیا کیے اور آپ فقط پانی ہی اکتفا کیا وقت افطار کے * مدارک * اور فرمایا یعنی سورہ فتح میں قُلْ لِلْمُخَلَّفِينَ مِنَ الْأَعْرَابِ سَتُدْعَوْنَ إِلَىٰ قَوْمٍ أُولِي بَأْسٍ شَدِيدٍ تُقَاتِلُونَهُمْ أَوْ يُسْلِمُونَ فَإِنْ تُطِيعُوا يُؤْتِكُمُ اللَّهُ أَجْرًا حَسَنًا وَإِنْ تَتَوَلَّوْا كَمَا تَوَلَّيْتُمْ مِنْ قَبْلُ

يُعَذِّبْكُمْ عَذَاباً اَلِيْماً ٭ كہدی پيچہے رہگئے گنوارونکو آگے تمکو بلا وينگے ايک لوگونپر بڑے سخت لڑنيوالے تم آونسے لڑوگے يا وہ مسلمان ہونگے پہر اگر حکم مانوگے ديگا تمکو اللہ ثواب اچہا اور اگر پلٹ جاوگے جيسے پلٹ گئی پہلی بار مار ديگا تمکو ايک دکہ کی مار **ف** مخلفين کے معنے ہين پيچہے رہ جانيوالے کہ آنحضرت صلے اللہ عليہ وسلم جب سال صلح حديبيہ کو مکہ کی طرف تشريف ليگئے تو کتنے ايک اعراب کہ گرد مدينہ کے رہتے تہے حضرت کے ساتہ نگئے جب پہر کر آئے کچہ کچہ عذر کرنے لگے چنانچہ اونکا قصہ سورہ فتح مين مذکور ہی اونہين مخلفين کے ليے حکم ہوا آنحضرت کو کہ تم اونسے کہدو کہ قريب ہی کہ تم بلائے جاوگے سخت لڑائی کرنيوالونکے مقابلہ کے ليے کہ وہ بنی حنيفہ ہين قوم مسيلمہ کذاب کی اور اور مرتد کہ جنسے ابوبکر رضی اللہ عنہ لڑے پس اگر تم اطاعت کروگے يعنی خليفہ کی اوسوقت مين تو تمکو ثواب اچہا مليگا اور اگر روگردانی کروگے جيسے روگردانی کی تمنے پہلے تو تمکو عذاب ديگا درددہندہ اور ظہور اس وعدہ کا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے وقت مين ہوا پس اس سے خلافت حضرت صديق کی ثابت ہوئی کہ يہ خليفہ برحق تہے جب تو انکی نہ اطاعت کرنے پر عذاب اليم کا وعيد فرمايا والا کاہيکو يہ حکم ہوتا ابن ابی حاتم اور ابن قتيبہ اور شيخ ابو الحسن اور امام ابو العباس وغيرہم رحمۃ اللہ عليہم نے کہا ہی کہ خلافت صديق کی قرآن اس آيت سے ثابت ہوتی ہی اور روگردانی کرنے والا اونکی دعوت يعنی بلانے سے عذاب ديا جاويگا ساتہ عذاب دردناک کے پس کيا حال ہوگا اوسکا جو لعن وطعن کرے اونکو اور نسبت کفر کی کرے اونکی طرف عياذاً باللہ منہ ٭ مدارک وغيرہ ٭ **باب دوسرا** بيچ بيان اون حديثون کے کہ تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالے عليہم اجمعين کی فضيلت مين وارد ہوئی ہين ٭ فرمايا رسولخدا صلے اللہ عليہ وسلم نے لَا تَسُبُّوا اَصْحَابِیْ فَلَوْ اَنَّ اَحَدَكُمْ اَنْفَقَ مِثْلَ اُحُدٍ ذَهَبًا مَا بَلَغَ مُدَّ اَحَدِهِمْ وَلَا نَصِيْفَهٗ روايت کيا بخاری اور مسلم نے کہ فرمايا آنحضرت صلے اللہ عليہ وسلم نے کہ نہ برا کہو تم ميرے صحابہ کو پس اگر ثابت ہو کہ ايک تم مين سے خرچ کرے راہ خدا مين مانند کوہ احد کے سونا نہ پہنچيگا ثواب اوسکا ثواب ٭ ايک اونمين کو اور نہ آدہے مد کو **ف** نہ برا کہو الخ يہ خطاب حضرت نے اپنی صحابہ کو کيا اسليے کہ وارد ہوا ہی کہ سبب اس حديث کے فرمانيکا يہ تہا کہ درميان خالد بن وليد کے

اور عبد الرحمن بن عوف کے کچھ تمام ہو نہا ہیں مراد اصحابی سے اصحاب مخصوص ہیں اور دوم
دو ہیں کہ مخاطب ہیں سے پہلے اسلام لائے تہے اور عکس ہی ہے کہ ہو خطاب عام امت کو اسلئے کہ جانا
تہا حضرت نے نور نبوت سے کہ مثل اسکی واقع ہوگا اہل بدعت میں جیسے روافض و خوارج
میں پس منع فرمایا اونکو اس برائی سے اور شرح مسلم میں ہی جاننا چاہئے کہ سبا کہنا صحابہ کا حرام ہی
اور اکبر فواحش سے اور مذہب تمام ایک جماعت کا یہی کہ ونسبت فتنہ کے اونمیں جو وجیرہ آئے ہیں اونکو
اماموں نے اونکو ملتا تہا سنت جوش جیتی اور جو سرا وقاتی اونکے اورکسی سے کہ اونکی مال طلب
ہوتا تہا اور کم ہوتا تہا اور حاجتیں بہت ہوتی تہیں باوجود اسکے جوا سکی محبت میں خالص نیت سے
دیتی تہی ایسا ثواب پاتے تہے اور یہ حال تو اونکے بعد ملتا تہا پس دیکہا چاہئے کہ کیا کچہ ثواب
ملتا ہوگا اونکی فتنہ کا اور نثار کرنے جانوں کا راہ خدا میں آگے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے
اور اس حدیث میں معلوم ہوا کہ یہ حدیث خاص صحابہ کبار کے حق میں فرمائی ملکر جانا گیا
کہ برا کہنا غیر صحابی کا صحابہ کو بطریق اولی برا ہی اسلئے کہ مقصود جزر منع کرنا ہی برا کہنے اون
لوگونکو جیسے کہ سبقت لیگئی ہیں اسلام میں اور فضل میں کہ واسطے ہی تعظیم اونکی ہی آور روایت کیا ہے
محمد بن حرب نے اور حمید بن سلیمان نے ابن عمر سے کہ کہا لَا تَسُبُّوا اَصْحَابَ مُحَمَّدٍ فَلَمَقَامُ اَحَدِهِمْ سَاعَةً
خَيْرٌ مِنْ عَمَلِ اَحَدِكُمْ عُمْرَهٗ نہ برا کہو اصحاب محمد کو پس البتہ مرتبہ ایک کا اونمیں کا عبادت میں ایک ساعت
بہتر ہی عمل ایک تمہارے کیسے عمر بہر تک ہو آور روایت کی عقیلی نے ضعفا میں کہ فرمایا آنحضرت صلے
اللہ علیہ وسلم نے اِنَّ اللّٰهَ اخْتَارَنِيْ وَاخْتَارَ لِيْ اَصْحَابًا وَاَنْصَارًا وَاَصْهَارًا وَسَيَاْتِيْ
قَوْمٌ يَسُبُّوْنَهُمْ وَيَنْتَقِصُوْنَهُمْ فَلَا تُجَالِسُوْهُمْ وَلَا تُشَارِبُوْهُمْ وَلَا تُوَاكِلُوْهُمْ وَلَا
تُنَاكِحُوْهُمْ تحقیق اللہ نے پسند کیا مجکو اور پسند کئے میرے لئے اصحاب اور انصار اور سسرال کے علاقہ
کے اور قریب ہی کہ آوینگی ایک قوم برا کہینگے صحابہ کو اور مانقص جانینگے اونکو پس مت بیٹہو کہ اونکی
اور کہانا مت کہاؤ اونکے ساتہ اور نہ پیو اور نہ نکاح کرو اونسے ہو ع اور روایت کی مسلم نے رفع کیا النبی صلے اللہ
علیہ وسلم رَاْسَهٗ اِلَى السَّمَآءِ وَكَانَ كَثِيْرًا مِمَّا يَرْفَعُ رَاْسَهٗ اِلَى السَّمَآءِ فَقَالَ النُّجُوْمُ اَمَنَةٌ
لِلسَّمَآءِ فَاِذَا ذَهَبَتِ النُّجُوْمُ اَتَى السَّمَآءَ مَا تُوْعَدُ وَاَنَا اَمَنَةٌ لِاَصْحَابِيْ فَاِذَا ذَهَبْتُ
اَتَى اَصْحَابِيْ مَا يُوْعَدُوْنَ وَاَصْحَابِيْ اَمَنَةٌ لِاُمَّتِيْ فَاِذَا ذَهَبَ اَصْحَابِيْ اَتَى

اُمَّتِیْ مَا یُوْعَدُوْنَ ؁ اوٹھایا یعنے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے سر مبارک اپنا طرف آسمان کے اور تھے
حضرت بہت اوٹھاتے سر مبارک اپنا طرف آسمان کے یعنے بہت انتظار وحی کے پس فرمایا آنحضرت نے
کہ ستارے سبب امن کے ہین آسمان کے لیے پس جسوقت کہ چلے رہینگے ستارے آویگی آسمانکو وہ چیز کہ وعدہ
کیا جاتا ہی اور تقدیر کی گئی اوسکے لیے یعنے پھٹنا اور لپٹنا روز قیامت کے جیسکہ فرمایا اِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْ
یعنے جب آسمان چر جاوے وَاِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ یعنی اور جب آسمان پھٹ جاوی اور مین سبب
امن کا ہون اپنے صحابکے لیے پس جبکہ جاؤنگا مین اس عالم سے آویگی میری صحابکو وہ چیز کہ وعدہ
دئی جاتے ہین یعنی فتنہ اور لڑائیان اور اختلافات اور مرتد ہوجانا بعضے اعراب کا اور اصحاب
میرے باعث امن کے ہین میری امت کے لیے پس جبکہ جاتے رہینگے اصحاب میرے آویگی امت میریکو وہ چیز
کہ وعدہ دئی جاتے ہین وقت جاتے رہنے کے ستارے کہ شامل ہین آفتاب و چاند کو اور مراد جاتے
رہنے ستاروںکے لپٹنا اور مکدر اور منعدم ہونا اونکا ہی جیسکہ فرمایا اِذَا الشَّمْسُ کُوِّرَتْ
وَاِذَا النُّجُوْمُ انْکَدَرَتْ یعنی جب سورج کی دہوپ تہ ہوجاوے اور جب تارے میلے ہوجاوین آویگی
امت میریکو وہ چیز کہ وعدہ دئے جاتے ہین یعنی چلا جانا اہل خیر کا اور آنا اہل شر کا اور قیامت قایم
ہونی اونپر اور واقع ہونا فتنوں اور بدعتوں اور حوادث کا اشارہ ہی اسمین طرف آنے شر کے
وقت جاتے رہنے اہل خیر کے اسلیے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جب اونمین تہے تو بیان کردیتے
تہے لوگکے لیے وہ چیز کہ اختلاف کرتے تہے اوسمین پس جب وفات پائی حضرت نے اور خود رائی ہوی
لوگ اور مختلف ہوئین خواہشین نفسانی ہوی صحابی کہ سند پکڑتے تہے ہر امر مین آنحضرت کے
ساتہہ قول و فعل یا دلالت حال کے پس جبکہ مفقود ہوے صحابہ کم ہوے انوار اور قوی ہوئین تاریکیان
اور ایسی ہی حال آسمانکا ہی وقت چلے رہنے ستاروںکے چنانچہ اسلیے فرمایا آنحضرت نے اَصْحَابِیْ
کَالنُّجُوْمِ بِاَیِّہِمُ اقْتَدَیْتُمُ اهْتَدَیْتُمْ ٭ ع ۂ اور فرمایا یَأْتِیْ عَلَی النَّاسِ زَمَانٌ فَیَغْزُوْا
فِئَامٌ مِّنَ النَّاسِ فَیَقُوْلُوْنَ هَلْ فِیْکُمْ مَنْ صَاحَبَ رَسُوْلَ اللّٰہِ عَلَیْہِ السَّلَامُ فَیَقُوْلُوْنَ
نَعَمْ فَیُفْتَحُ لَھُمْ ثُمَّ یَأْتِیْ زَمَانٌ فَیَغْزُوْا فِئَامٌ مِّنَ النَّاسِ فَیُقَالُ هَلْ فِیْکُمْ مَنْ صَاحَبَ مَنْ
صَاحَبَ اَصْحَابَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَیَقُوْلُوْنَ نَعَمْ فَیُفْتَحُ لَھُمْ متفق
علیہ و فی روایۃ لمسلم قَالَ یَأْتِیْ عَلَی النَّاسِ زَمَانٌ یُبْعَثُ مِنْھُمُ الْبَعْثُ فَیَقُوْلُوْنَ انْظُرُوْا

هل تجدون فيكم احدا من اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم فيوجد الرجل
فيفتح لهم ثم يبعث البعث الثاني فيقولون هل فيهم من رای اصحاب النبی صلى الله عليه
وسلم فيفتح لهم ثم يبعث البعث الثالث فيقال انظروا هل ترون فيهم من رای من رای
اصحاب النبی صلى الله عليه وسلم ثم يكون البعث الرابع فيقال انظروا هل ترون فيهم احدا
رای من رای احدا رای اصحاب النبی صلى الله عليه وسلم فيوجد الرجل فيفتح له * آویگا
لوگوں پر ایک زمانہ پس جہاد کریگی ایک جماعت لوگوں میں سے پس کہینگے جہاد کرنیوالے اپنی جماعت یعنی اپنے
لوگوں سے کیا ہی درمیان تمہارے وہ شخص کہ صحبت رکھی ہو ساتھہ آنحضرت کے پس کہینگے اس جیسے جواب دینگے کہ ہاں
ہم میں وہ شخص ہی کہ صحبت رکھی ہی ساتھہ آنحضرت کے پس فتح کیا جاویگا قلعہ اور شہر کہ جہاد کرینگے
اوس پر جیسے آنحضرت کے اصحاب کی برکت وشوکت سی فتح ہوگی پہر آویگا لوگوں پر ایک زمانہ پس جہاد کریگی
ایک جماعت لوگوں میں سے پس کہا جاویگا کہ کیا ہی درمیان تمہارے وہ شخص کہ صحبت رکھی ہو ساتھہ اصحاب
آنحضرت کے یعنی تابعی ہی تم میں پس کہینگے ہاں پس فتح کیا جاویگی واسطے اوسکے پہر آویگا لوگوں پر ایک زمانہ پس
جہاد کریگی ایک جماعت لوگوں میں سے پس کہا جاویگا کہ کیا ہی درمیان تمہارے وہ شخص کہ صحبت رکھی ہو
ساتھہ اوسکے کہ صحبت رکھی ہو ساتھہ اصحاب آنحضرت صلعم کے یعنی تبع تابعین پس کہینگے ہاں پس فتح کیا جاویگی
واسطے اوسکے نقل کی یہہ بخاری ومسلم نے اور مسلم کی ایک روایت میں یوں آیا ہی کہ فرمایا آنحضرت صلے
الله علیہ وسلم نے کہ آویگا لوگوں پر ایک زمانہ کہ بہیجا جاویگا بیچ اوسمیں لوگوں میں سے لشکر پس کہینگے لشکر
کے لوگ دیکہو آیا پاتے ہو اپنی میں کسیکو رسول خدا صلے الله علیہ وسلم کے اصحاب میں سے پس پایا جاویگا
ایک شخص اصحاب میں سے پس فتح کیجاویگی بسبب اوسکے یعنی اوس صحابی کی برکت سے پہر بہیجا جاویگا
دوسرا لشکر بیچ اوس وقت میں اور جماعت کیطرف پس کہینگے کہ آیا ہی اسمیں وہ شخص کہ دیکہا ہو
آنحضرت کے اصحاب کو پس فتح کیجاویگی واسطے اوسکے پہر بہیجا جاویگا تیسرا لشکر پس کہا جاویگا
کہ دیکہو آیا پاتے ہو اسمیں اوس شخص کو کہ دیکہا ہو اوسنے اوسکو کہ دیکہا ہی اوسنے آنحضرت
کے یاروں کو پہر ہوگا سبب جوتہے لشکر کا بیچے جو تہی مرتبہ میں پس کہا جاویگا کہ دیکہو آیا دیکہتے ہو اسمیں
کسیکو کہ دیکہا ہو اوسکو کہ دیکہا ہو کسیکو کہ دیکہا ہو اوسنے پیغمبر خدا صلعم کے اصحاب کو پس پایا
جاویگا ایسا شخص پس فتح کیجاویگی بسبب اوسکے نقل کی یہہ بخاری ومسلم نے اسی حدیث

مین مذکور ہوا معجزہ آنحضرت کا اور فضیلت اونکے صحابہ کی اور تابعین کی اور تبع تابعین کے
یعنے تینون قرنونکی جیسیکہ حدیث آیندہ مین صراحۃً مذکور ہی اور اس روایت مین تین قرن
مذکور ہوے اور فقط مسلم کی روایت مین کہ آگے اوسکے ہی چار قرن مذکور ہوے اصحاب اور تابعین
اور اتباع اور تبع اتباع اور صحیح بخاری کی ایک روایت مین ہی بیچ حدیث خیر القرون کے چار درجے مذکور
ہوئی ہین اور چونکہ اہل خیر نادر تہے چوتہے قرن مین اقتصار کیا تین ہی قرنون پر اکثر روایتونمین
بسبب کثرت اہل علم و صلاح کے اور قلت بیوقوفی اور فساد کے اونمین پس صحیح مسلم مین عائشہ سے
ہی بطریق مرفوع کے خیر الناس القرن الذی انا فیہ ثم الثانی ثم الثالث اور روایت کی
طبرانی نے ابن مسعود سے بطریق مرفوع کے خیر الناس قرنی ثم الثانی ثم الثالث ثم یجیء قوم
لاخیر فیہم ع ح اور فرمایا خیر امتی قرنی ثم الذین یلونہم ثم الذین یلونہم
ثم ان بعدہم قوما یشہدون ولا یستشہدون ویخونون ولا یؤتمنون وینذرون
ولا یفون ویظہر فیہم السمن وفی روایۃ ویحلفون ولا یستحلفون متفق علیہ
وفی روایۃ لمسلم عن ابی ہریرۃ ثم یخلف قوم یحبون السمانۃ یعنے بہترین امت میرے قرن
میرا ہی یعنے اصحاب میرے پہر بہترین امت کے وہ لوگ ہین کہ متصل اونکے ہین یعنی تابعین پہر وہ لوگ
کہ متصل ہین اونکے یعنے تبع تابعین پہر تحقیق بعد ان تین قرنون کے ہوگی ایک قوم کہ گواہی دینگے اس
حالمین کہ نہین طلب کیجاویگی اونسے گواہی اور خیانت کرینگے اور امین نہ پکڑے جاوینگے اور اعتماد
نکیا جاویگا اونپر یعنے خیانت اونکی ظاہر ہوگی کہ اصلا محل امانت نہونگے اور نذر مانینگے اور وفا
نکرینگے اور ظاہر ہوگا اونمین مٹاپا اور ایک روایت مین ہی اور قسم کہاوینگے اور نہ قسم دیے جاوینگے
یعنے قسمین کہاوینگے بلاضرورت و بغیر حاجت نقل کی یہہ حدیث بخاری و مسلم نے اور مسلم کی ایک روایت
مین ابوہریرہ سے یون ہی کہ پہر پیچہے آویگی ایک قوم کہ دوست رکہیگی فربہی کو **ف** قرن ہر زمانہ کے
لوگ اور وہ مقدار توسط کے ہی بیچ عمر اہل زمانہ کے لیا گیا ہی یہہ لفظ اقتران سے پس گویا وہ ایسی
مقدار ہی کہ نزدیک ہوتے ہین اوسمین اوس زمانہ کے لوگ اپنی عمر و تمیز اور احوال مین اور بعضون نے
کہا کہ قرن چالیس برس کا ہوتا ہی اور بعضون نے کہا اسّی برس کا اور بعضون نے کہا سو برس کا لیکن بہت
صحیح قول یہی ہی کہ معتبر اوسمین کوئی عدد معین زمانہ سے نہین ہی پس قرن آنحضرت کا صحابہ ہین

مِنَ الْاِثْنَیْنِ اَبْعَدُ وَلَا یَخْلُوَنَّ رَجُلٌ بِامْرَأَةٍ فَاِنَّ الشَّیْطٰنَ ثَالِثُهُمْ وَمَنْ
سَرَّتْهُ حَسَنَتُهٗ وَسَاءَتْهُ سَیِّئَتُهٗ فَهُوَ مُؤْمِنٌ ٭ یعنی تعظیم کرو میری یارونکی یعنے
زندگی مین اور بعد مرنیکے بہی اسلیئے کہ وہ نیکترین تمہارے ہین امت ہیر وہ لوگ کہ قریب اونکے ہین یعنی
تابعین پہر وہ لوگ کہ قریب اونکے ہین یعنے تبع تابعین پہر ظاہر و شایع ہوگا جہوٹ اور خیانت یہانتک
کہ تحقیق ایک شخص ہوگا کہ قسم کہاویگا حال آنکہ قسم نہین دیا جاویگا اور گواہی دیگا حال آنکہ
گواہی نہین طلب کیا جاویگا آگاہ ہو جو شخص کہ خوش لگے اوسکو بیچولا بیچ بہشت کا یعنے چاہے کہ بیچون بیچ
بہشت مین رہے کہ بہترین جگہون بہشت کا ہی پس چاہیے کہ لازم پکڑے جماعت کو اسلیئے کہ بلا شبہ شیطان
ساتہہ تنہا کے ہی یعنے جو کہ خود رائی ہی اور متابعت جماعت کی نہین کرتا اور شیطان دو شخص سے دور
ہی اور ہرگز نہ تنہا ہو مرد ساتہہ عورت اجنبیہ کے اسلیئے کہ شیطان تیسرا ان تین شخصونکا ہی کہ
مرد اور عورت اور شیطان ہین پس ضرور ہی بہکا دیگا اون دونونکو اور جسکو خوش کرے نیکی اوسکی
اور غمگین کرے اوسکو بدی اوسکی پس وہ مومن ہی ٭ ف ٭ نیکترین تمہارے ہین امت اور
کیونکر نہون کہ مصاحب و ملازم اور حاضرین درگاہ رسالت کے اور تربیت یافتہ علم و عمل اونکے ہین
اور اونمین سے کہ جنہون نے ملازمت وصحبت نہین کی دیکہنے والے جمال باکمال اونکے تہے شیخ ابو طالب
مکی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ ایک نظر سے کہ جمال مصطفےٰ پر پڑے ایسا کچہہ حاصل ہوتا تہا اور کشود کار ہوتا
تہا کہ اوروں کو وہ چلون مین اور خلوتون مین نہین ہوتا اور ایمان عیانی اور یقین شہودی کہ اونکے لیئے
ہی کسیکو وہان شرکت نہین صلے اللہ علیہ وعلیہم اجمعین یعنے تبع تابعین بہی تین گروہ بہترین امت
اور سردار ملت کے ہین اور غالب اون زمانونمین اور اون زمانہ کے لوگونمین صدق و دیانت اور عفت
و امانت تہے بعد اونکے امر بالعکس ہوا جیسا کہ فرمایا پہر ظاہر و شایع ہوگا جہوٹ و خیانت دین و دنیا
مین یہہ اشارہ ہی طرف ظہور و شیوع بدعتون اور خواہشون نفسانی کے لازم پکڑے جماعت کو یعنے
سواد اعظم کو اور اوس چیز کو کہ اوسپر جمہور ہین صحابہ اور تابعین اور سلف صالحین کے اور مناسبت
اونکی کرے پس داخل ہی اسمین محبت اونکی اور بزرگ جاننا اونکا پس وہ مومن ہی یعنی علامت
مومن کامل کی یہہ ہی کہ نیکی کرنے سے خوش ہو اور اگر بدی وجود مین آوے تو غمگین و ناخوش ہووے
اور کہا ہی علمانے کہ یہہ نشان ہی زندگی دل کا اور منافق جو قیامت پر ایمان نہین رکہتا برابر ہی

اوسکے نزدیک نیکی وبدی حال اکہ فرمایا اللہ تعالے نے وَلَا تَسْتَوِی الْحَسَنَةُ وَلَا السَّيِّئَةُ
یعنے نہیں برابر ہی نیکی و بدی ہیچ ہیچ اور روایت ہی ترمذی سے کہ فرمایا لَا تَمَسُّ النَّارُ
مُسْلِمًا رَآنِي أَوْ رَأَى مَنْ رَآنِي یعنے نہیں لگیگی آگ اوس مسلمانکو کہ دیکہا ہی مجکو یا دیکہا ہی
اوسکو کہ دیکہا ہی اوسنے مجکو یعنے اور فرا اسلام مرے اور کہا ترمذی نے کہ فرمایا اَللّٰهَ اَللّٰهَ
فِي أَصْحَابِي اَللّٰهَ اَللّٰهَ فِي أَصْحَابِي لَا تَتَّخِذُوهُمْ غَرَضًا مِنْ بَعْدِي فَمَنْ أَحَبَّهُمْ فَبِحُبِّي
أَحَبَّهُمْ وَمَنْ أَبْغَضَهُمْ فَبِبُغْضِي أَبْغَضَهُمْ وَمَنْ آذَاهُمْ فَقَدْ آذَانِي وَمَنْ آذَانِي
فَقَدْ آذَى اللّٰهَ وَمَنْ آذَى اللّٰهَ فَيُوشِكُ أَنْ يَأْخُذَهُ یعنے ڈرو اللہ سے پہر ڈرو اللہ سے بیچ معنی کے
حق میں کرر فرمایا واسطے تاکید وسالوکے یعنے یاد کرو اونکو سوائے تعظیم وتوقیر کے اور ادا کرو
حق صحبت اونکی کا ساتہہ میرے نہ کرنا اور نہ کرنا اونکو نامہ دلتا نہ کے بعد میرے کر ڈالو اونکی طرف
تیر نہ کہاؤگے اور عیب گیر ہوئے پس جو شخص کہ دوست رکہتا ہی اونکو پس سبب دوستی رکہی میرے
اونکو دوست رکہتا ہی یا نہ یہ معنے ہیں کہ بسبب دوست رکہنے اوسکے مجکو دوست رکہتا ہی اونکو
اور یہہ معنی بہت مناسب ہیں ساتہہ قول اوسکے کے اور جو شخص کہ دشمن رکہتا ہی اونکو پس
دشمنی میرے کے دشمن رکہتا ہی اونکو اور جو شخص کہ ایذا دے اونکو پس تحقیق اوسنے ایذا دی مجکو یعنے
حکما اور جو شخص کہ ایذا دی مجکو پس تحقیق ایذا دی خدا کو اور جو شخص کہ ایذا دی خدا کو پس نزدیک ہی
کہ پکڑیگا خدا اوسکو یعنے عذاب کریگا اوسکو دنیا میں یا آخرت میں ف جو شخص کہ دوست رکہتا ہی
الخ حاصل یہہ کہ دوست رکہتا ہی اونکو اسلیئے کہ وہ دوست رکہتا ہی مجکو اور دشمن رکہتا ہی اونکو
اسلیئے کہ وہ دشمن رکہتا ہی مجکو عیاذا باللہ پس حق ہی قول اوسکا کہ کہتا ہی کہ جسنے برا کہا اونکو
پس واجب القتل ہوا دنیا میں جیسے کہ اوپر گذرا بیان اسکا اور کہا ہی علمائے کہ علامت صحت
محبت اور نشان درستی محبت کا یہہ ہی کہ محبوب سے سرایت کرے اور کرے طرف متعلقوں اوسکے پس
نشان محبت خدائے عزوجل کی محبت رسول اللہ کی ہی اور نشان محبت رسول کا محبت اوسکے آل و اصحاب
کی ہی اور اسیطرح سمجہ لے اسکو اور جو شخص کہ ایذا دے اونکو لعنت اوسپر کہ نکالی گئی یہہ حدیث اس
قول اللہ تعالی کے سے إِنَّ الَّذِينَ يُؤْذُونَ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَأَعَدَّ
لَهُمْ عَذَابًا مُهِينًا وَالَّذِينَ يُؤْذُونَ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوا فَقَدِ احْتَمَلُوا

بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا ط یعنی بلاشبہ جو لوگ کہ ایذا دیتے ہین اللہ کو اور اوسکے رسول کو لعنت کی
اونکو اللہ نے دنیا اور آخرت مین اور تیار کر رکہا ہی اونکے لیئے عذاب خوار کرنیوالا اور جو لوگ کہ ایذا دیتے
ہین مومن مردون اور مومن عورتونکو بغیر قصور کیئی ہوئے پس تحقیق اوٹہایا اوٹہایا اونہون نے بہتان اور
گناہ ظاہر ع ہہ اور روایت کی ہی بیچ شرح سنہ مین کہ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے
مَثَلُ اَصْحَابِیْ فِیْ اُمَّتِیْ كَالْمِلْحِ فِی الطَّعَامِ لَا یَصْلُحُ الطَّعَامُ اِلَّا بِالْمِلْحِ قَالَ الْحَسَنُ
فَقَدْ ذَهَبَ مِلْحُنَا فَكَیْفَ نَصْلُحُ یعنے مثل اصحاب میرکی درمیان امت میرکے مانند نمک کے ہی
طعام مین نہین سنورتا کہانا مگر ساتہہ نمک کے کہا حسن بصری نے یعنے بعد سنے اس حدیث کے بیشک تحقیق
جاتا رہا نمک ہمارا پس کیونکر سنورین ہم **ف** یعنی حال ہمارا یہہ حسرت کہتے ہین اوپر
گذرنے بعضے صحابہ کے باوجودیکہ انکے زمانہ مین وجود صحابہ کا تہا اور وفات حسن بصری کی سنہ ایکسو
دس مین ہی کہتا ہو مین کہ سنورتے ہین ہم اونکے کلام سے اور روایتونسے اور معرفت مقامات اور حالات
اونکیسے اور اونکے اخلاق و صفات کی پیروی کرنیسے اسلیئے کہ اعتبار ان چیزونکا ہی نہ ذاتون اونکی کا
ح ہہ اور روایت ہی ترمذی سے کہ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے مَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ اَصْحَابِیْ یَمُوْتُ
بِاَرْضٍ اِلَّا بُعِثَ قَائِدًا وَّنُوْرًا لَّهُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ یعنے نہین کوئی صحابہ میر مین سے کہ مرے کسی
زمین مین مگر کہ اوٹہایا جاویگا وہ قبر سے سردار کہ کہینچنے والا ہوگا اوس زمین والونکو بہشت کیطرف
اور سبب روشنی کا ہوگا اونکے لیئے یعنے ہادی ہوگا اونکا روز قیامت کے ہہ **اور** روایت کیا ترمذی اور
خطیب نے کہ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اِذَا رَاَیْتُمُ الَّذِیْنَ یَسُبُّوْنَ اَصْحَابِیْ فَقُوْلُوْا
لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلٰی شَرِّكُمْ یعنے جسوقت کہ دیکہو تم اون لوگونکو کہ برا کہتے ہین میری صحابیونکو پس کہو
لعنت خدا کی ہو تمہاری اس فعل پر **ف** اسمین اشارہ ہی طرف اسکے کہ لعنت اونکی پہرتی ہی
اونہین کیطرف اسلیئے کہ وہ اہل شر و فتنہ ہین اور صحابہ اہل خیر سے کہ مستحق ہین رضا و رحمت کے
اور اشارہ ہی اسکی طرف کہ اگر لعنت فعل پر کرین نہ ذات پر تو قریب باحتیاط ہو **اور** روایت کی
ابن عدی نے عائشہ سی بطریق مرفوع کے اِنَّ شِرَارَ اُمَّتِیْ اَجْرَؤُهُمْ عَلٰی اَصْحَابِیْ تحقیق بد اسے
امت میرکے بہت جرات رکہنے والے لڑنے ہین میرے اصحاب پر ہہ **اور** حدیث مرفوع مین ہی
یَكُوْنُ فِیْ اٰخِرِ الزَّمَانِ قَوْمٌ یُّسَمَّوْنَ الرَّافِضَةَ یَرْفُضُوْنَ الْاِسْلَامَ فَاقْتُلُوْهُمْ فَاِنَّهُمْ

ف یعنی علمی اور حالی نیکیوں کی پیروی سے ۱۲

ختم ہوا ترجمہ ، باب تیسرا بیچ فضائل خلفاء اربعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے فصل بیچ
فضائل ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ، فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اِنَّ مِنْ اَمَنِّ
النَّاسِ عَلَیَّ فِیْ صُحْبَتِہٖ وَمَالِہٖ اَبُوْبَکْرٍ متفق علیہ وعنہ البخاری ابابکر ولو کنت
متخذا خلیلاً لاتخذت ابابکر خلیلاً ولٰکن اخوۃ الاسلام ومودتہ لا
تبقین فی المسجد خوخۃ الا خوخۃ ابی بکر وفی روایۃ لو کنت متخذا خلیلاً
غیر ربی لاتخذت ابابکر خلیلاً تحقیق بہت عطا کرنیوالے لوگوں میں سے مجھپر نہایت خرچ
کرنیوالے اپنے سبب سے اپنی صحبت میں یعنے دوام ملازمت اپنی میں ساتھ لگائی رکھنے نفس
اپنی کے میری خدمت میں اور اپنی مال میں یعنی خرچ کرنے مال اپنی میں میری راہ میں ابوبکر ہیں نقل کی ہی
بخاری و مسلم نے اور نزدیک بخاری کے ابابکر واقع ہوا ہی اور اگر ہوتا میں پکڑنیوالا دوست خالص
جانی تو البتہ پکڑتا میں ابوبکر کو ایسا دوست ولیکن برادری کہ بیچ مسلمانی کے ہی اور محبت اوسکی باقی
اور ثابت ہی باقی نچھوڑی جاوے مسجد میں کوئی کھڑکی یا روزن دیوار میں مگر کھڑکی کہ ابوبکر کی تو کہ
بیچ ہی اور ایک روایت میں یوں ہی کہ اگر ہوتا میں پکڑنیوالا دوست سوائے رب اپنے کے تو البتہ
پکڑتا میں ابوبکر کو دوست ف خلیل خلت سے ہی ساتھ پیش خ کے بمعنی صداقت و محبت متخلل ہونے کے
یعنے درآمیدہ الی اندر قلب محب کے کہ باعث ہی طرف اطلاع محبوب کے اور محبت کے یعنے اگر رواہوتا مجکو
کہ پکڑوں میں کوئی دوست خلق میں سے باین صفت کہ محبت اوسکی میرے دلکے اندر آئی اور مطلع ہوتا
وہ میرے بھید پر تو ابوبکر کو ایسا دوست پکڑتا میں کہ لایق اور قابل اس صفت کے ہی ولیکن نہیں ہی میرے
لیئے محبوب باین صفت مگر حق سبحانہ تعالیٰ کے دوست رکھنا میرا خلق کو اوپری دلسی ہی اور آگاہ نہیں
میرے بھید پر سوا حق تعالیٰ کے اور یا خلیل خلت سے ہی ساتھ زبر خ کے بمعنے حاجت کے یعنے اگر پکڑتا میں
کوئی دوست کہ رجوع کرتا میں اوسکی طرف اپنی حاجتوں میں اور اعتماد کرتا میں اوسپر اپنی مہمات میں
تو ابوبکر کو پکڑتا میں ولیکن اعتماد میرا تمام امور میں اور رجوع میری تمام احوال میں خدا ہی کیطرف
ہی اور وہی ہی ملجا و ماوی میرا اور یہہ معنے اقرب انسب ہیں ساتھ سیاق حدیث کے ولیکن محدثین
نے حکم کیا ہی کہ معنی اول اوجہ اور اولی ہیں اور خوخہ ساتھ زبر خ معجمہ اور واو ساکن کے درمیان
اونکے روزن کہ چھوڑا جاوے دیوار میں تا روشنی گھر میں آوے یعنے روشندان اور بعضوں نے کہا

کرنے کہڑکیون کے سوای ابوبکر رضی اللہ عنہ کے کہڑکی کے آخرمین تہا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے مرض مین کہ باقی
رہی تہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات مین دو تین دن اور دلیل اس کلام کی یہہ ہی کہ وارد ہوا
ہی کہ جب حکم کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سا تہہ بند کرنے دروازون کے سوای دروازہ علی رضی اللہ عنہ
کے تو ای حمزہ بن عبد المطلب بعد اسکے کہ ظاہر ہوا اونسے فرمان برداری مین کچہہ توقف اور اوسکی
آنکہین ڈبڈباتی تہین اور پانی جاتا تہا اونسے اور کہا یا رسول اللہ باہر نکالدیا آپ نے اپنے چچا کو اور
رکہا چچا کے بیٹے کو فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ای چچا میرے حکم کیا گیا مین ساتہہ اسکے اور مجکو
اسمین کچہہ اختیار نہین پس ذکر کرنے حمزہ کے اس قصہ مین جانا گیا کہ یہہ مقدم تہا اسلیے کہ حمزہ رضی اللہ عنہ
غزوہ احد مین شہید ہوے ع ح اور روایت کیا مسلم نے کہ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے
لَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِيلًا لَاتَّخَذْتُ اَبَا بَكْرٍ خَلِيلًا وَلٰكِنَّهٗ اَخِيْ وَصَاحِبِيْ وَقَدِ
اتَّخَذَ اللّٰهُ صَاحِبَكُمْ خَلِيلًا یعنے اگر ہوتا مین پکڑنیوالا دوست دلی تو البتہ پکڑتا مین ابوبکر کو دوست
دلی ولیکن ابوبکر میرے بہائی ہین اور یار ہین اور تحقیق دوست دلی پکڑا ہی اللہ نے تمہارے صاحب کو
کہ عبارت ہی اونکی ذات شریف سے ف بہائی میرے دین الخ اور احمد کی روایت مین ہی اخی فی
الدنیا وصاحبی فی الغار یعنے بہائی میرے ہین دنیا مین اور یار میرے ہین غار مین اور ابویعلی کی
مسند مین ہی ابن عباس سے ابوبکر صاحبی ومونسی فی الغار سدوا کل خوخۃ فی المسجد غیر خوخۃ
ابی بکر یعنے ابوبکر یار میرے ہین اور غمخوار میرے غار مین بند کردو تمام کہڑکیان کہ مسجد مین ہین سوا ابوبکر
کی کہڑکی کے کہا ابوحاتم نے کہ یہہ قول حضرت کے سدوا الخ دلیل ہی اوپر قطع طمع تمام لوگون کے
خلافت سے سوای ابوبکر کے اور دوست دلی پکڑا ہی اللہ نے تمہارے صاحب کو یعنی حدیث سے دوست
دلی پکڑنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا خدا تعالی کو معلوم ہوا اور اس حدیث سے دوست دلی پکڑنا خدا
کا آنحضرت کو تا معلوم ہو کہ جو کوئی محبت مین صادق ہی مرتبہ محبوبیت کو پہنچتا ہی یحبہم ویحبونہ
یعنے دوست رکہتا ہی اللہ اونکو اور وے دوست رکہتے ہین وہ اللہ کو فرد ہر کہ او در عشق صادق آمد است
بر وی مشکل معشوق عاشق آمد است اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم حبیب اللہ کے تہے اور حبیب اوس
محب کو کہتے ہین کہ مرتبہ محبوبیت کو پہنچے اور بعضے خلت کو اعلی اور اخص کہتے ہین اور آنحضرت
کو جامع کہتی ہین درمیان مرتبہ محبت اور خلت کے اور آنحضرت کی خلت کو اتم اور کامل کہتی ہین

خلت ابراہیم علیہ السلام کہ اول الخ اور یہ حدیث دلیل ظاہر ہی اسپر کہ ابو بکر افضل ہیں صحابہ
سے ع ح وعن عائشة قالت قال لی رسول الله صلی الله علیه وسلم فی مرضه ادعی
لی ابا بکر اباک واخاک حتی اکتب کتابا فانی اخاف ان یتمنی متمن ویقول قائل انا
ولا ویابی الله والمؤمنون الا ابا بکر رواه مسلم وفی کتاب الحمیدی انا اولی بدل انا
ولا کہا عائشہ نے کہ کہا واسطے میرے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی مرض الموت میں کہ بلا واسطے
میرے ابو بکر کو کہ باپ تیرا ہی اور بلا اپنی بہائی کو یعنی عبد الرحمن کو تاکہ حکم کروں میں ایک لکھنے کا اسلئے
کہ میں ڈرتا ہوں یہ کہ آرزو کرے کوئی آرزو کرنیوالا یعنی خلافت کی بر تقدیر نہ لکھنے کے اور ڈرتا ہوں
یہ کہ کہے کہنے والا کہ میں مستحق ہوں واسطے خلافت کے حالانکہ نہیں ہوگا مستحق خلافت کا باوجود ابو بکر
کے اور کوئی حدیث کہ دلالت کرتی ہی اسپر قول حضرت کا اور انکار کریگا نہیں چاہیگا اللہ تعالی اور مومن
مگر ابو بکر کو نقل کی یہہ مسلم نے اور بیچ کتاب حمیدی کے واقع ہوا ہی انا اولی بجای انا و لا کے یعنی میں
لائق تر ہوں ساتھ خلافت کے اور نہیں مستحق ہی دوسرا غیر میرا **ف** طیبی نے قاضی عیاض سے
نقل کیا ہی کہ یہہ روایت جو یہ حدیث ہی اور اسحدیث میں اشارہ ہی طرف خلافت ابی بکر کے بعد حضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کے اور شیعہ جو دعوی نص کا کرتے ہیں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت پر اور وصیت
کرنیکا اونکے حق میں محض باطل ہی کیونکہ اصل اوسکی نہیں بانتہا ہی شمار اونکے اور اول جو جھٹلایا اونکو علی رضی
اللہ عنہ نے جھٹلایا ہی جسوقت کہ پوچھی گئی کہ کیا تمہارے پاس کوئی چیز ہی کہ نہیں وہ قرآن میں فرمایا
علی رضی اللہ عنہ نے کہ نہیں میرے پاس مگر اس صحیفہ میں الخ اگر اونکے پاس نص ہوتی تو ذکر کرتے ع
اور بخاری مسلم میں ہی کہ کہا جبیر بن مطعم نے کہ اتت النبی صلی الله علیه وسلم امراة فکلمته
فی شیء فامرها ان ترجع الیه قالت یا رسول الله ارایت ان جئت ولم اجدک کانها
تريد الموت قال فان لم تجديني فاتي ابا بكر يعني آئی آنحضرت کے پاس ایک عورت اور کلام
کیا آپ سے کسی چیز میں یعنی کچھہ حاجت چاہی یا کوئی بات پوچھی پس حکم کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
اس عورت کو کہ اور وقت آوے طرف آنحضرت کے یعنی تاکہ دیوے اوسکو کچھہ یا جواب دیں اوسکی بات کا
کہا اوس عورت نے یا رسول اللہ خبر دیجیے مجھکو کہ اگر آؤں میں اور نہ پاؤں میں آپ کو کہا جبیر نے گویا کہ وہ عورت
مراد رکھتی تھی ساتھہ نہ پانے آنحضرت کے اونکی موت کو فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پس اگر نہ پاوے مجھ

فا

مجکو تو آنا ابو بکر کے پاس **ف** ظاہرا یہہ عورت آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ایام وفات کے قریب
آئی تہی اور ظاہر اسحدیث سے اشارہ ہی طرف خلافت ابی بکر کے بعد آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے
لیکن نص قطعی نہیں ہی اور باوجود اسکے دلالت کرتی ہی اوپر فضیلت و منقبت اونکے اور جمہور علما
اسپر ہین کہ نص قطعی خلیفہ کرنے پر کسی جانب مین نہین ہی اور صحت خلافت ابو بکر رضی اللہ عنہ کی باجماع صحابہ
کے ہی اور شیخ ابن ہمام نے کتاب مسایرہ مین دعوی نص کا ابو بکر کی خلافت پر کیا ہی اور اثبات کیا ہی واللہ
اعلم ع ح وَعَنْ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ اَنَّ النَّبِيَّ صلى الله عليه وسلم بَعَثَهُ عَلٰى جَيْشِ
ذَاتِ السَّلَاسِلِ قَالَ فَاَتَيْتُهُ فَقُلْتُ اَيُّ النَّاسِ اَحَبُّ اِلَيْكَ قَالَ عَائِشَةُ قُلْتُ
مِنَ الرِّجَالِ قَالَ اَبُوهَا قُلْتُ ثُمَّ مَنْ قَالَ عُمَرُ فَعَدَّ رِجَالًا فَسَكَتُّ مَخَافَةَ اَنْ يَجْعَلَنِي
فِي اٰخِرِهِمْ اور روایت کیا بخاری مسلم نے عمرو بن العاص سے کہ تحقیق نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بہیجا اونکو
امیر کر کر اوپر ایک لشکر کے کہ ذات السلاسل کو بہیجا تہا کہ نام ایک مین کا ہی کہا عمرو نے پس آیا مین
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس اور کہا مینے کہ کون محبوب تر ہی طرف آپکے فرمایا عایشہ یعنی وہ
محبوب تر ہی لوگونکی طرف میری عورتون مین سے کہا مینے مردون مین سے یعنی سوال میرا اوسنے ہی یا بتقدیر
یہہ ہی کہ مردون مین سے کون بہت محبوب ہی فرمایا باپ اوسکا یعنی ابو بکر کہا مینے پہر کون بہت محبوب ہی
فرمایا عمر پس گنا آنحضرت نے اور مردونکو یعنی بعد اوسکے سوالون پہر کے پس خاموش ہو رہا مین یعنی سوال سے
بخوف اسکے کہ گردانین آپ مجکو بیچ آخر لوگونکے یعنی تمام لوگونکے آخر یا آخر اون لوگونکے کہ پوچہون
مین اونکو اگر پوچہا مین آپ سے **ف** کون محبوب تر ہی طرف آپکے یعنی اون لوگون مین سے کہ موجود ہین
آپ کے زمانہ مین یا مراد ہین اونسے لشکر والے اور یہہ اسلیے ہی کہ سبب اونکے سوال کا یہہ تہا کہ جب اونکو لشکر کا
امیر کر کر بہیجا تو بعد اونکے بہیجنے کے اونکی کمک کے لیے ابو عبیدہ بن الجراح کو بہیجا ساتہہ دو سو بزرگونکے
انصار اور مہاجرین مین سے کہ ابو بکر و عمر بہی اونمین تہے لیکن امامت عمرو ہی کرتے رہے پس فتح ہوئی
مسلمانونکی اور کافر بہاگے اوسوقت عمرو بن العاص کے خیال مین یہہ آیا کہ مین مقدم ہون تب ہی مین انسے کہ میرے
ساتہہ انکو بہیجا پس جب پہر کر آئے تو آنحضرت سے یہہ پوچہا آنحضرت نے ایسا جواب دیا کہ طمع اونکی منقطع
ہو گئی لیکن موید ہی احتمال اول کو کہ مراد تمام آنحضرت کی اہل زمانہ مین یہہ جواب حضرت کا کہ فرمایا
عایشہ الخ ع ح اور یہہ بخاری مین ہی کہا محمد بن حنفیہ نے کہ بیٹے ہین حضرت علی رضی اللہ عنہ کے

وسلم کے زمانہ مین بہتر لوگون کا ابوبکر کو پہر عمر کو اور کہا ای پر علی بلاشبہ دیئی گئے ہین تین چیزین
کہ اگر اونمین سے میرے لیئے ہو تو بہتر جانو نمین دنیا سے اور اونچیزسے کہ دنیا مین ہی نکاح کردیا
آنحضرت نے اونسے اپنی بیٹی فاطمہ رضی اللہ عنہ کا اور حاصل ہوئی آنحضرت کے لیئے اونسے اولاد اور
بند کیئے دروازے سبکے علی کے دروازے کے سوائی اور دیا اونکو نیزہ اپنا روز خیبر کے یہہ ذکر کیا شیخ نے
فتح الباری مین * ع * ح * اور روایت کیا ترمذی نے کہ فرمایا رسولخدا صلے اللہ علیہ وسلم نے
مَا لِاَحَدٍ عِنْدَنَا یَدٌ اِلَّا وَقَدْ کَافَیْنَاہُ مَا خَلَا اَبَا بَکْرٍ فَاِنَّ لَہٗ عِنْدَنَا یَدًا یُکَافِیْہِ اللّٰہُ
بِہَا یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ وَمَا نَفَعَنِیْ مَالُ اَحَدٍ قَطُّ مَا نَفَعَنِیْ مَالُ اَبِیْ بَکْرٍ وَلَوْ کُنْتُ مُتَّخِذًا
خَلِیْلًا لَاتَّخَذْتُ اَبَا بَکْرٍ خَلِیْلًا وَاِنَّ صَاحِبَکُمْ خَلِیْلُ اللّٰہِ یعنی نہین ہی کسیکے لیے نزدیک
ہمارے عطا و انعام مگر کہ بدلا اوتارا ہی ہمنے اوسکا یعنے جو نکا تون یا زیادہ سوائے ابوبکر کے پس
تحقیق ابوبکر کے لیئے نزدیک ہمارے نعمت وبھلائی ہی کہ بدلہ دیگا اوسکو خداتعالی عوض اوس
نعمت کے دن قیامت کے اور نہین نفع دیا مجکو کسیکے مال نے مانند ابوبکر کے مال کے اور اگر ہوتا
مین پکڑنیوالا دوست جانی تو البتہ پکڑتا مین ابوبکر کو دوست جانی آگاہ ہو کہ صاحب تمہارا
دوست خدا کا ہی اور سوای خدا کے دوست حقیقی نہین رکہتا مین ف بدلہ دیگا الخ یعنے
بدلہ کامل کہا بعضون نے کہ مراد یدسے نعمت ہی اور وہ مال ہی اور نفس اور اہل و اولاد کہ سب
حضرت کی رضامندی مین صرف کی اور نہین نفع دیا مجکو کسیکے مال نے مانند ابی بکر کے مال کے
کہ جو کچہہ گہر مین رکہتے تہے خدمت بابرکت مین لے آئے اور گہر مین کچہہ نہ چہوڑا اور ذ والخلال
ساتہہ زیر تج کے لقب ابوبکر رضی اللہ عنہ کا ہوا کہ جب تمام مال راہ خدا مین صرف کیا اور خرقہ
پہنا تو بیجائی تکمونکے خلال یعنے کانٹے لگا لیئے بد ... ب ریاض الصالحین مین ہی کہ فرمایا
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نہین نفع دیا مجکو کسی مال نے کبہی اوسقدر کہ نفع دیا مجکو ابوبکر
کے مال نے پس روئے ابوبکر اور کہا کہ نہین مین اور مال میرا مگر ملک آپکی اور موافقات مین ہی کہ
فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے نہین ہی مال کسی شخص مسلمان کا بہت نفع دینے والا میرے
لیئے ابوبکر کے مال سے اور تہے آنحضرت حکم کرتے ابوبکر کے مال مین جیسے حکم کرتے اپنے
مال مین اور آیا ہی کہ خرچ کین ابوبکر نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر چالیس ہزار درہم اور

أَمَرَنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ نَتَصَدَّقَ وَوَافَقَ ذٰلِكَ عِنْدِي مَالًا فَقُلْتُ
اَلْيَوْمَ أَسْبِقُ أَبَا بَكْرٍ إِنْ سَبَقْتُهُ يَوْمًا قَالَ فَجِئْتُ بِنِصْفِ مَالِي فَقَالَ رَسُولُ اللهِ
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا أَبْقَيْتَ لِأَهْلِكَ فَقُلْتُ مِثْلَهُ وَأَتَى أَبُو بَكْرٍ بِكُلِّ مَا عِنْدَهُ
فَقَالَ يَا أَبَا بَكْرٍ مَا أَبْقَيْتَ لِأَهْلِكَ فَقَالَ أَبْقَيْتُ لَهُمُ اللهَ وَرَسُولَهُ قُلْتُ لَا
أَسْبِقُهُ إِلَى شَيْءٍ أَبَدًا یعنے حکم فرمایا ہمکو پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے یہہ کہ تصدق کرین ہم یعنے
راہ خدا مین کچھہ مال صرف کرین اور موافق پڑا یہہ حکم کرنا آنحضرت کا ساتھہ تصدق کرنیکے نزدیک
میرے مال کثیر کی یعنی اتفاق اوسوقت مین بہت سا مال میرے پاس تہا پس کہا مینے کہ آج کے دن
سبقت لیجا وُنگا مین ابو بکر سے اس امر خیر مین اگر ممکن ہو سبقت لیجانا میرا اوپر انکے دن
یعنے دنو نمین سے کہا عمر رضی اللہ عنہ نے پس لایا مین آدہا مال اپنا پس فرمایا رسول خدا صلے
اللہ علیہ وسلم نے کہ کسقدر باقی رکہا تونے مال اپنے اہل وعیال کیلئے پس کہا مینے کہ باقی چہوڑا
مینے اپنے اہل وعیال کیلئے مانند اسکے کہ لایا ہون یعنی آدہا لایا ہون اور آدہا باقی رکہا
اور لایے ابو بکر رضی اللہ عنہ جو کچھہ کہ اونکے پاس تہا پس فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ ای ابو بکر کیا
چہوڑا تونے اپنے اہل وعیال کیلئے پس کہا ابو بکر نے کہ باقی چہوڑا ہی مینے اونکے لیئے خدا کو اور رسول
خدا کو کہا مینے کہ سبقت نہین لیجا سکنے کا مین ابو بکر رضی اللہ عنہ پر ہرگز ف خدا کو اور رسول
خدا کو یعنے خدا اور رسول کی رضا چہوڑی کاہی یا یہہ معنی ہین کہ کچھہ مال مین سے باقی نہین چہوڑا ہی مینے
فضل خدا کا اور رفاقت اوسکی اور امداد و اعانت رسول خدا کی اونکے لیئے بس ہی اگر کل مال
ابو بکر رضی اللہ عنہ کا زیادہ تہا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے آدہی مال سے تو کچھہ شبہہ نہین ہی اونکی فضیلت مین
اور اگر کم بہی ہو تو خرچ کرنا کل کا افضل تہا سبقت نہین لیجا سکا مین انسے یعنے آج کہ باوجود موجود ہونے
سبب سبقت کے سبقت نہ لیجا سکا مین تو جانتا ہون مین کہ ہرگز اونپر سبقت نہین لیجا سکیگا اور بعضی روایت
مین آیا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دونو کے لیئے ما بینکما کما بین کلمتیکما یعنے فرق تم
دونو مین بیچ فضل کے ایسا ہی کہ جیسا تم دونو کی باتو نمین کہ مذکور ہوئین ہی اور آیا ہی کہ ابو بکر
رضی اللہ عنہ حاضر ہوے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت بابرکت مین پس فرمایا اپنے أَنْتَ عَتِيقُ اللهِ
مِنَ النَّارِ فَيَوْمَئِذٍ سُمِّيَ عَتِيقًا یعنے تو آزاد کیا گیا خدا کا ہی آگ دوزخ سے پس اوس دن سے

نام رکھے گئے یعنی لقب دیے گئے ابوبکر عتیق **ف** اور ایسی ہی اور روایت میں آیا ہے کہ فرمایا
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مَنْ اَرَادَ اَنْ یَّنْظُرَ اِلٰی عَتِیْقٍ مِّنَ النَّارِ فَلْیَنْظُرْ اِلٰی اَبِیْ
بَکْرٍ یعنی جو شخص چاہے دیکھنا طرف آزاد کیے گئے کے آگ سے پس چاہیے کہ دیکھے طرف ابی بکر کے
اور نام انکا عبد اللہ بن عثمان ابی قحافہ بن عامر بن عمرو بن کعب بن سعد بن تیم بن مرہ ساتویں
پشت میں جا کر نسب انکا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے نسب میں ملتا ہے اور حاضر ہوئے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کے ساتھ تمام لڑائیوں میں اور بہت سی حد آپکو آنحضرت سے جاہلیت میں اور بعد اسلام میں اور مردوں میں
اول وہی اسلام لائے ہیں اور تھے وہ سفید رنگ دبلے خفیف رخسار جھکے ہوئے پشت داڑھی ہوئی انکی کمر
بلند پیشانی اور انکے ماں باپ اور اولاد اور اولاد کی اولاد سب صحابی ہیں یہ بات کسی صحابی کے
تئیں حاصل نہیں ہوئی اور خلافت انکی کی مدت ہی سال ایک دو برس اور چار مہینے تعد اور مرے مدینہ میں
منگل کی رات بائیسویں تاریخ جمادی الثانی کی سنہ تیرہ ہجری میں درمیان مغرب اور عشا کے
اور عمر انکی تریسٹھ برس کی تھی اور وصیت کی تھی یہ کہ غسل دیں انکو بیوی انکی اسماء بنت عمیس پس
غسل دیا انکو اسماء نے اور نماز پڑھی اوپر انکے عمر بن الخطاب نے اور رہی خلافت انکی دو برس اور چار
مہینے اور روایت کیں انسے حدیثیں ملتی کیں ایک سو بیالیس اور نقل کیں بعض نے اور نہیں روایت کی گئیں
انسے حدیثیں مگر تھوڑی سبب قلت مدت انکی کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ع
اور روایت کی ترمذی نے کہ فرمایا اَنَا اَوَّلُ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الْاَرْضُ ثُمَّ اَبُوْبَکْرٍ ثُمَّ عُمَرُ
ثُمَّ اٰتِیْ اَهْلَ الْبَقِیْعِ فَیُحْشَرُوْنَ مَعِیْ ثُمَّ اَنْتَظِرُ اَهْلَ مَکَّةَ حَتّٰی اُحْشَرَ بَیْنَ الْحَرَمَیْنِ
یعنی میں اول اول نکلونگا ہوں کہ پھٹے گی اوس سے زمین یعنی قبر سے جو لوگ اوٹھیں گے اونمیں سے
اول میں ہی اوٹھونگا بعد میرے ابوبکر بعد اونکے عمر کہ ایک حجرہ میں حضرت کے ساتھ مدفون ہیں پھر آؤنگا
میں بقیع کے مدفونوں کے پاس پس اوٹھائے اور جمع کیے جاوینگے وہ ساتھ میرے پھر انتظار کرونگا
میں اہل مکہ کا یہانتک کے جمع کیا جاؤنگا میں درمیان حرمین کے **ف** یعنی درمیان اہل مکہ اور
مدینہ کے محشر قیامت میں یعنی حضرت انتظار کرینگے اہل مکہ کا بقیع میں یہانتک کہ جمع ہونگے
پھر متوجہ ہونگے طرف محشر کے کہ وہ زمین شام کی ہوگی پس جمع ہونگے وہاں ساتھ تمام خلائق کے
ع اور روایت کی ابوداؤد نے [illegible]

الجنۃ الذی یدخل منہ امتی فقال ابوبکر یا رسول اللہ وددت انی کنت معک حتی
انظر الیہ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اما انک یا ابا بکر اول من یدخل
الجنۃ من امتی یعنے آئے میرے پاس جبرئیل پس پکڑا ہاتھ میرا پس دکہایا مجکو وہ دروازہ بہشت کا
کہ داخل ہوگی اوس سے امت میری پس کہا ابوبکر نے یا رسول اللہ دوست رکہتا ہوں مین کاشکے ہوتا مین
ساتہہ آپکے تا دیکہتا مین طرف اوس دروازہ کے پس فرمایا آنحضرت نے آگاہ ہوا ای ابوبکر تو اول اون
شخصونکا ہی کہ داخل ہونگے بہشت مین میری امت مین سے ق آئے جبرئیل الخ یہہ شب معراج مین
ہتا یا اور وقت کہ بہشت مین جاتے تہے تو اول اون شخصونکا ہی الخ یعنے پس دیکہیگا تو دروازہ اوسکا
اور داخل ہوگا سبکے پہلے یا یہہ مراد ہی کہ بہشت کے دیکہنے کی کیا آرزو کرتا ہی تو تیرے لیے ایسی
چیز ہی کہ اعلی اور افضل ہی اوس سے اور وہ در آنا تیرا ہی ساتہہ میرے بہشت مین اور آہین دلیل ہی
اسپر کہ ابوبکر افضل ہین امت مین ورنہ کا ہیکو سبقت کرتے اونسے بیچ دخول جنت کے ح

ع اور روایت کی رزین نے عن عمر ذکر عندہ ابوبکر فبکی وقال وددت ان
عملی کلہ مثل عملہ یوما واحدا من ایامہ ولیلۃ واحدۃ من لیالیہ اما لیلتہ
فلیلۃ سار مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی الغار فلما انتہیا الیہ قال واللہ
لا تدخلہ حتی ادخل قبلک فان کان فیہ شیء اصابنی دونک فدخل فکسحہ ووجد
فی جانبہ ثقبا فشق ازارہ وسدہا بہ وبقی منہا اثنان فالقمہا رجلیہ ثم قال
لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ادخل فدخل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ووضع راسہ
فی حجرہ ونام فلدغ ابوبکر فی رجلہ من الجحر ولم یتحرک مخافۃ ان ینتبہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم فسقطت دموعہ علی وجہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال ما لک
یا ابا بکر قال لدغت فداک ابی وامی فتفل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فذہب
ما یجدہ ثم انتقض علیہ وکان سبب موتہ واما یومہ فلما قبض رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم ارتدت العرب وقالوا لا نؤدی زکوۃ فقال لو منعونی عقالا لجاہد
تہم علیہ فقلت یا خلیفۃ رسول اللہ تالف الناس وارفق بہم فقال لی اجبار فی
الجاہلیۃ وخوار فی الاسلام انہ قد انقطع الوحی وتم الدین اینقص وانا حی

اور روایت ہی عمر رضی اللہ عنہ سے کہ ذکر کئے گئے اونکے روبرو ابو بکر رضی اللہ عنہ پس روئے عمر اور کہا
دوست رکہتا ہوں میں کہ ہوتے عمل میرے تمام عمر کے مانند عمل ابی بکر کے ہوتے بیچ ایک دن کے دنوں عمر
اونکی سے یعنی بیچ زمانہ حیات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے یا مانند عمل ایک رات اونکے ہوتے راتوں
اونکی سے یعنی بیچ اوقات حیات آنحضرت کے اور رات ابو بکر کی پس وہ رات کہ سفر کیا اور ہجرت
کیا اوسمیں ابو بکر نے ساتھ آنحضرت کے طرف غار کے پس جبکہ پہنچے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ابو بکر
طرف غار کے یعنی اوپر غار آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جانا اوسمیں کہا ابو بکر نے قسم ہی خدا کی نکو
داخل ہو تم غار میں پہلا یہانتک کہ داخل ہوؤں میں پہلے آپ کے اسلئے کہ اگر ہوا اوسمیں کچھ یعنی موذی
پہنچے مجھی ناجمیرات الارض سے یا مانند سانپ بچھو وغیرہ کے تو پہنچے مجھکو ضرر اوسکا نہ آپکو پس داخل
ہوئے ابو بکر غار میں پہلے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پس جھاڑا اوسکو ابو بکر نے اور پائے غار کی
ایک جانب میں کئی ایک سوراخ پس پھاڑا ابو بکر نے تہبند اپنا اور بند کیا سوراخوں کو تہبند کے ٹکڑوں سے
اور باقی رہے اون سوراخوں میں سے دو سوراخ پس دیدئے اوسمیں دونو پانوں اپنے مانند لقمہ کے
سو پہنچ نہیں پیٹ جسکے تہبند میں سے کچھ اون سوراخوں کے اندر پہر مکو کچھ ریحا تو دو پانو اڑا دئے
تاکہیں راہ موذی جانور کی رہے بند کہا ابو بکر نے آنحضرت کو کہ آئیے پس داخل ہوئے آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم اور رکہا سر مبارک اپنا گود میں ابو بکر کے آرام کیا پس کاٹا سانپ نے ابو بکر کے پانو میں سوراخ
سے اور نہ ہلے ابو بکر بخوف اسکے کہ جاگ اوٹھیں پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم پس گرے آنسو ابو بکر کے
پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرہ مبارک پر پس بیدار ہوئے آپ اور دیکہا روتا ابو بکر کو
پس پوچھا آنحضرت نے کہ کیا ہوا تجکو ای ابو بکر کہا ابو بکر نے کہ کاٹا گیا میں فدا ہوں تمپر ماں باپ میرے پس تھوکا
آب دہن مبارک آنحضرت نے پس جاتی رہی وہ چیز کہ پاتے تہے اوسکو ابو بکر پیچھے درد و ایذا پھر رجوع کیا اوس
زہر نے ابو بکر پر اور ہوا یہی سبب موت ابی بکر کا اور رات ابی بکر کی یہ ہی اور دن ابی بکر کا کہ آرزو رکہتا ہوں میں کہ عمل تمام
عمر میرے کے مثل عمل اوس دن کے ہوں وہ دن بیچ جب وفات پائی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم مرتد ہوئے
بعضے عرب اور کہا کہ نہیں دینگے ہم زکوۃ پس کہا ابو بکر نے اگر نہ دینگے مجکو رسی اونٹ کے پانو باندھنے کی
تو البتہ جہاد کرونگا میں اوپر اونکے بیچ اوسکے پس کہا میں نے ای خلیفہ رسول
اللہ کے موافقت اور الفت کر لوگوں سے اور نرمی کر ساتھ اونکے پس کہا مجکو آیا تو سخت اور قوی

اور بڑا غصہ والا تہا زمانہ جاہلیت مین اور سست و نامرد ہوگیا اسلام مین یعنے ایام اسلام مین اور بیچ
احکام اوسکے تحقیق شان یہہ ہی کہ تحقیق منقطع ہوگئی وحی یعنے پس نہین پہنچ سکتے ہین ہم طرف
یقین کے پس ضرور ہی ہمارے لیے خوب اجتہاد کرنا اور تمام ہوا دین یعنے بموجب قول اللہ تعالے کے اَلْیَوْمَ
اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ یعنے آجکے دن پورا کیا مینے تمہارے لیے دین تمہارا
اور تمام کی مینے تمپر نعمت اپنی * کیا ناقص ہووے دین اور حال آنکہ مین زندہ ہون ف آرام کیا
پس سونا عالم کا عبادت ہی جیسکہ سونا ظالم کا عبادت ہی ساتھ دو اعتباروں مختلف کے یعنی عالم
کا سونا سبب آسایش اور مدد طاعت ہی اسلیئے عبادت ہوا اور سونا ظالم کا عبادت ہوا اسلیئے کہ
کہ آسایش پائی ہی خلق اوتنی دیر اور ہوا ہی سبب موت ابوبکر کا آخر عمر مین کہ سانپ کے زہر کے
اثر سے وفات پائی پس حاصل ہوئی اونکے لئے شہادت اس حالت مین کہ رفیق تہے آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کے اور یہہ ایسا تہا کہ جیسے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو خیبر مین بکری کے گوشت
مین زہر دیا تہا اور وقت وفات کے اوسکا اثر ظاہر ہوا اور کہا ہیں دینگے ہم زکوۃ یہہ کہنا
بطور انکار کے تہا کہ منکر ہوئے وجوب زکوۃ سے اور کہا اونکو آیا تو شجاع تہا الخ یعنے حضرت
ابوبکر رضی اللہ عنہ نے نہایت غصہ کیا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی سستی کرنے پر اور اسمین کمال
شجاعت اور قوت دینی ہی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی باوجودیکہ آیا ہی کہ حضرت علی
رضی اللہ عنہ بہی ساتھ عمر کے شریک تہے اس رای مین لیکن کچہہ خیال کیا اونہون نے اسکا ۔

ع * ح **فصل** بیچ مناقب عمر رضی اللہ عنہ کے ف مناقب حضرت عمر رضی اللہ عنہ
کے بہت ہین اور کافی ہی اونکی منقبت مین یہہ کہ تائید کی خدا تعالے نے دین کی سبب اونکے
ساتھ قبول کرنے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے دعا کے اور سب سے اعلی اور افضل یہہ ہی کہ
الہام کیئے جاتے تہے ساتھ صواب کے اور ڈالا جاتا تہا اونکے دلمین حق اور موافق پڑتی تہی
رای اونکی ساتھہ وحی اور کتاب کے اور رای اونکی دلیل ہی حقیت خلافت صدیق کی جیسکہ
قتل ہونا عمار بن یاسر کا دلیل ہی حقانیت علی مرتضی کی رضی اللہ عنہم اجمعین اور روایت
کی ابن مردویہ نے مجاہد سے کہ کہا تہے عمر اپنی عقل سے کہتے ایک بات پس نازل ہوتا ساتھہ
اوسکے قرآن اور ابن عساکر علی مرتضی رضی اللہ عنہ سے لایا ہی کہ قرآن مین ایک رائی عمر کی رای

ہیں کہ یہ ہی اور اس امر سے لانا ہی بطریق مرفوع کے کہ آنحضرت نے فرمایا کہیں لوگ ایک بات
ایک چیز میں اور کہے عمر اوس میں کچھ اور تب قرآن نازل ہو اوس چیز کے کہ کہے عمر کذا ذکرہ السیوطی
فی تاریخ الخلفا اور کہا کہ موافقات عمر کے زیادہ بیس کے ذکر کیے ہیں علمانے اھ اور روایت
کیا بخاری اور مسلم نے کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے لَقَدْ كَانَ فِيمَا قَبْلَكُمْ مِنَ الأُمَمِ
مُحَدَّثُونَ فَإِنْ يَكُ أَحَدٌ فِي أُمَّتِي فَإِنَّهُ عُمَرُ یعنے تحقیق تہے الہام کیے گئے بیچ اول
لوگوں کے کہ تہے پہلے تمہارے امتوں میں سے پس اگر ہو میری امت میں کوئی تو پس تحقیق وہ عمر ہوگا
لفظ محدث کا ساتھ زبر دال مشدد کے معنی ملہم کے ہی گویا ساتھ الہام کے بات کیا جاتا ہی اور خبر
دیا جاتا ہی پس کہتا ہی بیچ کتاب نہایہ میں لکھا ہی اور مجمع البحار میں کہا محدث وہ شخص کہ ڈالی
جاتی ہی اوس کے دل میں ایک بات پس خبر دیتا ہی ساتھ اوسکے حدس و فراست ایمانی سے مخصوص کرتا ہی
حق تعالیٰ ساتھ اوسکے جسکو چاہتا ہی اسے بندوں میں سے اور بعضوں نے کہا کہ محدث وہ ہی جب
دل میں کرے ساتھ ایک چیز کے وہ صواب ہو گویا حدیث کیا گیا ہی ساتھ اوسکے اور بعضوں نے کہا
کہ کلام کرتے ہیں ساتھ اوسکے ملائکہ پس اگر ہو میری امت میں کوئی الخ مقصود شک و تردد بیچ وجود
محدث کے اس امت میں نہیں ہی اسلیے کہ امت حضرت کی افضل امتوں کی ہی جبکہ اگلی امتوں میں موجود
ہوں تو اس امت میں بطریق اولی ہو نگے بلکہ مقصود تاکید اور تخصیص ہی جیسکہ کہتے ہیں کہ اگر
میرا کوئی دوست سامنے ہو تو فلانا ہوگا مراد اختصاص فلانے کا ہی ساتھ کمال دوستی کے
اور روایت کیا بخاری و مسلم نے کہ کہا سعد بن ابی وقاص نے اِسْتَأْذَنَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ عَلَى
رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعِنْدَهُ نِسْوَةٌ مِنْ قُرَيْشٍ يُكَلِّمْنَهُ وَيَسْتَكْثِرْنَهُ
عَالِيَةً أَصْوَاتُهُنَّ فَلَمَّا اسْتَأْذَنَ عُمَرُ قُمْنَ فَبَادَرْنَ الْحِجَابَ فَدَخَلَ عُمَرُ وَرَسُولُ اللهِ
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَضْحَكُ فَقَالَ أَضْحَكَ اللهُ سِنَّكَ يَا رَسُولَ اللهِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَجِبْتُ مِنْ هٰؤُلَاءِ اللَّاتِي كُنَّ عِنْدِي فَلَمَّا سَمِعْنَ صَوْتَكَ ابْتَدَرْنَ الْحِجَابَ
فَقَالَ عُمَرُ يَا عَدُوَّاتِ أَنْفُسِهِنَّ أَتَهَبْنَنِي وَلَا تَهَبْنَ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
فَقُلْنَ نَعَمْ أَنْتَ أَفَظُّ وَأَغْلَظُ فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِيهٍ يَا ابْنَ الْخَطَّابِ
وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ مَا لَقِيَكَ الشَّيْطَانُ سَالِكًا فَجًّا قَطُّ إِلَّا سَلَكَ فَجًّا غَيْرَ فَجِّكَ

یعنی پروانگی مانگی عمر رضی اللہ عنہ نے واسطے آنیکے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس اور آنحضرت
کے پاس تہین کتنی ایک عورتین قریش مین سے کہ کلام کرتی تہین آنحضرت سے مراد عورتون سے ازواج
مطہرات ہین کہ نفقہ طلب کرتی تہین آنحضرت سے اور بہت طلب کرتی تہین بہ نسبت آپکے کہ آنحضرت
اونکو دیتے تہے درحالیکہ بلند تہین آوازین اون عورتونکی پس جبکہ اذن چاہا عمر رضی اللہ عنہ نے اور جانا
در آنا اوٹہین وہ عورتین اور دوڑین طرف پردہ کی یعنے تاکہ چہپین پس داخل ہوئے عمر اسیحالت
مین کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم ہنستے تہے یعنے مسکراتے تہے بسبب اوٹہنے اور بہاگنے عورتونکے
پس کہا عمر رضی اللہ عنہ نے کہ ہمیشہ ہنسائے اللہ دانت آپکے پس فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے
کہ تعجب کیا مینے ان عورتونسے کہ تہین میرے پاس اور غوغا کرتی تہین پس جبکہ سنے اونہون نے آواز
تیری جلدی سے چہپ گئین پردہ مین یعنے تیرے ڈر سے کہا عمر رضی اللہ عنہ نے یعنے خطاب کرکر اون
عورتونکو کہ ای دشمنون اپنی جانونکی آیا ہیبت رکہتی ہو اور ڈرتی ہو مجہسے اور ہیبت نہین رکہتی
تم پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہا عورتون نے کہ ہان ڈرتے ہین ہم تجہسے کہ تو نہایت سخت خو اور
نہایت سخت گو ہی پس فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ اور کلام کر اور نہ التفات کر انکے
جواب کی طرف ای بیٹے خطاب کے قسم اوس ذات کی کہ جان میری اوسکے ہاتہہ مین ہی ہرگز نہین
ملتا تجہسے شیطان اسحالت مین کہ تو چلنے والا ہوتا ہی راہ مین مگر کہ چلتا ہی شیطان اور راہ مین
غیر راہ تیری کے **ف** بلند تہین آوازین اون عورتونکی احتمال ہی کہ یہہ بلند کرنا آواز کا ہو پہلے
نہی کے بلند کرنے آواز کے سے اوپر آواز نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اور احتمال ہی کہ بلندی آواز
اونکی ہوئی ہو بسبب اجتماع اونکی آوازون کے نہ یہہ کہ کلام ہر ایک کا بانفرادہ بلند تہا آنحضرت
کی آواز سے کہتا ہے تینون کہ نہین ہی اس کلام مین دلیل اسپر کہ آوازین اونکی آنحضرت کی آواز سے
بلند تہین تاکہ وارد ہو اشکال ساتہہ قول اللہ تعالے کے **یَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ**
**فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ** الخ ای ایمان والو نہ بلند کرو تم آوازین اپنی اوپر آواز نبی کے بلکہ مراد یہہ ہی
کہ اونہون نے اوس حالت مین برخلاف عادت نسبت آوازی اپنی کے بلند کین تہین آوازین اپنی کلام کرنے مین
ساتہہ آنحضرت کے باعتماد حسن خلق آپکے ہمیشہ ہنسائے الخ یعنے ہمیشہ خوش رکہے کہ باعث ہی اسکے
دانتونکے کہلنے کا ولیکن بالضرور کچہہ سبب ہی اسکا اور ظاہر ہوا ہی کوئی امر عجب بسبب مطلع کہجی جکو

[illegible] ١٧

اوس پر تو نہایت سخت جواہم بعد رحمہ موجب ترجمہ حضرت شیخ کے ہی اور ملا علی رحمۃ اللہ علیہ

اسکے لکہا ہی یعنے تو تند کلام اور سخت دل ہی بخلاف آنحضرت کے کہ وہ نہایت خوش خلق ہیں

جسیکہ حق تعالیٰ نے فرمایا ہے وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ یعنے تحقیق تو البتہ خلق بڑے پر ہی

اور فرمایا وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيْظَ الْقَلْبِ لَانْفَضُّوْا مِنْ حَوْلِكَ اور اگر ہوتا تو تند کلام سخت

دل تو البتہ پراگندہ ہو جاتے لوگ ترے گرد سے ۔ مگر کہ جاننا ہی شیطان راہ اور راہ میں جیر راہ تیرے

اور تیری ہیبت کا ایک شائبہ جمع نہیں ہوتا اور تیرے ساتھ نہیں ٹہرتا جسیکہ اوس حدیث میں کہا ہی

کہ شیطان بہاگتا ہی عمر کے سایہ سے لفظ فج ساتھ زبر فا اور تشدید جیم کے راہ کشادہ کو کہتے ہیں

گویا مراد یہ ہی کہ جب ایک راہ کشادہ ہوتی ہی اور ہوسکتا ہی کہ اوسکی ایک جانب سے گذر جاوے لیکن وہ تمام

اسکے واسطے ہیبت تیری نہیں چہوڑتی اوسکو کہ اسطرف آوے ۔ ع ح ۔ اور روایت کیا بخاری

اور مسلم نے کہ فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے دَخَلْتُ الْجَنَّةَ فَاِذَا اَنَا بِالرُّمَيْصَاءِ امْرَاَةِ

اَبِيْ طَلْحَةَ وَسَمِعْتُ خَشَفَةً فَقُلْتُ مَنْ هٰذَا فَقَالَ هٰذَا بِلَالٌ وَرَاَيْتُ قَصْرًا

بِفِنَائِهِ جَارِيَةٌ فَقُلْتُ لِمَنْ هٰذَا فَقَالُوْا لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَاَرَدْتُ اَنْ اَدْخُلَهُ فَانْظُرَ

اِلَيْهِ فَذَكَرْتُ غَيْرَتَكَ فَقَالَ عُمَرُ بِاَبِيْ وَاُمِّيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَعَلَيْكَ اَغَارُ یعنے داخل

ہوا میں بہشت میں پس ناگہاں ملا میں ساتھ رمیصا کے کہ بیوی ابو طلحہ کی تہی اور سنی میں نے آہٹ

پانو کی پس پوچہا میں نے کہ کون ہی یہ آہٹ والا پس کہا کہنے والے نے یعنے جبرئیل نے یا اور کسی فرشتہ نے

یا بہشت کے داروغہ نے کہ یہ بلال ہی اور دیکہا میں نے ایک محل کہ اوسکی جانب میں ہی ایک عورت

نوجوان یعنے مملوکہ یا حور پس کہا میں نے کہ واسطے کسکے ہی یہ محل اور جو کچھ کہ اسمیں ہی اور گرد اسکے

پس کہا ایک جماعت نے فرشتوں میں سے یا محل کے رہنے والوں میں سے کہ یہ عمر بن الخطاب کے لیے ہی

پس چاہا میں نے کہ داخل ہوں میں اوس محل میں پس دیکہوں میں طرف اوسکے یعنے اندر سے جسکہ دیکہا

میں نے اوسے پس یاد کی میں نے غیرت تمہاری یعنے شدت غیرت پس کہا عمر نے قربان ہوں تمپر باپ و

ماں میری یا رسول اللہ کیا تمہارے داخل ہونے پر غیرت کروں گا میں ۔ ف ۔ اور بعضی روایت میں

آیا ہی کہ عمر رضی اللہ عنہ نے کہا وَهَلْ رَفَعَنِيَ اللّٰهُ اِلَّا بِكَ وَهَلْ هَدَانِيَ اللّٰهُ اِلَّا بِكَ

یعنے اور نہیں بلند مرتبہ کیا ہی مجکو اللہ نے مگر سبب آپکے اور نہیں ہدایت کی مجکو اللہ نے مگر سبب

[illegible]

تھا اپنے ـ رُمَیْصَاءُ ساتھ پیش را اور زیر میم اور جزم ی کے اور صاد مہملہ ممدودہ کے بیوی تھی
ابو طلحہ انصاری کی اور ماں انس بن مالک کی اول مالک کے نکاح میں تھیں پھر ابو طلحہ کے نکاح میں
آئیں ع ج اور روایت کیا بخاری و مسلم نے کہ فرمایا بَیْنَا اَنَا نَائِمٌ رَاَیْتُ النَّاسَ
یُعْرَضُوْنَ عَلَیَّ وَعَلَیْهِمْ قُمُصٌ مِنْهَا مَا یَبْلُغُ الثُّدِیَّ وَمِنْهَا مَا دُوْنَ ذٰلِكَ وَعُرِضَ
عَلَیَّ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ وَعَلَیْهِ قَمِیْصٌ یَجُرُّهٗ قَالُوْا فَمَا اَوَّلْتَ ذٰلِكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ
قَالَ الدِّیْنَ یعنے اوسوقت کہ میں سوتا تھا دیکھا میں نے لوگوں کو کہ روبرو لائے جاتے ہیں اور دکھائے
جاتے ہیں مجھکو اور اونپر کرتے ہیں بعضے اونمیں ایسے ہیں کہ پہنچتے ہیں سینہ تک اور بعضے اونمیں
سے ایسے ہیں کہ کمتر ہیں اونسے اور روبرو لائے گئے عمر بن الخطاب اصحابی میں کہ اونپر تھا کرتہ کہ
کھینچتے تھے اوسکو یعنے زمین میں بسبب درازی کی اوسکے کہا بعضے صحابہ نے پس کیا تعبیر کی آپنے عمر کے
اس کرتہ کھینچنے کی فرمایا آنحضرت نے کہ تعبیر کیا میں نے اسکو ساتھ دین کے ف کمتر ہیں یعنے کوتاہ
اوتسے کہ سینہ سے اونچے تھے اسطرح تعبیر کیا ہی اسکو علما نے تعبیر کیا میں نے اسکو ساتھ دین کے یعنے قوی
ہوگا دین ایام خلافت اوکی میں باوجود درازی مدت زمانہ اور برکت اونکی کے اور فتوحات جو بنی آدم میں
اونکی حالت حیات میں ع ج اور فرمایا بَیْنَا اَنَا نَائِمٌ اُتِیْتُ بِقَدَحِ لَبَنٍ فَشَرِبْتُ
حَتّٰی اِنِّیْ لَاَرَی الرِّیَّ یَخْرُجُ فِیْ اَظْفَارِیْ ثُمَّ اَعْطَیْتُ فَضْلِیْ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ قَالُوْا
فَمَا اَوَّلْتَهٗ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ الْعِلْمَ یعنے اوسوقت کہ میں سوتا تھا لایا گیا میرے پاس ایک پیالہ دودھ کا
یعنے پیالہ دودھ کا بھرا ہوا مجھکو لاکر دیا پس پیا میں نے وہ دودھ یہانتک کہ تحقیق میں نے البتہ دیکھی سیرابی
کہ نکلتی ہی میرے ناخونمیں یعنے بسبب کثرت اوس دودھ کے پھر دیا میں نے بچا ہوا اپنا عمر بن الخطاب کو کہا بعضے
صحابہ نے کہ پس کیا تعبیر دی آپنے دودھ کی یا رسول اللہ فرمایا کہ تعبیر دی میں نے اوسکی علم ف بچا ہوا اپنا
الخ یعنے بہت سا خالص چھوٹا بچا ہوا اپنا عمر کو دیا پس نہیں منافی ہی اسکے کہ چھوٹا اونکا حاصل ہوا
صدیق کو بھی اسلیئے کہ وہ بہت تھوڑا تھا اور نہیں منافی ہی اسکے کہ چھوٹا اونکا عثمان اور علی رضی اللہ
عنہما کو بھی پہنچا اسلیئے کہ اونکے لیئے نہیں تھا صاف تعبیر دی میں نے اوسکی علم لکھا ہی علما نے کہ صورت
مثالیہ علم کی اوس عالم میں دودھ ہی جو کوئی خواب میں دیکھے دودھ پیتے تو تعبیر اوسکی یہہ ہی کہ علم خالص نافع
نصیب اوسکو ہوگا اور وجہ مشابہت کی درمیان دودھ اور علم کے یہہ ہی کہ دودھ اول غذا او بدن کی ہی اور

بسبب اصلاح دین کا اور علم اول خدا اور رسول کی ہی اور سبب اصلاح اوسکا مرجع خدا اور رسول
کیا انحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ فرمایا بَینَا اَنَا نَائِمٌ رَأَیتُنِی عَلٰی قَلِیبٍ عَلَیہَا دَلوٌ فَنَزَعتُ مِنہَا مَا شَاءَ
اللہُ ثُمَّ اَخَذَہَا ابنُ اَبِی قُحَافَۃَ فَنَزَعَ مِنہَا ذَنُوبًا اَو ذَنُوبَینِ وَفِی نَزعِہٖ ضَعفٌ وَاللہُ
یَغفِرُ لَہٗ ضَعفَہٗ ثُمَّ استَحَالَت غَربًا فَاَخَذَہَا ابنُ الخَطَّابِ فَلَم اَرَ عَبقَرِیًّا مِنَ النَّاسِ
یَنزِعُ نَزعَ عُمَرَ حَتّٰی ضَرَبَ النَّاسُ بِعَطَنٍ یعنے اوس وقت کہ میں سوتا تہا دیکہا میں نے اپنے تئیں اوپر
کنوئیں کے کہ اوسپر ایک ڈول ہی پس کہینچا میں نے پانی اوس کنوئیں میں سے جسقدر چاہا اللہ نے پہر لیا
ڈول ابن ابی قحافہ نے یعنے ابوبکر صدیق نے پس کہینچا ابوبکر نے اوس کنوئیں میں سے ایک ڈول یا دو
ڈول اور بیچ کہینچنے ابوبکر کے سستی اور ناتوانی ہی اور اللہ بخشے ابوبکر کے لئے سستی اونکی پہر ہوگیا
وہ ڈول چرسا پس لیا اوسکو عمر ابن الخطاب نے پس نہیں دیکہا میں نے کسی قوی شخص کو لوگوں میں سے کہ کہینچتا ہو
کہینچنا عمر کا سا یہانتک کہ سیراب کئے لوگوں نے اونٹ اپنے اور بٹہائے اونٹ اپنے مقرر کئے اونٹوں کے لئے عطن
ف عبقری عین کے زبر اور قاف کے زیر سے وہ کوتوال کہ حاکم سا ہو اور اوسکے مقابلہ میں طوطے
ہیں کہ حاکم شہر اور امیر کا سا ہو اور کہا علماء نے کہ قلیب دیکہا تو طوطے تا معلوم ہو کہ ہمت اہل
دین کی موقوف اوپر معانی مطلوبہ کے ہی اور جو فرمایا نبی صلعم نے کہ ایک ڈول یا دو ڈول بیچ شک راوی کی
اور صحیح روایت دو ہیں کی ہی اشارہ ہی طرف قلت زمانہ خلافت اونکے کہ تہا اور دو برس ہی اور
دو سال تہر رسوال ہجرہ کے ڈول پانیکا بہرا ہوا اور ظاہر تر یہ ہی کہ لفظ او جیسے بولتے ہی پس یہ
احتیاج طرف تخطیہ راوی کے اور طرف شک و تردد اوسکے سستی اور ناتوانی ہی اسمیں نقصان اونکی رتبہ
ابوبکر کی نہیں ہی اور نہ بات کرنا فضیلت عمر رضی اللہ عنہ کا اونپر بلکہ خبر دینے ہی کمی مدت خلافت اونکی
سے اور کثرت انتفاع لوگوں کے سے عمر کی خلافت میں اور بعضوں نے تعبیر کیا ہی ضعف کو ساتہہ نرمی اور
حلم اونکے سستی و ناتوانی اونکے اور اللہ بخشے لیج اسمیں بات کرنا ہے ساتہ گناہ اور تقصیر کا طرف ابی بکر کے
نہیں ہی بلکہ یہ کلمہ یوں ہی زبان پر جاری ہوتا عادت لوگوں کی ہی کہ کہتے ہیں فلانے نے ایسا کیا خدا بخشے
اوسکو اور عطن کہتے ہیں اونٹوں کی بیٹہنے کی جگہ کو گرد پانی کے کہا قاضی نے کہ ساتہ کنوئیں کے اشارہ
طرف اس کے جو سبب ہی دین حق کا کہ اوسکے سبب زندہ ہوتے ہیں نفوس اور تمام ہوتا ہی امر معاش کے
اور کہینچنے پانی کا اشارہ ہی طرف اسکے کہ یہ امر حق پہنچی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے طرف ابوبکر

اور اوسنے طرف عمر کے اور کہیں ابوبکر کا ایک ڈول یا دو ڈول اشارہ ہی طرف کوتاہی مدت خلافت
اونکیکے کہ بعد امراو نکے اتہہ مین برس یا دو برس ہیگا پہر منتقل ہوگا طرف عمر کے اور ہوی مدت خلافت
اونکیکے دس برس اور تین مہینے اور ضعف اونکا اشارہ ہی طرف اسکے کہ ہوگا اونکی ایام خلافت مین
اضطراب اور ارتداد اور اختلاف یا اشارہ ہی طرف اسکے کہ متواضع ہونگے اور مدارات لوگونکا
کرینگے اور سیاست اونکی کم ہوگی چنانچہ دلالت کرتا ہی اسپر قول حضرت کا واللہ یغفر لہ ضعفہ اور یہہ جملہ
دعائیہ معترضہ ہی ذکر کیا اسکو آنحضرت نے تاکہ جانا جاوے کہ یہہ معاف اور مغفور ہی اوسنے غیر جارح
ہی اونکے منصب مین آور ہوجانا ڈول کا چرس بیچ نوبت عمر کے اشارہ ہی طرف اسکے کہ ہوگی ایام
خلافت اونکی مین تعظیم دین کی اور ریول بالا اسلام کا اور اونکے کہنچنے مین قوۃ سے اشارہ ہی طرف
اسکے کہ کوشش کرینگے وہ بیچ ترقی دین کے اور پہیلانے اوسکیکے مشارق و مغارب مین ایسی کوشش کہ
نہین اتفاق ہوی کسیکو پہلے اونکے اور نہ بعد اونکے اور کہا نووی نے بیچ قول حضرت کے کہنچا مینے
اوسیقدر جا ہا اللہ نے پہر لیا اوسکو ابن ابی قحافہ نے اشارہ ہی طرف نیابت ابی بکر اور خلافت
اونکیکے بعد حضرت کے اور راحت پانی آنحضرت کے لسبب وفات کے بیچ دنیا سے اور مشقتون اوسکے سے
اور بیچ قول آنحضرت کے پہر لیا اوسکو ابن الخطاب نے ابی بکر کے ہاتہہ سے تا قول اونکیکے سیراب کئے
اونٹ اشارہ ہی طرف اسکے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے قلع و قمع مرتدونکا کیا اور جمع کیا تفرقے
مسلمانونکا اور شروع ہوئین فتوح اور تمام و کامل ہوئے ثمرات اوسکے عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ مین ا
اور شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہی کہ اشارت ہی طرف انتفاع صغیر و کبیر کے بیچ زمانہ خلافت عمر کے
ع × ح × اور روایت کیا ترمذی نے کہ فرمایا اِنَّ اللّٰہَ جَعَلَ الْحَقَّ عَلٰی لِسَانِ عُمَرَ وَقَلْبِہٖ
یعنے بلاشبہ اللہ تعالی نے پیدا اور جاری کیا ہی حق اوپر زبان عمر کے اور دل اوسکے + اور روایت
کیا بیہقی نے بیچ دلایل النبوۃ کے کہ کہا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے مَا کُنَّا نُبْعِدُ اَنَّ السَّکِیْنَۃَ
تَنْطِقُ عَلٰی لِسَانِ عُمَرَ یعنے نہ تہے ہم اہل بیت یا جماعت صحابہ کہ بعید جانین اس بات کو
کہ سکینہ جاری ہوتی ہی اوپر زبان عمر رضی اللہ عنہ کے ہر بات یعنے عمر بولتے ہین ایسی
بات کہ آرام پکڑتے ہین اوسے نفوس اور مطمئن ہوجاتے ہین اوسے دل اور بعید اوسکے عجب
نہ کہ ڈالا گیا تہا عمر رضی اللہ عنہ کی زبان پر اور احتمال رکہتا ہی کہ مراد سکینہ سے فرشتہ ہو کہ الہام

رسول خدانے رات گذاری جاگ کر مناجات کرتے تھے اللہ عز وجل سے یہہ کہ غالب کر ہی اسلام کو بسبب
عمر کے یا بسبب ابی جہل کے اور مین امید رکھتا ہون یہہ کہ اونکی دعا نے سبقت کی ہو عمر کے حق مین پہر
نکلے عمر گلے مین ڈالکر تلوار اپنی پس جبکہ پہنچے طرف اوس مکان کے کہ اوسمین رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم تھے
نکلے طرف عمر کے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم اور کہا ای عمر اسلام لا ورنہ البتہ اوتاریگا اللہ تجہپر جو کچہ کہ اوتارا
ولید بن مغیرہ پر یعنے عذاب پس کانپنے لگے مونڈہے عمر کے اور گر پڑی تلوار اونکے ہاتہہ سے اور کہا
اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ پہر کہا عمر نے کہ لات وعزی کو پوجتے تہے ہم پہاڑون
اور دالونکے اندر اور اللہ کو عبادت کرین ہم پوشیدہ قسم خدا کی نہین عبادت کرینگے ہم اللہ کو پوشیدہ
بعد آج کے دن کے اور کنیت حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی ابو حفصہ ہی اسلام لائے سنہ چہہ مین نبوۃ سی اور
بعضون نے کہا کہ سنہ پانچمین بعد چالیس مردون اور گیارہ عورتونکے اور فاروق انکا لقب اسلیے ہوا کہ
ایک منافق جہگڑا ایک یہودی سے پس بلایا اوسکو یہودی نے طرف نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اور بلایا
یہودیکو منافق نے طرف کعب بن اشرف کے کہ سردار تہا مشرکین قریش کا پہر دونو قضیے لائے طرف
پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پس حکم کیا آنحضرت نے واسطے یہودی کے یعنے حق پر وہی تہا اوسکو جتایا
پس نہ راضی ہوا منافق اور کہا کہ حکم بدینگے ہم عمر کو پس کہا یہودی نے عمر سے کہ حکم کیا میرے لیے آنحضرت
نے پس نہین راضی ہوا یہہ منافق حضرت کے حکم سے اور رجوع کی ہی طرف تمہارے پس کہا عمر رضی اللہ
عنہ نے واسطے منافق کے کہ اسیطرح ہی بات کہا منافق نے ہان پس کہا عمر نے کہ یہین ٹہری رہو تم
دو تو یہانتک کہ نکلون مین طرف تم دونوکے پس داخل ہوئے عمر اور لی تلوار اپنی پہر نکلے پس ماری
ساتہہ اوسکے گردن منافق کی یہانتک کہ ٹہنڈا ہوا وہ اور کہا کہ اسیطرح کرونگا مین اوسکے لیے
کہ نہ راضی ہو ساتہہ حکم اللہ کے اور رسول اوسکے کے پس اوتری یہہ آیۃ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يَزْعُمُوْنَ
اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ اَنْ يَّتَحَاكَمُوْٓا اِلَى الطَّاغُوْتِ
یعنے کیا نہ دیکہا تو نے طرف اون لوگون کے کہ گمان کرتے ہین یہہ کہ وہ ایمان لائے ساتہہ اوسچیز کے کہ اوتاری
گئی طرف تیرے اور اوسچیز کے کہ اوتاری گئی پہلے تجہسے چاہتے ہین یہہ کہ قضیہ فیصلہ کو لیجاوین طرف
سرکش کے ٭ اور کہا جبرئیل نے کہ عمر فرق کرنیوالے ہین درمیان حق اور باطل کے پس لقب مقرر
ہوا انکا فاروق ٭ ع ٭ صح ٭ اور کہا ترمذی نے کہ کہا عمر رضی اللہ عنہ نے واسطے ابی بکر کے

١٦٦٢ يا خير الناس بعد رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال ابو بكر اما انك ان قلت ذلك
فلقد سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول ما طلعت الشمس على
رجل خير من عمر يعنی اے بہتر لوگوں کے بعد رسول خدا صلے الله علیه وسلم کے پس کہا ابو بکر نے
آگاہ ہو اگر تحقیق تو نے اگر کہا تھا کہ بہتر ہیں لوگوں کا تو تحقیق سنا ہے میں نے آنحضرت سے کہ فرماتے
تھے نہیں طلوع ہوا آفتاب اوپر کسی شخص کے کہ بہتر ہو عمر سے ف یہ یا تو محمول ہے اوپر ایام
خلافت اونکے کہ اول ایام میں بہت سے بہتر تھے اور یا مراد یہ ہے کہ بعد ابی بکر کے بہتر ہیں یا مراد ان سے
عدالت ہیں یا طریق سیاست میں اور مانند اسکے کہیں گے واسطے تطبیق دینے کے درمیان حدیثوں کے
ع اور روایت کیا ترمذی نے کہ فرمایا لو کان بعدی نبی لکان عمر ابن الخطاب
یعنے اگر ہوتا بالفرض والتقدیر بعد میرے کوئی پیغمبر تو البتہ ہوتا عمر بن الخطاب ف گویا یہ
اس سبب سے ہے کہ عمر رضی الله عنه کو الہام ہوتا ہے اور القا کرتا ہے فرشتہ اونکے دل میں حق اور اونکو
ایک طرح کی مناسبت ہے ساتھ عالم وحی سے والله اعلم اور کہا مسلم نے ابن عمر رضی الله عنهما سے کہ
ان عمر قال وافقت ربي في ثلث قلت يا رسول الله لو اتخذنا من مقام ابرهيم
مصلى فنزلت واتخذوا من مقام ابرهيم مصلى وقلت يا رسول الله يدخل على
نسائك البر والفاجر فلو امرتهن يحتجبن فنزلت اية الحجاب واجتمع نساء
النبي صلى الله عليه وسلم في الغيرة فقلت عسى ربه ان طلقكن ان يبدله
ازواجا خيرا منكن فنزلت كذلك يعنی عمر رضی الله عنه نے کہا کہ موافقت کی میں نے پروردگار
اپنے کی تین چیزوں میں ایک تو یہ ہی کہ کہا میں نے یا رسول الله اگر کرتے ہم مقام ابراہیم کو جائے نماز
تو بہتر ہوتا یعنے صلوۃ الطواف کی جگہہ وہ ہو کہ اوسکے گرد میں افضل ہو پس اوتری یہ آیت
اور ٹھیراؤ تم مقام ابراہیم کو نماز کی جگہہ اور دوسری چیز یہ ہی کہ کہا میں نے یا رسول الله داخل ہوتے ہیں اگر
بیبیوں پر نیک اور بد یعنی یہ مناسب انکی شان عظمت کے نہیں دیکھتا ہوں میں پس اگر حکم کرتے آپ
اپنی بیبیوں کو کہ پردہ میں رہیں اور لوگوں کے سامنے نہ آویں تو بہتر ہوتا پس اوتری آیت پردہ کی اور تیسرے
یہ کہ جمع اور متفق ہوئیں عورتیں آنحضرت کی بیچ حد غیرت کے پس کہا میں نے کہ اگر طلاق دیویں آنحضرت
تمکو اے بیبیوں تو امید ہے کہ پروردگار اونکا بدل دیگا اونکو تم سے بہتر پس اوتری یہ آیت

اسیطرح یعنے موافق اونکے کلام کے لفظ اور معنومین ف تین چیزونمین کہا حافظ عسقلانی نے
کہ یہانپر خاص تین چیزونکے ذکر کرنیسے نفی زیادتی کی نہین لازم آتی اسلیئے کہ کتنی ہی چیزونمین اونکو موافقت
ہوئی ہی چنانچہ مشہور اونمین سے قصہ قیدیون بدر کا اور نماز پڑہنے کا منافقون پر ہی اور اکثر جو موافقت
ہوئی ہین ہم اونمین سے پندرہ ہین کہا صاحب ریاض الصالحین نے کہ نو تو اونمین سے لفظی ہین اور چار
معنوی ہین اور دو توریت مین ہین مقام ابراہیم الخ مراد مقام ابراہیم سے وہ پتہر ہی کہ جسمین نشان
ہین حضرت ابراہیم علیہ السلام کے قدم کے کہ وقت بنانے خانہ کعبہ کے اوسپر کہڑے ہوکر بناتے تہے اوسمین
نشان اونکے قدم کے پڑگئے تہے روایت کیا گیا ہی کہ آنحضرت نے عمر رضی اللہ عنہ کا ہاتہہ پکڑا اور کہا یہہ
مقام ابراہیم علیہ السلام ہی پس کہا عمر نے کہ کیا نہ ٹہراوین ہم اسکو جگہہ نماز کی پس فرمایا آنحضرت نے
کہ نہین حکم کیا گیا ہون مین اسکا پس نہ غروب ہوا آفتاب یہانتک کہ اوتری آیت مذکورہ اور مراد
یہہ ہی کہ دو رکعت طواف کی وہان پڑہو کہ دو رکعتین پڑہنی بعد ہر طواف کے واجب ہین اور امر اس آیت
مین استحباب کے لیئے ہی اور بعضون نے کہا وجوب کے لیئے یعنے مطلق دو رکعتین پڑہنی تو واجب ہین
اور خاص مقام ابراہیم مین پڑہنی مستحب ہی پس اوتری آیت پردہ کی الخ یعنے وَاِذَا سَاَلْتُمُوْهُنَّ
مَتَاعًا فَسْـَٔلُوْهُنَّ مِنْ وَّرَاۗءِ حِجَابٍ یعنی جب مانگو تم پیغمبر کی بیویونسے کچہہ چیز گہر کی تو مانگو اونسے
پردہ کے پیچہے سے اور یہہ حجاب کہ آنحضرت کی بیویون پر واجب تہا سوائے اوس ستر عورت کے ہی کہ تمام بیویون
پر واجب ہی اوسکی تفصیل یہہ ہے کہ فقرہ مذکور ہی یعنے اونکے لیئے یہہ حکم تہا کہ بالکل لوگونکے سامنے
نہ آوین اگرچہ کپڑونمین پوشیدہ اور مستور ہون یہہ حکم خاص ازواج مطہرات ہی کے لیئے تہا اور اونکو
درست ہی کہ خوب طرح اپنے تئین ڈہانککر اگر نکلین تو درست ہی الخ قصہ غیرت کے مراد قصہ غیرت سے
وہی قصہ آنحضرت کے شہد پینے کا ہی حضرت زینب کے پاس کہ بالاجمال وہ قصہ یون ہی کہ آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کو شہد پسند تہا زینب کے ہان کہیں سے شہد آیا تہا حضرت جو اونکی نوبت کے دن اونکے
ہان تشریف لائے تو اونہون نے حضرت کو شہد پلایا اور حضرت کچہہ زیادہ ٹہرے اونکے ہان بہ نسبت
اور دنون کے پس اس سے حضرت عایشہ وغیرہ کو رشک آیا اور اتفاق کیا حضرت عایشہ نے حفصہ سے کہ
آنحضرت جسکے پاس ہم مین سے آوین تو کہے کہ آپ مین سے بو مغافیر کی آتی ہی اور مغافیر ایک قسم ہی گوند کی
بدبودار پس آنحضرت نے شہد کو اپنے پر حرام کیا بلحاظ اسکے کہ یہہ بدبو اوسیکی ہو اور اون بیویون نے

پس گواہی دیتا ہوں میں کہ خدا تعالی نے معاف اور درگذر کیا اوسے اور امیر غایب ہونا عثمان
رضی اللہ عنہ کا بدر سے بسبب اسکے تہا کہ تہیں اونکے نکاح میں رقیہ آنحضرت کی بیٹی اور تہیں وہ بیمار
پس فرمایا عثمان کیواسطے آنحضرت نے کہ تیرے لیئے ثواب ایک شخص کا ہی اون لوگوں میں سے کہ حاضر
ہوئی بدر میں اور حصہ اوسکا ہی اور امیر غایب ہونا عثمان کا بیعۃ الرضوان سے اسکا سبب یہ تہا کہ
اگر ہوتا کوئی بہت عزت والا یعنے کثرت کی جہت سے باقی صحابہ میں سے اندر مکہ کے عثمان سے
تو البتہ بہیجتے آنحضرت اوسکو پس بہیجا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے عثمان کو اور تہی بیعت رضوان
حدیبیہ میں پیچہے جانے عثمان کے مکہ کو پس اشارہ کیا آنحضرت نے ساتہہ داہنے ہاتہہ اپنی کے اصحاب میں
کہ کہا یہہ ہاتہہ میرا نایب ہی عثمان کے ہاتہہ کا پس مارا دایاں ہاتہہ اپنا اوپر بائیں ہاتہہ اپنی کے
اور کہا یہہ بیعت یا یہہ ہاتہہ واسطے عثمان کے ہی یا اونکی طرف سے ہی پہر کہا ابن عمر نے کہ لیجا ساتہہ
اپنے ان کلمات کو کہ تیرے سوالونکے جواب میں کہی میں نے ف کہا اوسنے اللہ اکبر یہہ کہا اوسنے
از راہ تعجب کے اور بسبب ثابت ہونے اعتراض کے عثمان رضی پر اور وہ شخص اعتقاد فاسد رکہتا تہا
عثمان رضی کے حق میں اور درگذر کیا اور یہہ بات معلوم ہی ہی کہ جو چیز معاف ہوئی وہ خارج ہے
عیب میں شمار کرنے سے اور ابن عمر نے جو یہہ کہا گویا اشارہ کیا اس آیت کیطرف اِنَّ الَّذِیْنَ
تَوَلَّوْا مِنْكُمْ یَوْمَ الْتَقَی الْجَمْعَانِ اِنَّمَا اسْتَزَلَّهُمُ الشَّیْطٰنُ بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا وَلَقَدْ
عَفَا اللّٰهُ عَنْهُمْ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِیْمٌ ٭ تحقیق جنہوں نے پیٹہ پہیری تم میں سے دن ملنے دو
جماعتوں کے سوا اسکے نہیں کہ ڈگایا اونکو شیطان نے بسبب بعضے قصوروں اونکے کے اور البتہ تحقیق
درگذر کیا اللہ نے اونسے بلاشبہ اللہ بہت بخشنے والا بردبار ہی ٭ جاننا چاہیئے کہ آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے روز احد کے ایک جماعت کو ایک جگہہ ٹہرایا اور حکم کیا تہا کہ اپنی جگہہ سے نہ
ہٹیں پس کافروں نے جو شکست پائی اوس جماعت نے پیچہا کا قصد کیا اور بقصد لینے غنیمت کے
نکلے اور کار جنگ ابتر ہوا پس حق سبحانہ تعالی اونکی شکایت کرتا ہی پہر فرماتا ہی کہ عفو کیا
خدا تعالی نے اونسے اور یہہ مخصوص حضرت عثمان ہی کیلیئے نہ تہا جو کوئی داخل اس تقصیر کے
تہا خدا تعالی نے عفو کیا اوس سے ٭ اور تیرے لیئے ثواب ایک شخص کا ہی الخ یعنے تو حکم حاضر کا
رکہتا ہی دنیا و آخرت میں پس غایب ہونا اونکا بدر سے نہیں ہی نقصان اونکے حق میں

يتغير فما كان يوم الدار قلنا الا تقاتل قال لا ان رسول الله صلى الله عليه
وسلم عهد الى امرا فانا صابر نفسي عليه یعنے شروع کیا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے
کہ سرگوشی کرتے تہے عثمان سے یعنی چپکے سے کچہہ فرمایا اور وہ حال فتنہ کا ہوگا کہ اونپر برپا ہوگا
اور قتل کرینگے لوگ اونکو اونکو صبر کرنا چاہیئے اونکو اوسمین اور رنگ عثمان کا متغیر ہوتا تہا یعنے سفیدی
اور سرخی سے طرف زردی کے پس جسکہ ہوا واقعہ دن دار کا کہا ہمنے کیا نہ لڑین ہم اسنے کہا عثمان نے
نہ لڑو اسلیئے کہ آنحضرت نے وصیت کی ہی طرف میرے ایک امر کی پس مین روکنی والا ہون اپنی نفس کو
اوس امر پر ہے اور روایت کیا بیہقی نے کہ روایت ہی ابی حبیب تابعی سے انه دخل الدار و
عثمان محصور فيها وانه سمع ابا هريرة يستاذن عثمان في الكلام فاذن له فقام
فحمد الله واثنى عليه ثم قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول انكم
ستلقون بعدي فتنة واختلافا او قال اختلافا وفتنة فقال له قائل من
الناس فمن لنا يا رسول الله او ما تامرنا به قال عليكم بالامير واصحابه وهو
يشير الى عثمان بذلك یعنی وہ داخل ہوئی عثمان رضہ کے گہر مین اسی حالمین کہ عثمان رضہ گہیرے
گئیے تہے گہر مین اور تحقیق ابو حبیب نے سنا ابوہریرہ کو کہ پروانگی مانگتے ہین عثمان سے کلام کرنے مین
یعنے اونکی خدمت مین یا گہیرنیوالونمین سے جو حاضر تہے اونسے کلام کرنیکے لیئے اذن چاہا پس
اذن دیا عثمان رضہ نے ابوہریرہ کو کہ کہو کیا کہتے ہو پس کہڑے ہوئے ابوہریرہ اور حمد کی اللہ کی
اور ثنا کی اوسپر یعنے جیسے کہ خطبہ کے لیئے کرتے ہین پہر کہا ابوہریرہ نے کہ سنا مینے آنحضرت کو فرماتے
کہ تحقیق تم دیکہوگے پیچہے میرے بلائین کہ اوسمین آزمایش تمہاری ہوگی اور بہت اختلاف اور جنگ
کرکے آپسمین یا فرمایا آنحضرت نے پہلے لفظ اختلاف کا اور پہر فتنہ کا برعکس پہلی روایت کے پس
کہا آنحضرت سے کہنی والے نے لوگونمین سے پس کون ہی ہمارے لیئے یا رسول اللہ یعنی کسکی متابعت
کرین کہ اوسکی متابعت مین ہمارا فائدہ ہو نہ نقصان یا کہا اوس کہنے والینے پس کیا حکم کرتے ہو ہمکو
فرمایا آنحضرت نے کہ لازم ہی تمکو متابعت امیر کی اور یاروں اوسکے اور آنحضرت اشارہ
کرتی تہے طرف عثمان کے ساتہہ اسکے یعنے لفظ امیر کے کہنی مین اشارہ کیا عثمان کیطرف کہ وہ حاضر تہے
اوس مجلس مین ف مسلمان ہوئے حضرت عثمان رضہ ابتدا اسلام مین حضرت ابوبکر کے

زانو پر پہلے داخل ہوئے آنحضرت کے دار ارقم میں اور ہجرت کی طرف حبش کے دو ہجرتیں اور
تھے وہ گورے میانہ قد خوبصورت گھنی داڑھی والے شہید ہوئے محرم کے اول روز میں سنہ چوبیس ۲۴
میں اور قتل کیا اوسکو اسود مجوسی نے کہ اسکا مضر تھا اور بعضوں نے کہا اور کوئی تھا قاتل اوسکا اور عمر
اونکی تیسری گئے وہ ہفتہ کی رات بقیع میں اور اوسدن عمر اونکی ساٹھ برس کی تھی اور بعضوں نے کہا اور اسی
برس کی اور تھی خلافت اونکی بارہ برس چند روز کم اور روایت کیں اونسے حدیثیں خلق کثیر
نے ۔ **فصل** پہلی بیچ مناقب تینوں صاحبوں کے یعنی ابوبکر اور حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی
اللہ تعالیٰ عنہم کے ۔ روایت کیا بخاری نے کہ روایت ہے انس سے اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
صَعِدَ أُحُدًا وَأَبُوبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ فَرَجَفَ بِهِمْ فَضَرَبَهُ بِرِجْلِهِ فَقَالَ اثْبُتْ
أُحُدُ فَإِنَّمَا عَلَيْكَ نَبِيٌّ وَصِدِّيقٌ وَشَهِيدَانِ ۔ یعنی تحقیق آنحضرت چڑھے کوہ احد پر کہ نام
پہاڑ مشہور کا ہے مدینہ مطہرہ میں اور ابوبکر اور عمر اور عثمان رضی اللہ عنہم بھی چڑھے ساتھ آنحضرت
کے پس ہلا احد یعنی بسبب خوشی سرفرازی کے آنحضرت کے پس لات ماری آنحضرت نے پہاڑ کو ساتھ پاؤں اپنی
اور فرمایا ٹھیر تو اے احد پس نہیں ہے اوپر تیرے مگر نبی اور صدیق یعنی ابوبکر اور دو شہید یعنی عمر اور عثمان
اور روایت ہے بخاری اور مسلم سے کہ کہا ابو موسیٰ اشعری نے كُنْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ فِي حَائِطٍ مِنْ حِيطَانِ الْمَدِينَةِ فَجَاءَ رَجُلٌ فَاسْتَفْتَحَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ افْتَحْ لَهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ فَفَتَحْتُ لَهُ فَإِذَا أَبُوبَكْرٍ فَبَشَّرْتُهُ بِمَا قَالَ رَسُولُ
اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَمِدَ اللهَ ثُمَّ جَاءَ رَجُلٌ فَاسْتَفْتَحَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ افْتَحْ لَهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ فَفَتَحْتُ لَهُ فَإِذَا هُوَ عُمَرُ فَأَخْبَرْتُهُ بِمَا قَالَ النَّبِيُّ
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَمِدَ اللهَ ثُمَّ اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ فَقَالَ لِي افْتَحْ لَهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ عَلَى
بَلْوَى تُصِيبُهُ فَإِذَا هُوَ عُثْمَانُ فَأَخْبَرْتُهُ بِمَا قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَمِدَ
اللهَ ثُمَّ قَالَ اللهُ الْمُسْتَعَانُ ۔ یعنی تھا میں ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک باغ میں باغوں مدینہ کے
سے یعنی وہ باغ تھا کہ مسمیٰ بیر اریس ہی پس آیا ایک شخص یعنی ابوبکر نے نہیں چاہا اوسکو کہ کوئی
ہی پس کھلوایا اوسنے دروازہ پس فرمایا آنحضرت نے کھولدے واسطے اوسکے دروازہ اور بشارت
دے اوسکو بہشت کی یعنی بہت خوشی کی پس کھولا میں نے واسطے اوسکے دروازہ پس ناگہاں وہ ابوبکر

ابو بکر تہے پس بشارت دی مینے اونکو ساتہہ اوس چیز کے کہ فرمائی آنحضرت نے پس شکر کیا ابو بکر نے اللہ کا
یعنے اس نعمت بشارت پر پہر آیا ایک اور شخص اور دروازہ کہلوایا پس فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ
علیہ و آلہ وسلم نے کہ کہول کہ اسکے لیے دروازہ اور بشارت دی اسکو بہشت کی پس کہول دیا مینے دروازہ
اوسکے لیے پس ناگہان وہ شخص عمر تہے پس خبر دی مینے اونکو ساتہہ اوس چیز کے کہ فرمائی آنحضرت نے پس شکر
کیا عمر نے خدا تعالی کا پہر کہلوایا دروازہ ایک اور شخص نے پس فرمایا حضرت نے مجکو کہ کہول کہ دروازہ
اسکے لیے اور بشارت دی اوسکو بہشت کی ساتہہ بلاء عظیم کے کہ پہنچیگی اوسکو پس کہولا مینے
پس ناگہان وہ عثمان تہے پس خبر دی مینے اونکو ساتہہ اوس چیز کے کہ فرمائی آنحضرت نے پس شکر کیا عثمان
نے اللہ تعالی کا پہر کہا اللہ سے طلب مدد کی کیجاتی ہی کہ صبر عطا کرے تلخی اوس بلا پر اور اور مصیبتوں کی
اور روایت ہی ترمذی سے کہ کہا ابن عمر نے کُنَّا نَقُوْلُ وَرَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ حَیٌّ
اَبُوْبَکْرٍ وَّعُمَرُ وَعُثْمَانُ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُمْ یعنے کہتے تہے ہم اصحاب میں کہ آنحضرت زندہ تہے
ابو بکر اور عمر اور عثمان راضی ہو اللہ اونسے یعنے اس ترتیب سے ان تینونکو باہم ذکر کرتے تہے ہم
وقت ذکر کرنے انکے اور بیان کرنے امر انکے اور یہہ مقبول و پسندیدہ درگاہ نبوت کے تہے اور مشہور
بیچ صحابہ کے درمیان میں اور ممتاز و مذکور تہے درمیان اونکے اور روایت ہی ابو داود سے کہ
روایت کی جابر نے اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اُرِیَ اللَّیْلَۃَ رَجُلٌ صَالِحٌ کَاَنَّ
اَبَا بَکْرٍ نِیْطَ بِرَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَنِیْطَ عُمَرُ بِاَبِیْ بَکْرٍ وَنِیْطَ عُثْمَانُ
بِعُمَرَ قَالَ جَابِرٌ فَلَمَّا قُمْنَا مِنْ عِنْدِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قُلْنَا اَمَّا الرَّجُلُ
الصَّالِحُ فَرَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاَمَّا نَوْطُ بَعْضِہِمْ بِبَعْضٍ فَہُمْ وُلَاۃُ
ہٰذَا الْاَمْرِ الَّذِیْ بَعَثَ اللّٰہُ بِہٖ نَبِیَّہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یعنے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا کہ دکہلایا گیا خواب میں آجکی رات ایک مرد صالح یعنے ایک مرد صالح نے خواب میں دیکہا یعنی مینے
خواب میں دیکہا گویا کہ ابو بکر لٹکائے گئے اور پیوست کیے گئے ہیں ساتہہ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے اور
لٹکائے گئے اور پیوست کیے گئے عمر ساتہہ ابی بکر کے اور لٹکائے گئے عثمان ساتہہ عمر کے کہا جابر نے
پس جب اوٹہے ہم پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے کہا ہم نے یعنے اجتہاد سے اور ظن غالب سے
اما مرد صالح کہ آنحضرت نے فرمایا رسول خدا خود ہیں صلی اللہ علیہ وسلم اور ایسے تعلق اور اتصال

بعض اوسکا اور بعض کے معنے اسکے یہہ ہیں کہ یہہ والی اوس کام کے ہیں کہ بھیجا حق تعالیٰ نے
ساتھہ اوس کام کے اپنے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کو یعنی خلفا اوسکے بیچ جاری کرنے احکام دین
اور ترغیب کے ساتھہ ترتیب مذکور کے **فصل** بیچ مناقب علی بن ابیطالب رضی اللہ تعالیٰ
عنہ کے ۔ روایت ہی سعد بن ابی وقاص سے قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِعَلِيٍّ
أَنْتَ مِنِّي بِمَنْزِلَةِ هَارُونَ مِنْ مُوسَى إِلَّا أَنَّهُ لَا نَبِيَّ بَعْدِي فرمایا آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے واسطے علی رضی اللہ عنہ کے کہ تو مجھسے بمنزلہ ہارون کے ہی موسی سے مگر دقیا ہی کہ
کوئی نبی نہیں ہی بعد میرے **ف** بمنزلہ ہارون کے ہی یعنی اخوت میں اور قرب مرتبہ میں اور بیچ
مددگار ہونیکے امر دین میں جیسا کہ کہا شارحین نے اور تورپشتی رحمہ نے کہا کہ یہہ حدیث
آنحضرت نے اوسوقت فرمائی تھی کہ خلیفہ کیا تھا علی رضی اللہ عنہ کو اپنی اہل وعیال پر اور آپ
غزوہ تبوک کو تشریف لیگئے تھے کہ آخری غزوہ آنحضرت کا تھا پس منافقوں نے طعن کیا کہ اوسکو
حقیر اور سبک جانکر آنحضرت چھوڑ گئے ہیں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جو یہہ سنا ہتھیار باندہ کر
نکلے یہانتک کہ آنحضرت سے ملے اسی اثنا میں کہ آنحضرت اوترے ہوئے تھے موضع جرف میں لیکن عرض
کیا کہ یا رسول اللہ منافق ایسا ایسا کچھہ کہتے ہیں آنحضرت نے فرمایا کہ جھوٹ کہتے ہیں نہیں چھوڑا
ہی میں نے تمکو مگر واسطے محافظت اونکے کہ چھوڑا ہی میں نے اونکو پیچھے اپنے پس پہر جاؤ تم اور
خلیفہ رہو میرے میرے اہلبیت میں اور اپنے اہل میں کیا نہیں راضی ہی تو اے علی کہ ہووے
تو مجھسے بمنزلہ ہارون کے موسیٰ سے کہ جب موسی میقات کو گئے ہارون کو خلیفہ کیا اپنی قوم میں اور
اسی حدیث کے سبب جھٹے ہیں شیعہ اور دلیل پکڑا ہی اسکو انہیں کہ خلافت بعد آنحضرت کے حق علی کا ہی اور
آنحضرت نے وصیت کی اونکو خلافت کی پس واضح ہی کہ رافضی نے یہہ سمجھکر نسبت کفر کی کی تمام
صحابہ کو نسبت مقدم کرنے غیر علی کے کہ وہ ابوبکر ہیں اور بعضوں نے نسبت کفر کی حضرت علی کیطرف بھی
کی ہی اسلیئے کہ یہہ نہیں قایم ہوئے واسطے طلب حق اپنے کے پس نہیں شک ہی ایسے احمقوں کے کفر میں
اسلیئے کہ جھوٹ کا فر کہا تمام امت کو خصوصا صدر اول کو پس بالکل باطل کیا شریعت کو
اور ڈہا دیا اسلام کو اور اونکی دلیل پکڑنیکا جواب اہل سنت وجماعت کے یہہ کہتے ہیں کہ دلیل میں
ہی اونکے نہ آنے میں ملک ظاہر حدیث ہی یہی کہ علی رضی اللہ عنہ کو آنحضرت نے خلیفہ کیا بیچ مدت تشریف

دہی

رکہتے اپنی کے غزوہ تبوک مین جیسا کہ موسیٰ علیہ السلام نے ہارون کو خلیفہ اپنا کیا مدت غائب رہنی اپنی
مین واسطے مناجات کے طور پر اور نہین تہے ہارون خلیفہ بعد موسیٰ کے اسلیئے کہ وفات ہارون کی
چالیس برس پہلے وفات حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ہی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی
مدت مین خلیفہ کیا ابن ام مکتوم کو لوگون کی امامت کرنیکے لئے نماز مین پس علی رضی اللہ عنہ خبرگیری
پیغمبر علیہ السلام کے اہلبیت کی کرتے تہے اور ابن ام مکتوم امامت لوگون کی اگر خلافت مطلق ہوتی
تو امامت نماز کے لئے بہی حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حکم فرماتے بلکہ اولی اور اہم تہا تہے اور
کہا طیبی نے چونکہ اسمین تشبیہ تہی اور وجہ تشبیہ کی سمجھی نہین جاتی تہی کہ آنحضرت نے کاہی مین تشبیہ
دی اونکو ساتہہ ہارون علیہ السلام کے پس بیان کیا آنحضرت نے اوسکو ساتہہ قول اپنے کے لا نبی بعدی
الخ یعنی ہارون پیغمبر تہے اور تو پیغمبر نہین ہی یعنی اتصال اونکا ساتہہ حضرت کے نہین ہی جہتہ
نبوت سے پس باقی رہا اتصال جہت خلافت سے اسلیئے کہ وہ قریب نبوت کے ہی مرتبہ مین یا تو ہو
حالت حیات اونکی مین یا بعد وفات اونکیکے لیکن نکل گیا وہ اتصال کہ ہو بعد وفات اونکیکے
اسلیئے کہ ہارون مرے پہلے وفات موسیٰ علیہ السلام کے پس متعین ہوا یہہ کہ تہے خلیفہ حالت حیات
آنحضرت کی مین وقت جانے آپکیکے طرف غزوہ تبوک کے انتہے اور خلاصہ اسکا یہہ ہی کہ خلافت
جزئیہ حضرت کی حیات مین نہین دلالت کرتی ہی اوپر خلافت کلیہ کے بعد وفات حضرت کیکے
خصوصًا جبکہ معزول ہوئے ہون اوس خلافت سی ہی بسبب رجوع کرنے آنحضرت کے طرف مدینہ کے
ح ٭ ع ٭ اور روایت کیا مسلم نے کہ کہا زر بن حبیش نے کہ فرمایا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے وَالَّذِي
فَلَقَ الْحَبَّةَ وَبَرَأَ النَّسَمَةَ اِنَّهُ لَعَهْدُ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَيَّ اَنْ لَا
يُحِبَّنِيْ اِلَّا مُؤْمِنٌ وَلَا يُبْغِضَنِيْ اِلَّا مُنَافِقٌ یعنے قسم ہی اوس خدا کی کہ پہاڑا دانہ کو
یعنے اوگایا اور نکالا اوس سے درخت اسلیئے کہ دانہ اوگنے مین پہاڑا جاتا ہی اور پیدا کیا تمام ذی
روح کو تحقیق شان یہہ ہی کہ البتہ حکم کیا اور وصیت کی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے طرف میرے
یہہ کہ دوست نہین رکہیگا مجہکو مگر مومن اور دشمن نہین رکہیگا مجہکو مگر منافق **ف** مگر مومن کامل
یعنے مومن کامل محب محبت مشروع مطابق واقع کے رکہیگا بغیر زیادتی اور نقصان کے تاکہ نکل
جاوین نصیری اور خارجی پس جسنے دوست رکہا حضرت علی کو اور بغض رکہا شیخین سے مثلا

مثال اس کی دوستی رکھی اوسے دوستی شروع کی پس ہمیں نقص وارد ہوگا ساتھ اوس شخص کے کہ
دوست رکھی حضرت علی کو اور بعض رکھے حضرت ابوبکر او عمر سے پس محبت شروع حضرت علی رضی اللہ
عنہ کی علامت ایمان کی ہی اور عداوت اونکی نشانی نفاق کی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے
روایت ہی کہ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے جسنے دوست رکھا مجھکو اور دوست رکھا ان
دونوں کو یعنے حسن حسین کو اور انکے باپ کو اور ماں کو ہوگا ساتھ میرے بیچ درجہ میرے کے دن قیامت
کے اور روایت کی ابن عدی نے انس سے کہ دوستی ابوبکر او عمر او عثمان کی ایمان ہی اور بعض
رکھنا انسے نفاق ہی اور روایت کی ابن عساکر نے جابر سے کہ دوستی ابوبکر او عمر کی ایمان
ہی اور بعض انکا کفر ہی اور دوستی انصار کی ایمان سے ہی اور بعض انکا کفر ہی اور
جسنے برا کہا میرے اصحاب کو پس اوپر اوسکے لعنت ہی خدا کی اور جسنے محافظت کی میرے حکم کی اونکی
حق میں پس میں محافظت کرونگا اوسکی دن قیامت کے الخ اور روایت کیا بخاری اور مسلم نے
سہل بن سعد ساعدی سے اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ یَوْمَ خَیْبَرَ لَاُعْطِیَنَّ
ھٰذِہِ الرَّایَۃَ غَدًا رَجُلًا یَفْتَحُ اللّٰہُ عَلٰی یَدَیْہِ یُحِبُّ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ وَ
یُحِبُّہُ اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ فَلَمَّا اَصْبَحَ النَّاسُ غَدَوْا عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کُلُّھُمْ یَرْجُوْنَ اَنْ یُعْطَاھَا فَقَالَ اَیْنَ عَلِیُّ بْنُ اَبِیْ طَالِبٍ فَقَالُوْا
ھُوَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ یَشْتَکِیْ عَیْنَیْہِ قَالَ فَاَرْسِلُوْا اِلَیْہِ فَاُتِیَ بِہٖ فَبَصَقَ رَسُوْلُ
اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ عَیْنَیْہِ فَبَرَءَ حَتّٰی کَاَنْ لَّمْ یَکُنْ بِہٖ وَجَعٌ فَاَعْطَاہُ
الرَّایَۃَ فَقَالَ عَلِیٌّ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اُقَاتِلُھُمْ حَتّٰی یَکُوْنُوْا مِثْلَنَا قَالَ انْفُذْ
عَلٰی رِسْلِکَ حَتّٰی تَنْزِلَ بِسَاحَتِھِمْ ثُمَّ ادْعُھُمْ اِلَی الْاِسْلَامِ وَاَخْبِرْھُمْ بِمَا
یَجِبُ عَلَیْھِمْ مِنْ حَقِّ اللّٰہِ فِیْہِ فَوَاللّٰہِ لَاَنْ یَّھْدِیَ اللّٰہُ بِکَ رَجُلًا وَّاحِدًا خَیْرٌ لَّکَ
مِنْ اَنْ یَّکُوْنَ لَکَ حُمْرُ النَّعَمِ یعنے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دن غزوہ خیبر کے
کہ دونگا میں یہ نشان کہ علامت سرداری کی ہی کل کو ایک شخص کو کہ فتح کریگا اللہ تعالے قلعہ خیبر کو
اوسکے ہاتھوں پر یعنے لشکر اوسکے دوست رکھی گا وہ شخص خدا اور رسول خدا کو اور دوست رکھی گا
اوسکو خدا اور رسول خدا کا پس جب صبح کی لوگوں نے یعنے صحابہ نے تو آئے آنحضرت کے پاس صبحکو

اسحالمین کہ سب صحابہ امید رکہتی تہے کہ دیا جاوے نشان اونکو پس فرمایا آنحضرت نے کہ کہان ہین
علی بن ابی طالب کہا صحابہ نے کہ یا رسول اللہ وہ شکایت رکہتی ہین اپنی آنکہونکی یعنی اونکی آنکہین
دکہتی ہین یعنے بسبب عذر کے حاضر نہین ہوے فرمایا آنحضرت نے بہیجو کسیکو طرف اونکے کہ بلالاوے
اونکو پس لائے گئے علی رضی اللہ عنہ پس آپ نے دہن ڈالا آپنے اونکی آنکہونمین پس تندرست ہوے علی
یعنے آنکہونکی طرف سے یہانتک کہ گویا نہ تہا اونکے کچہہ درد پہر دیا اونکو نشان پس کہا علی رضی اللہ
عنہ نے کہ یا رسول اللہ لڑونمین اونسے یہانتک کہ ہون وہ مانند ہمارے یعنے مسلمان ہون فرمایا
آنحضرت نے جا اور گذر نرمی اور آہستگی سے یہانتک کہ اوترے تو اونکی زمین مین پہر بلا اونکو طرف
اسلام کے یعنی اول اور خبر دی اونکو ساتہہ اوس چیز کے کہ واجب ہی اونپر حق خدا سے اسلام مین
پس قسم خدا کی یہہ کہ ہدایت کرے خدا تعالے بسبب تیرے ایکمرد کو بہتر ہی اس سے کہ ہوں تیرے لیے چارپائے
سرخ اور اونٹ سرخ ف غزوہ خیبر الخ خیبر آٹہہ منزل ہی مدینہ سے جانب شام کے
اور یہہ غزوہ سنہ سات مین تہا دونگا مین یہہ نشان کل کو الخ آیا ہی کہ صحابہ کو تمام شب نیند
نہ آئی اس شوق اور انتظار مین دیکہئے یہہ نعمت کل نصیب کسکے ہوویں فرمایا آنحضرت نے کہ کہان
ہین علی بن ابیطالب اور وہ پیچہے رہ گئے تہے بسبب آنکہونکے دکہنے کے بعد ازان اثناء راہ مین یا
بعد پہنچنے کے خیبر مین آنحضرت سے جا ملے پہر بلا اونکو طرف اسلام کے الخ اور یہاں یہہ محذوف
ہی کہ پس اگر انکار کرین وہ اوس سے تو پس طلب کر جزیہ پس اگر انکار کرین تو قتال کر اونسے
یہانتک کہ مسلمان ہون حقیقۃً یا حکماً یعنے جزیہ دینا قبول کرین یا مثل مسلمان ہونیکے فرمان
بردار ہونا ہی پس قسم خدا کی الخ حضرت نے جو رہنمائی کی حضرت علی کو واسطے بلانے کفار
کے طرف اسلام کے اونکی تاکید کے لیے یہہ بات قسم کہا کر ارشاد فرمائی اسلیے کہ یہہ اکثر سبب
ہوتا ہی اونکی ایمان کا بغیر قتال اونکے کہ متفرع ہوتا ہی اوسپر حصول غنایم کا قسم
سرخ چارپایون وغیرہ سے پس ہدا کرنا ایک مومن کا بہتر ہی معدوم کرنے ہزار کافر
کے سے جیسیکہ تصریح کیا ہی اسکو ابن ہمام نے اول کتاب النکاح مین ۲ ح ۲ ع اور روایت
کی ترمذی نے عمران بن حصین سے کہ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اِنَّ عَلِیًّا مِنِّی
وَاَنَا مِنْہُ وَھُوَ وَلِیُّ کُلِّ مُؤْمِنٍ یعنے علی مجہسے ہی اور مین علی سے اور علی دوست

اور ناصر ہر مومن کا ہی ✱ ف علی محبت سی اوسکی یہہ کنایہ ہی کمال اتحاد اور اخلاص اور یکجہتی
اور سارے کاک سب میں ✱ اور علی دوست اور ناصر ہر مومن کا ہی آئیں اسی واسطہ ہی طرف اس
آیت کے اِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوا الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ
الزَّكٰوةَ وَهُمْ رٰكِعُوْنَ ؕ یعنی دوست اور مددگار تمہارا اللہ ہی اور رسول اوسکا اور وہ مومن کہ
مہیا کرتے ہیں نماز کو اور دیتے ہیں زکوۃ اور وہ رکوع کرنیوالے ہیں ✱ح✱ اور روایت کیا
ترمذی نے زید بن ارقم سے کہ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے مَنْ كُنْتُ مَوْلَاهُ فَعَلِيٌّ مَوْلَاهُ
یعنی جو شخص کہ میں دوست اوسکا پس علی دوست اوسکا ہی ✱ ف یعنی جسکو میں دوست
رکہتا ہوں پس علی دوست رکہتا ہی اوسکو اور باقی شرح اسکی تفصیل آگے مذکور ہوگی انشاء اللہ
تعالی ✱ اور روایت کیا ترمذی نے کہا عمر نے آخَى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ
سَلَّمَ بَيْنَ اَصْحَابِهٖ فَجَاءَ عَلِيٌّ تَدْمَعُ عَيْنَاهُ فَقَالَ اٰخَيْتَ بَيْنَ اَصْحَابِكَ
وَلَمْ تُؤَاخِ بَيْنِيْ وَبَيْنَ اَحَدٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْتَ
اَخِيْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ؕ یعنی بہائی چارہ کروایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے درمیان
یاروں اپنے کے پس آئی علی ایسی حالمیں کہ آنسو بہاتی تہیں آنکہیں اونکی پس کہا علی نے کہ بہائی چارہ
کروایا آپنے درمیان یاروں اپنے کے اور بہائی چارہ کروایا آپنے درمیان میرے اور درمیان
کسیکے پس فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ تو بہائی میرا ہی دنیا اور آخرت میں یعنی مجکو کیا
حاجت ہی کہ کسی اور سے بہائی چارہ کرواوں ✱ ف یعنی دو دو اصحابوں میں اسطرح دینی
بہائی چارہ کروایا جیسا کہ ابو درداء اور سلمان فارسی دینی بہائی ہوے اسیطرح اور اصحاب اور
یہہ تاریخ بعد مدینہ منورہ کے آنیکے ہوا ✱ع✱ اور روایت کیا ترمذی نے کہ کہا حضرت علی رضی اللہ
عنہ نے كُنْتُ اِذَا سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَعْطَانِيْ وَاِذَا سَكَتُّ
ابْتَدَاَنِيْ ✱ یعنی تہا میں جب مانگتا آنحضرت سے کچہ دیتے مجکو اور جب خاموش رہتا تہا دیتے
مجکو بے سوال کئے ✱ اور روایت کیا ترمذی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہ فرمایا آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے اَنَا دَارُ الْحِكْمَةِ وَعَلِيٌّ بَابُهَا یعنے میں گہر حکمت کا ہوں اور علی دروازہ
اوسکا ✱ ف اور ایک

مین گہر علم کا ہون اور علی دروازہ اوسکا اور ایک روایت مین یہہ زیادہ ہی کہ پس جو شخص چاہی علم
پس چاہیی کہ آوی وہ علی کے دروازہ سے اور معنی یہہ ہین کہ علی ایک دروازہ ہی دروازون علم
کے سے ولیکن خاص انکے ذکر کرنیسے ایکطرحکی تعظیم انکی نکلی اور واقع مین حضرت علی ایسے ہین
اسلیے کہ وہ بہ نسبت بعضے صحابہ کے بہت بزرگی اور علم رکہتے ہین اور اون حدیثون سے کہ دلالت
کرتی ہین اسپر کہ تمام صحابی بمنزلہ دروازونکے ہین یہہ حدیث ہی اَصْحَابِی كَالنُّجُومِ بِاَیِّھِمْ
اِقْتَدَیْتُمْ اِھْتَدَیْتُمْ یعنے صحابی میرے مانند ستارونکے ہین جسکا اونمین سے اقتدا کیا تمنے ہدایت
پائی تمنے ٭ اور چونکہ متحقق ہو چکی ہی یہہ بات کہ تابعین نے لئیے ہین طرح بطرح کے علوم شرعیہ قسم
قرارت اور تفسیر اور حدیث اور فقہ سے تمام صحابہ سے نہ فقط حضرت علی رضی اللہ عنہ ہی سے پس جانا گیا
عدم انحصار بابیۃ کا حضرت علی کے حق مین لیکن ہان مختص ہونا ساتہہ باب قضا کے توالبتہ ہوسکتا ہی
کہ وارد ہوا ہی اونکی شان مین اِنَّہٗ اَقْضَاکُمْ بلاشبہ علی بڑے قاضی ہین تم مین جیسی کہ اُبَیِّ رضی اللہ
عنہ کے حقمین آیا ہی اِنَّہٗ اَقْرَاُکُمْ یعنے وہ بڑے قاری ہین تم مین اور معاذ بن جبل کے حقمین آیا ہی
اِنَّہٗ اَعْلَمُکُمْ بِالْحَلَالِ وَالْحَرَامِ یعنی تحقیق معاذ بہت جانتے ہین تم مین حلال وحرام کو ٭ کہا طیبی
کہ شاید شیعہ تمسک کرتے ہین اس تمثیل سے یہہ کہ لینا علم کا اور حکمت کا آنحضرت سے مختص ہی ساتہہ
علی کے نہین ہاتہہ لگ سکتا وہ کسی اور کے واسطہ سے سوای واسطہ علی رضی اللہ عنہ کے اسلیے کہ گہر مین
نہین داخل ہوتے مگر اوسکے دروازہ سے واللہ تعالے نے فرمایا وَاْتُوا الْبُیُوْتَ مِنْ اَبْوَابِھَا یعنے
اور آؤ تم گہرونمین اونکے دروازونسے حالانکہ نہین ہی اونکے لیے حجت اسمین اسلیے کہ گہر جنت کا
فراختہ نہین ہی حکمت کے گہر سے اور اوسکے آٹہہ دروازے ہین اور اصل اس حدیث کی اسلیے
الصلت عبد السلام بن صلاح ہروی سی ہی کہ شیعہ ہی ولیکن ہی سچا اور اس حدیث مین اختلاف
کیا ہی محدثون نے بعضون نے تصحیح کی ہی اور بعضون نے تحسین اور بعضون نے ضعیف کہا اور بعضون
نے کہا منکر ہی اور کہا یحیی بن معین نے کہ کچہہ اصل نہین ہی اسکی اور ایک جماعت نے موضوع کہا ہی
اسکو لیکن کہا حافظ ابو سعید نے کہ یہہ حسن ہے باعتبار طرق کے نہ صحیح ہی اور نہ ضعیف اور نہ
موضوع ٭ ع ٭ ح ٭ اور کہا جابر نے دَعَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم عَلِیًّا
یَوْمَ الطَّائِفِ فَانْتَجَاہُ فَقَالَ النَّاسُ لَقَدْ طَالَ نَجْوَاہُ مَعَ ابْنِ عَمِّہٖ فَقَالَ

[illegible] ۱۲ منہ

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جیشا فیہم علی قالت فسمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم وھو رافع یدیہ یقول اللھم لا تمتنی حتی ترینی علیا بھیجا آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک لشکر کہ اونمین علی رضی اللہ عنہ بھی تھے کہا ام عطیہ نے پس سنا مینے آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم سے اسحالمین کہ اوٹھائے ہوئے تھے دونو ہاتھ اپنے دعا کے لیے فرماتے تھے یعنی وقت پہنچنے اونکے
یا نزدیک توقع آنے اونکے یا الٰہی نہ مار مجھکو یہانتک کہ دکھا دیتو مجھکو علی کو کہ سلامتی سے پھر کر آوین
ف دلالت کرتی ہی یہہ حدیث اسپر کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نہایت محبت رکھتے تھے حضرت
علی سے اور رنج ہوتا تھا آپکو اونکی مفارقت سے ۔ ح ۔ اور روایت کی ترمذی اور احمد نے کہ کہا ام
سلمہ نے کہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لا یحب علیا منافق ولا یبغضہ مؤمن
یعنی نہین دوست رکھتا علی کو منافق اور نہین دشمن رکھتا اونکو مومن یعنی مومن کامل ۔ اور روایت
کیا احمد نے کہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے من سب علیا فقد سبنی یعنی جسنے
برا کہا علی کو یعنی اونکے نسب کی جہت سے پس تحقیق برا کہا مجھکو ۔ ف یعنی جسنے اونکو برا کہا گویا مجھکو
برا کہا پس مقتضا اس حدیث کا یہہ ہی کہ ہو برا کہنا علی رضی اللہ عنہ کا کفر یا یہہ محمول ہو تہدید و وعید پر
یا مبنی ہو حلال جاننے پر واللہ اعلم بالحال اور یہہ حدیث حاکم نے بھی روایت کی ہی اور روایت
کی طبرانی نے ابن عباس سے من سب اصحابی فعلیہ لعنۃ اللہ والملئکۃ والناس
اجمعین یعنی جسنے برا کہا میرے اصحاب کو اوسپر لعنت ہی اللہ کی اور فرشتونکی اور سب لوگونکی
اور طبرانی کی ایک روایت مین آیا ہی حضرت علی سے من سب الانبیاء قتل ومن سب
اصحابی جلد یعنی جو کوئی برا کہے انبیا کو قتل کیا جاوے اور جو کوئی برا کہے میرے یارونکو اونکو
درّے لگائی جاوین ۔ ح ۔ اور روایت کی احمد نے کہ کہا علی رضی اللہ عنہ نے کہ فرمایا مجھکو آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے فیک مثل من عیسیٰ ابغضتہ الیہود حتی بہتوا امہ واحبتہ
النصاریٰ حتی انزلوہ بالمنزلۃ التی لیست لہ ثم قال یہلک فی رجلان
محب مفرط یقرظنی بما لیس فی ومبغض یحملہ شنانی علی ان یبہتنی
یعنی تجھمین ایک مشابہت ہی عیسیٰ سے دشمن رکھا اونکو یہود نے یعنی بہت یہانتک کہ تہمت لگائی
اونکی یعنی حضرت مریم کو تہمت زنا کی لگائی اور دوست رکھا اونکو نصاریٰ نے یعنی بہت یہانتک

کرادیا اور اونکو اوس منزل و مرتبہ پر کہ لائق نہیں ہی اونکی لیے کرادیا انکو اللہ یا ابن اللہ کہا پھر کہا
حضرت علی نے کہ ہلاک ہونگے یعنے گمراہ ہونگے میرے حق میں اور بسبب میرے دو شخص ایک محبت رکھنے والا
حد سے زیادہ تعریف کریگا میری ساتھ اوس چیز کے کہ نہیں ہی مجھمیں یعنے تفضیل دیگا مجھکو تمام صحابہ
یا انبیا پر یا اللہ کہیگا مجھکو یا مدح ماحت لعنت پہنچے اور دوسرا دشمن کہ باعث ہوگی اوسکو دشمنی میری
اسپر کہ بہتان کریگا مجھپر تہمت اس سے معلوم ہوا کہ محبت اوسیقدر محمود ہی کہ حد سے نہ بڑھے
اور موافق قاعدہ عقل و شرع کے ہو اور محبت جو حد سے زیادہ ہو گمراہی کیطرف کھینچ لیجاتی ہی اور راہ
مستقیم عدالت سے باہر ڈالتی ہی اور منسوب طرف گمراہی کے کرتی ہی اور متصف ساتھ اس صفت کے
اہل سنت و جماعت ہی ہیں کہ دونو طرفوں افراط و تفریط کے اس باب میں محفوظ ہیں حفظہم اللہ
لوگ کہ گرد تعصب کی جنکے چہرہ حال پر نہیں بیٹھی ہی حاصل یہ کہ سرمایہ سعادت دو چیزیں ہیں محبت
خاندان نبوت کی اور تعظیم اصحاب کی ہر شخص کو سعی کرنی چاہیئے کہ یہ دونو چیزیں جمع کرے توجہ
اعتدال سے رزقنا اللہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہی کہ کہا یُحِبُّنِی اَقْوَامٌ حَتّٰی
یَدْخُلُوا النَّارَ فِی حُبِّی وَیُبْغِضُنِی اَقْوَامٌ حَتّٰی یَدْخُلُوا النَّارَ فِی بُغْضِی یعنے دوست رکھینگے
مجھکو کتنی لوگ یہانتک کہ داخل ہونگے دوزخ میں میری محبت میں اور بعض کینہ رکھینگے مجھسے کسی ایک لوگ
یہانتک کہ داخل ہونگے دوزخ میں میری دشمنی میں اور ثعلبی نے روایت کی کہا کہا علی رضی اللہ عنہ نے
اَللّٰهُمَّ الْعَنْ كُلَّ مُبْغِضٍ لَنَا وَكُلَّ مُحِبٍّ لَنَا غَالٍ یعنی یا اللہ لعنت کر ہر دشمن ہمارے کو اور ہر
حد سے زیادہ دوست رکھنے والے ہمارے کو انتہی اور روایت کیا احمد نے کہ روایت ہی براء
بن عازب اور زید بن ارقم سے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم لَمَّا نَزَلَ بِغَدِیْرِ خُمٍّ اَخَذَ
بِیَدِ عَلِیٍّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَالَ اَلَسْتُمْ تَعْلَمُوْنَ اَنِّیْ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ
قَالُوْا بَلٰی قَالَ اَلَسْتُمْ تَعْلَمُوْنَ اَنِّیْ اَوْلٰی بِكُلِّ مُؤْمِنٍ مِنْ نَفْسِهٖ قَالُوْا بَلٰی فَقَالَ
اَللّٰهُمَّ مَنْ كُنْتُ مَوْلَاهُ فَعَلِیٌّ مَوْلَاهُ اَللّٰهُمَّ وَالِ مَنْ وَالَاهُ وَعَادِ مَنْ
عَادَاهُ فَلَقِیَهٗ عُمَرُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ بَعْدَ ذٰلِكَ فَقَالَ لَهٗ هَنِیْئًا یَا ابْنَ اَبِیْ
طَالِبٍ اَصْبَحْتَ وَاَمْسَیْتَ مَوْلٰی كُلِّ مُؤْمِنٍ وَمُؤْمِنَةٍ یعنی جب اوترے آنحضرت
غدیر خم پر پکڑا ہاتھ علی مرتضی رضی اللہ عنہ کا پھر فرمایا کیا نہیں جانتے تم کہ میں نزدیک تر اور دو

تر ہوں ساتھ مومنوں کے اونکے نفسوں سے یعنی جیسا کہ قرآن مجید میں مذکور ہی اور ایک روایت میں آیا ہی
کہ یہ تین بار مکرر فرمایا عرض کیا صحابہ نے کہ مقرر فرمایا آنحضرت نے یعنی بعد اسکے کہ علی العموم مومنونکو
فرمایا ہر مومن کو بھی ذکر کیا کہ فرمایا کیا نہیں جانتے تم کہ میں اولی اور اقرب ہوں ساتھ ہر مومن کے
اوسکے نفس سے کہا صحابہ نے مقرر آپ ایسے ہی ہیں پس فرمایا آنحضرت نے بارخدایا جو شخص کہ ہوں میں دوست
اوسکا پس علی دوست اوسکا ہی خداوندا دوست رکھ اوس شخص کو کہ دوست رکھے علی کو اور
دشمن رکھ اوسکو کہ دشمن رکھے علی کو پس ملاقات کی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے
بعد اسکے پس کہا عمر رضی اللہ عنہ نے واسطے علی رضی کے کہ خوشحالی ہی تمہارے لیے یا جیتے رہو جیتی رہنا
گوارا ای بیٹے ابوطالب کے صبح کی تم نے اور شام کی تم نے یعنی ہوی تم ہر وقت میں دوست ہر مرد اور
عورت مسلمان کے ف جب اوترے غدیر خم پر یعنی وقت پھرنے کے حجۃ الوداع سے اور غدیر خم نام ہی
ایک بستی کا کہ تین کوس ہی جحفہ سے درمیان مکے اور مدینہ کے اور غدیر خم کہتے ہیں پانی کے تالاب کو
اور اوس وقت میں صحابہ بہت کثرت سے آنحضرت کے ساتھ جمع تھے اور پھر فرمایا یعنی بعد اسکے کہ جمع
کیا صحابہ کو اور ایک روایت میں آیا ہی کہ آنحضرت نے ایک منبر بنایا اونٹوں کے کجاووں کا اور اوسپر چڑھ
کر فرمایا کیا نہیں جانتے تم الخ میں اولی اور اقرب ہوں الخ یعنی میں حکم نہیں کرتا ہوں مومنونکو
مگر اوس چیز کا کہ اوسمیں بھلائی اور درستی دنیا اور آخرت اونکی ہے بخلاف اونکے نفسوں کے کہ کبھی
طرف شر اور فساد کے بھی بلاتے ہیں اور دوست کہا الخ اور ایک روایت میں ہی کہ فرمایا اَحِبَّ
مَنْ اَحَبَّہٗ وَاَبْغِضْ مَنْ اَبْغَضَہٗ وَانْصُرْ مَنْ نَصَرَہٗ وَاخْذُلْ مَنْ خَذَلَہٗ وَاَدِرِ الْحَقَّ مَعَہٗ
حَیْثُ دَارَ یعنی دوست رکھ اوسکو کہ دوست رکھے علی کو اور دشمن رکھ اوسکو کہ دشمن رکھے اونکو
اور مدد کر اوسکی کہ مدد کرے علی کی اور نہ مدد کر اوسکی کہ نہ مدد کرے علی کی اور پھیر حق کو ساتھ علی کے جس طرف
کہ پھیرے وہ جانا چاہیے کہ شیعوں نے جو تمسک کیا ہی ساتھ بعضی روایتوں کے حضرت علی کے احق ہونے
پر ساتھ خلافت کے اونمیں سے یہہ حدیث اونکے نزدیک قوی دلیل ہی کہتے ہیں کہ یہ صریح دلیل ہی
اونکی افضلیت اور احقیت خلافت کی اور کہتے ہیں کہ مولی یہاں بمعنی اولی ساتھ امامت کے ہی
بدلیل قول آنحضرت کے الست اولی بکم نہ بمعنی ناصر و محبوب کے والا نہ احتیاج تھی صحابہ کے جمع کرنیکی اور اونکے
خطاب کرنیکی اور اس مبالغہ کرنیکی اور دعا کرنیکی حضرت علی کے لیے اسلیے کہ جانتے تھے لوگ پہچانتے

حدیث بہی دلالت اس معنی پر کرتا ہی اور ہونا مولی کا بمعنے امام کے معہود و معلوم نہین ہی لغت مین اور
اور نہ شرع مین اور کسینے لغت کے اماموںمین سے نہین ذکر کیا ہی کہ مفعل بمعنے افعل کے آتا ہی اور کہتے
ہین کہ یہہ چیز اولی ہی فلانی چیز سے اور یہہ نہین کہتے ہین کہ مولے ہی اوس سے پس غرض موالات کی بیان
کر نیسے تنبیہہ ہی اوپر پرہیز کرنیکے اونکے بغض سے اسلیئے کہ اسکے بیان کرنیمین بڑی بزرگی اونکی ثابت
ہوی اسلیئے اسکے پہلے فرمایا الست اولی بالمومنین من انفسہم اور دعا بہی پہر اسی جہت سے ہی *
اور بعضے طرق مین ذکر اہلبیت نبوت کا عموما اور ذکر علی رضی اللہ عنہ کا خصوصا آیا ہی جیسا کہ طبرانی
وغیرہ کے نزدیک ساتہہ سند صحیح کے آیا ہی اور یہہ دلالت کرتا ہی اسپر کہ مراد رغبت دلانی اور تاکید کرنی انکی
محبت پر ہی اور یہہ بہی کہتے ہین کہ سبب اسکا یہہ ہی کہ بعضے صحابہ علی رضی اللہ عنہ کے ساتہہ یمن مین تہے
اونہون نے کچہہ شکایت اونکی کی بعضے امور مین اور اونکی کسی بات کا انکار کیا تہا از انجملہ بریدہ اسلمی
اور صحیح بخاری مین آیا ہی اور ذہبی نے تصحیح اسکی کی ہی کہ پس چہرہ مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا
متغیر ہوا اور فرمایا ای بریدہ الست اولی بالمومنین من انفسہم الخ اور صحابہ کو بہی جمع کیا اور تاکید
اس بات مین کی اور کہا شیخ ابن حجر نے کہ مانا ہمنے کہ مولی بمعنی اولے کے ہی لیکن یہہ کہان لازم آتا ہی
کہ اونکے ساتہہ امامت کے مراد ہی بلکہ ساتہہ قرب اور اتباع کے جیسیکہ قرآن مجید مین فرمایا اِنَّ اَوْلَی النَّاسِ
بِاِبْرٰهِیْمَ لَلَّذِیْنَ اتَّبَعُوْهُ بالاشتبہ قریب تر لوگونکے ساتہہ ابراہیم کے البتہ وہ لوگ ہین کہ پیروی
کی اونکی * اور دلیل قاطع بلکہ ظاہر اوپر نفی اس احتمال کے نہین رکہتے ہین ہم اور یہہ بہی مانا ہمنے
کہ مراد اونکے ساتہہ امامت کے ہی لیکن کوئی دلیل نہین ہی اوپر امامت فی الحال کے بلکہ مآل ہین اور نتیجہ
وقت عقد بیعت اونکیکے مراد ہوا اور تقدیم تینون خلفا کی باجماع ہی اور علی رضی اللہ عنہ بہی اوس
اجماعین داخل مین اور بقرینہ اور رد اتنوںکے کہ مصرح ہین ساتہہ خلافت ابی بکر کے بعد آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کے اور یہہ حدیث کیونکر نص ہوا امامت پر اسیطرح مین کہ دلیل نہین لائی اسکو حضرت
علی رضی اللہ عنہ اور عباس رضی اللہ عنہ اور نہ غیر اونکے وقت حاجت کے ساتہہ اسکے بلکہ دلیل لائے
اسکو علی رضی اللہ عنہ وقت خلافت اپنی کے پس سکوت حضرت علی رضی اللہ عنہ کا دلیل لانیسے امام
خلافت اپنی تک دلیل ہی اسپر کہ جانا اونہون نے کہ نص اسمین اوپر خلافت اونکیکے کہ متصل بعد وفات
پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ہو نہین ہی اور باوجود اسکے علی رض خود تصریح کی ہی کہ کوئی نص

کہ جب چہپایا نصوص کا اور ظلم و افترا اور جہوٹ بیچ اہل اسلام

واقع ہوا تو اور کچہ کہ حدیثین اور اخبار اونسے روایت کی گئین جہوٹ اور باطل ہوئین بلکہ تعصب

رجوع کرتا ہی حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کیطرف کہ اونکی صحبت مین ایسے لوگ آئے اور حضرت

علی مرتضی کی طرف بہی کہ اونہون نے سستی اور تقصیر کی بیچ طلب حق اور تائید اوسکیکے اور یہہ کلام

شیخ ابن حجر کا ہی صواعق محرقہ مین کہ اونہون نے بہت طول وطویل ذکر کیا ہی وہان اور جو کچہ کہ اونمین

سے مینے بطریق اختصار کے یہان ذکر کیا ہی کافی ہی وباللہ التوفیق بیچ ح * اور روایت کیا

نسائی نے بریدہ اسلمی سے کہ کہا خطب ابوبکر وعمر فاطمۃ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

انہا صغیرۃ ثم خطبہا علی فزوجہا منہ یعنے پیغام بہیجا خطبہ کا یعنے نسبت کا ابوبکر اور عمر نے

فاطمہ رضی اللہ عنہا سی پس رسولخدا صلے اللہ علیہ وسلم نے عذر کیا اور فرمایا کہ تحقیق وہ چہوٹی ہی پہر پیغام

بہیجا فاطمہ کا علی رضی اللہ عنہ نے پس نکاح کردیا حضرت نے فاطمہ کا علی سے رضی اللہ عنہما ف

وہ چہوٹی ہی اور ایک روایت مین آیا ہی فسکت یعنی چپ ہورہے حضرت اور شاید کہ یہہ محمول ہو

اوپر جمع کے یعنی ایکبار سکوت کیا تہا اور پہر دوسری بارمین یہہ فرمایا ہو کہ وہ چہوٹی ہی پس نکاح

کردیا الخ کتاب مواہب لدنیہ مین لکہا ہی کہ کہا انس نے کہ آئے ابوبکر پہر عمر پاس نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے

اور پیغام حضرت فاطمہ کے نکاح کا دیا پس چپ ہورہے حضرت اور دونو صاحبونکو کچہ جواب نہ دیا پہر گئے

وہ دونو حضرت علی کے پاس اور اونسے کہا کہ تم پیغام دو اسکا کہا حضرت علی نے پس آگاہ کیا

اون دونو نے مجکو ساتہہ اس امر کے پس اوٹہا مین کہینچتا ہوا چادر اپنی یہانتک کہ آیا مین نبی صلے

اللہ علیہ وسلم کے پاس اور عرض کیا مینے کہ نکاح کردو مجسے فاطمہ کا فرمایا آنحضرت نے کہ تیرے پاس

کچہ ہی کہا مینے کہ ایک گہوڑا ہی میرا اور ایک زرہ ہی فرمایا کہ گہوڑا تو تجکو ضرور ہی یعنی جہاد

وغیرہ کیلیے لیکن زرہ اپنی بیچ ڈال پس بیچی مینے زرہ چارسو اسی درہم کو پہر لایا مین حضرت کے

پاس وہ درہمین اور رکہین حضرت کی گود مین پس ایک مٹہی بہری حضرت نے اونمین سے اور فرمایا

کہ اے بلال خرید لا ہمارے لیے انکی خوشبو اور حکم کیا اہلبیت کو یہہ کہ جہیز تیار کرین فاطمہ رض کا پس

تیار کیا گیا اونکے لیے ایک پلنگ بنا ہوا ازگ خرما کے بان کا اور تو شک چمڑیکی کہ بہرا اوسکا

لیف خرما کا تہا اور فرمایا حضرت نے علی کو کہ جب آوے تیرے پاس فاطمہ تو نہ بات کرنا تو کچہ

سامنے کر آؤں میرے پاس پھر آئیں فاطمہ ہمراہ ام ایمن کے سامنے کی بیٹھیں گھر کی ایک جانب میں
اور میں تھا ایک جانب میں پھر آئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پوچھتے ہوئے کہ یہاں بھائی میرا یعنی علی
ہی کہا ام ایمن نے کہ موجود ہی بھائی انکا کیا نکاح کیا آپ نے اسکا اپنی بیٹی سے فرمایا ہاں اور پکار کے
اندر آئے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پھر فرمایا فاطمہ رض کو کہ لا میرے پاس پانی لیس اوٹھیں فاطمہ
شرم سے مارے حیا کے کہ گرتی تھیں گھر میں اور لائیں پانی پس پیا حضرت نے اوسکو اور کلی ڈالی اوسمیں
پھر فرمایا فاطمہ رض کو کہ آگے آ پس آگے آئیں وہ پس چھڑکا پانی حضرت نے اوکے سینہ اور سر پر اور کہا
اللّٰہُمَّ اِنِّیْ اُعِیْذُہَا بِکَ وَذُرِّیَّتَہَا مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ یعنی یا اللہ سلامتی میں تیری پناہ
میں دیتا ہوں اسکو اور اسکی ذریت کو شیطان راندہ ہوئے سے پھر فرمایا فاطمہ رض کو کہ پیٹھ پھیر
منہ پھیری اوس نے پس پانی ڈالا حضرت نے درمیان دونوں مونڈھوں اوسکے پھر کیا ایسا ہی واسطے
علی رضی اللہ عنہ کے پھر کہا حضرت علی کو کہ داخل ہو اپنے اہل کے پاس ساتھ نام خدا کے اور برکت کے
نقل کیا ابو حاتم نے اور احمد نے کتاب مناقب میں اور بیچ حدیث انس کے نزدیک ابی الخیر قزوینی
حاکمی کے یہ ہی کہ طلب نکاح کی ساتھ فاطمہ کے علی رض نے بعد اسکے کہ طلب نکاح اوسکی کی ابو بکر
و عمر نے پس فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ملائکہ حکم کیا ہی مجکو میرے رب نے اسکا کہا انس نے
کہ پھر بلایا مجکو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بعد چند روز کے اور فرمایا مجکو کہ اے انس نکل اور بلا لا
میرے پاس ابو بکر صدیق اور عمر بن الخطاب اور عثمان بن عفان اور عبد الرحمن بن عوف اور سعد بن
ابی وقاص اور طلحہ اور زبیر اور سعید اور اور کتنے ایک لوگوں کو انصار میں سے کہا انس نے کہ بلا
لایا میں اوکو پس جبکہ جمع ہوئے وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور بیٹھے اپنی اپنی جگہ پر
اور علی رضی اللہ عنہ کہیں گئے ہوئے تھے آنحضرت کے کام کے لیے پس فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اَلْحَمْدُ
لِلّٰہِ الْمَحْمُوْدِ بِنِعْمَتِہٖ الْمَعْبُوْدِ بِقُدْرَتِہٖ الْمُطَاعِ بِسُلْطَانِہٖ الْمَرْہُوْبِ مِنْ عَذَابِہٖ وَ
سَطْوَتِہٖ النَّافِذِ اَمْرُہٗ فِیْ سَمَائِہٖ وَاَرْضِہٖ الَّذِیْ خَلَقَ الْخَلْقَ بِقُدْرَتِہٖ وَمَیَّزَہُمْ
بِاَحْکَامِہٖ وَاَعَزَّہُمْ بِدِیْنِہٖ وَاَکْرَمَہُمْ بِنَبِیِّہٖ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ
سَلَّمَ اِنَّ اللّٰہَ تَبَارَکَ اسْمُہٗ وَتَعَالَتْ عَظَمَتُہٗ جَعَلَ الْمُصَاہَرَۃَ سَبَبًا لَاحِقًا وَاَمْرًا
مُفْتَرَضًا اَوْشَجَ بِہِ الْاَرْحَامَ وَاَلْزَمَ الْاَنَامَ فَقَالَ عَزَّ مِنْ قَائِلٍ وَہُوَ الَّذِیْ خَلَقَ

مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهُ نَسَبًا وَّصِهْرًا وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا فَاَمْرُ اللّٰهِ تَعَالٰى يَجْرِيْ اِلٰى قَضَآئِهٖ
وَقَضَآءُهٗ يَجْرِيْ اِلٰى قَدَرِهٖ وَلِكُلِّ قَضَآءٍ قَدَرٌ وَلِكُلِّ قَدَرٍ اَجَلٌ وَلِكُلِّ اَجَلٍ كِتَابٌ
يَمْحُوا اللّٰهُ مَا يَشَآءُ وَيُثْبِتُ وَعِنْدَهٗ اُمُّ الْكِتٰبِ ط ترجمہ تعریف خاص اسی کو ہی جو تعریف کیا
گیا ہی اپنی نعمت کر عبادت کیا گیا ہی اپنی قدرت کر فرمان برداری کیا گیا ہی اپنی بادشاہت کر خوف
بٹھایا گیا ہی لوگونکی دلونمین اپنی عذاب اور قہر کر جاری ہی حکم اوسکا آسمانون اور زمینونمین جسنے
پیدا کیا ہی مخلوق کو اپنی قدرت سی اور تمیز سکھائی اونکو اپنی حکمون کر اور عزت دی انکو اپنی دینکر
اور بزرگی دی اونکو اپنی نبی بہیج کر کہ نام ایک اونکا محمد ہی رحمت ہو خدا کی اونپر اور اونکی اولاد پر اور سلام
بلاشبہ خدا برکت والا ہی نام اوسکا اور بلند ہی بزرگی اوسکی کر دیا اسمین رشتہ نکاح کو سبب
کا اور ضرور یہ کیا اوس نے رحمونکو اور لازم کیا پیدایش کو پس کہا اوسنے کہ غالب ہی ہر کلام کرنیوالے سے
یعنے اللہ تعالیٰ کہ وہ ایسا خدا ہی کہ پیدا کیا پانی سی آدمی کو پس کیا اوسکو نسب والا اور سسرال والا اور
ہی تیرا رب قادر سو حکم اوسکا جاری ہی طرف قضا اوسکی کے اور قضا اوسکی جاری ہی طرف مقدار اوسکی کے
اور واسطے ہر قضا کے قدر ہی اور واسطے ہر قدر کے ایک مدت ہی اور واسطے ہر مدت کے ایک کتاب ہی نابود کر دیتا
ہی اللہ جو چاہتا ہی اور رہنے دیتا ہی جو چاہتا ہی اور اوسکے پاس اصل کتاب ہی یعنی لوح محفوظ۔ نقد
پہر فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ اللہ عز وجل نے حکم کیا ہی مجکو یہہ کہ نکاح کر دوںمین اپنی بیٹی کا کہ فاطمہ
بیٹے خدیجہ کی ہی علی ابن ابیطالب سے پس گواہ رہو تم کہ مینے نکاح کیا اونکا اوپر چار سو مثقال
چاندی کے اگر راضی ہو ساتہہ اسکے علی بن ابیطالب پہر منگایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے طباق خشک
کہجوروں کا اور رکہا اوسکو آگے ہمارے پہر فرمایا کہ لوٹ لو پس لوٹا ہمنے پس جسوقت کہ ہم لوٹ رہے تھے
ناگہان آئے علی رضی اللہ عنہ پاس نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پس مسکرائی نبی صلے اللہ علیہ وسلم سامنی علی
رضی اللہ عنہ کے پہر فرمایا کہ تحقیق اللہ عز وجل نے حکم کیا ہی مجکو یہہ کہ نکاح کر دوں تجسے فاطمہ رضی اللہ
عنہا کا چار سو مثقال چاندی پر آیا راضی ہی تو ساتہہ اسکے پس کہا علی نے کہ تحقیق راضی ہوا مین ساتہہ
اسکے یا رسول اللہ کہا انس نے پس فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے جَمَعَ اللّٰهُ شَمْلَكُمَا وَاَسْعَدَ
جَدَّكُمَا وَبَارَكَ عَلَيْكُمَا وَاَخْرَجَ مِنْكُمَا كَثِيْرًا طَيِّبًا یعنے جمع کری اللہ پریشانی تم دونوکی
اور اچہا کری نصیبہ تم دونو کا اور برکت نازل کرے تم دونون پر اور نکالے تم دونوں سے اولاد بہت

11 اکرہ * کہا اس نے لیس قسم اللہ کی الت کعبۃ ڈالی الدنے اون دروازون او لاد بتما کر دو ع
ح * اور رواب کی روی ہے کہا ابن عباس نے اِنَّ رَسُولَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَمَرَ
بِسَدِّ الْاَبْوَابِ اِلَّا بَابَ عَلِیٍّ یعنے پس رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا ساتھہ بند کرنے
دروازون کے سوای دروازہ علی کے ف یعنی بعضے صحابون کے گہر کے دروازے مسجد نبوی میں تہے حضرت
نے فرمایا کہ دروازے مسجد کیطرف سے بند کرلو تاکہ کوئی عورت حائضہ اور کوی مرد جنبی مسجد میں آنے نہ پاوے
نہ آوے مگر دروازہ علی رضی اللہ عنہ کا کہلا رہا کہ جنابت اونکو اما مسجد میں درست تہا اور یہہ خصوصیت
اونکی تہی لیس فرمانے انحضرت کے اور بعین انتقال آنا ہی مسجد اوس جہت سے کہ جو گذری سابق
ای کہ تین کہ انحضرت نے حکم کیا ساتہہ دروازون کے بند کرنیکا سوی دروازہ ابی بکر کے اسلیے کہ اوسمیں تصریح
ہی اسکی کہ حکم کیا انحضرت نے اونکو دروازون کے بند کرنیکے کیے حالت مرض الموت انہی میں اور یہہ
ہی نہیں لیس حمل کیجاوے یہہ حدیث حالت بیماری کے پہلے زمانہ پر اور اسی سے واضح ہوتا ہی قول علماء
کا کہ اوس حدیث میں اشارہ ہی طرف خلافت ابی بکر کے علاوہ یہہ کہ وہ حدیث صحیح تر ہی اس سے اور
مشہور تر اسلیے کہ وہ بخاری مسلم کی ہی اور نہیں ترمذی نے روایت کی ہی اور کہا یہہ حدیث غریب
ہی اور اوس میں اسناد کیا منقول ہے لیکن روایت کیا احمد اور ضیا نے زید بن ارقم سے یہہ رسول خدا
صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں اسمیں حکم کیا گیا ہوں ساتہہ بند کرنے ان دروازون کے سوائے دروازہ
علی کے اور ریاض میں ہی روایت کیا اسکو احمد نے زید بن ارقم سے کہ کہا تہے واسطے ایک جماعت کے
اصحاب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میں سے دروازے جاری مسجد میں کہا زید نے پس فرمایا انحضرت نے ایکدن کہ
بند کردو یہہ دروازے سوای دروازہ علی کے پس کہا زید نے کہ گفتگو کی اسمیں لوگون نے پس کہڑے ہوئے
انحضرت خطبہ کے لیے اور حمد و ثنا کی اللہ کی پہر فرمایا اما بعد پس تحقیق میں حکم کیا ہوں ساتہہ بند کرنے
ان دروازون کے سوائے دروازے علی کے پس گفتگو کی اسمیں گفتگو کرنے والے تمہارے نے اور تحقیق میں نے
قسم اللہ کی نہیں بند کیا کچہہ اور نہ کہولا میں نے اونکو یعنی از خود ولیکن حکم کیا گیا میں ساتہہ ایک چیز کے
پس پیروی کی میں نے اوسکی اور ابن عباس اور جابر سے ہی یہہ حدیث روایت کی گئی ہی لیکن صحیح نہیں
ہی مگر وہ ہی روایت کہ نقل کی گئی ہی صحیحین میں ابی سعید سے کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم
نے لَا یَبْقَیَنَّ بَابٌ فِی الْمَسْجِدِ اِلَّا سُدَّ

مسجد میں گر کہ بند کیجاویں سوائے دروازہ ابو بکر کے اور اگر صحیح ہی ہو حدیث علی رضی اللہ
عنہ کے حق میں تو حمل کیجاوے تنگی دونو حدیثوں اوپر دو حالوں مختلف کے واسطے تطبیق دینے کے
درمیان دونو حدیثوں کے واللہ اعلم ع ف امیر المومنین حضرت علی بن ابیطالب رضی اللہ عنہ
قریشی ہیں کنیت تھی اونکی ابو الحسن اور ابو تراب اور وہ اول اسلام لائے ہیں مردوں میں اور
اختلاف ہی انکے سن میں اوسدن بعضوں نے کہا کہ پندرہ برس کے تھے اور بعضوں نے کہا آٹھہ برس کے
اور بعضوں نے کہا دس برس کے حاضر ہوئے ساتھہ آنحضرت کے تمام غزووں میں سوائے تبوک کے کہ اون دنوں میں
انکو آنحضرت خلیفہ کر کر چھوڑ گئے تھے اپنی اہل میں اور اوسمیں فرمایا انکے لیے کہ کیا نہیں راضی
تو یہہ کہ ہووے تو مجھسے بمنزلہ ہارون کے موسی سے اور تھے حضرت علی نہایت گندم گون بڑی آنکھوں کے
قریب تر طرف ٹھنگنے پن کے اور پیٹ آپکا بڑا تہا اور بال بہت اور چوڑی تھی ڈاڑھی اور کشادہ تہا
دہن آپکا اور سر اور ڈاڑھی آپکی سفید تھی خلیفہ ہوئی وہ دن شہید ہوئے عثمان رضی اللہ عنہ کے کہ روز
جمعہ کا تہا اور اوٹھارویں تاریخ ذی الحجہ کی بیچ سن پینتیس کے اور زخمی کیا اونکو عبد الرحمن بن ملجم مرادی
نے کوفہ میں جمعہ کی صبح کو سترھویں تاریخ رمضان کی سن چالیس میں اور وفات ہوئی آپکی بعد تین
رات کے زخمی کرنے سے اور غسل دیا اونکو دونو صاحبزادوں حسن اور حسین رضی اللہ عنہما نے اور عبد اللہ
بن جعفر نے اور نماز اونکی پڑھی حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے اور دفن کیا اونکو وقت سحر کے اور عمر انکی
ہوئی ترسٹھہ برس کی اور بعضوں نے کہا پینسٹھہ برس کی اور بعضوں نے کہا ستر برس کی اور بعضوں نے
کہا اٹھاون برس کی اور رہی خلافت اونکی چار برس اور نو مہینے مدع **باب** بیچ بیان
مناقب عشرہ مبشرہ رضی اللہ عنہم کے **ف** کہ وہ ابو بکر اور عمر اور عثمان اور علی اور طلحہ
اور زبیر اور سعد بن ابی وقاص اور عبد الرحمن بن عوف اور ابو عبیدہ بن الجراح اور سعید بن زید
ہیں یہہ دس تن صحابہ میں سے مشہور ہیں ساتھہ عشرہ مبشرہ کے بسبب بشارت دینے آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کے انکو ساتھہ جنت کے اور یہہ سب قریشی ہیں اور اونکے لیے تقدم اور مناقب اور حدیثیں ہیں کہ
اوروں کے لیے ویسی نہیں ہیں اور جاننا چاہیے کہ یہہ بشارت خاص انہیں کے لیے نہیں ہی بلکہ اور
ہونے اوسکے اہلبیت کے لیے بھی کہ وہ اولاد اور ازواج آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی ہیں اور
سوائے اونکے اور اصحاب کے لیے بھی ہی اور [illegible] بعضی حدیثیں ایسی ہیں کہ جنمیں سب عشرہ مبشرہ

مذکور ہیں اور بعضی ایسی ہیں کہ جمیع متفرق مذکور ہیں اور ایسیں آتا وہ جو طرف اسکے کہ افضل
ہیں بعد خلفاء اربعہ کے باقی عشرہ مبشرہ ہیں جسکی تصریح کی اسکی سیوطی نے کتاب نقایہ میں صحیح ع
اور روایت کیا بخاری نے کہ کہا عمر رضی اللہ عنہ نے یعنی وقت وفات اپنی کے اور وصیت کرنیکے ساتھ
خلافت کے اصحاب شوریٰ کو کہ مَا اَحَدٌ اَحَقُّ بِهٰذَا الْاَمْرِ مِنْ هٰؤُلَاءِ النَّفَرِ الَّذِيْنَ
تُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ عَنْهُمْ رَاضٍ فَسَمّٰى عَلِيًّا وَعُثْمَانَ وَالزُّبَيْرَ
وَطَلْحَةَ وَسَعْدًا وَعَبْدَ الرَّحْمٰنِ یعنے نہیں ہے کوئی لائق تر ساتھ اس کام کے یعنی خلافت کے ان
چند شخصوں سے کہ وفات پائی حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم اس حال میں کہ اون سے تھے راضی پس نام لیا عمر نے
عثمان اور زبیر اور طلحہ اور سعد اور عبد الرحمن رضی اللہ عنہم کا ف وہ جو وصی تھے تو راضی تھے
نہایت راضی تھے کہ ہر ایک کو معلوم تھا سلامتہ یا مراد رضامندی رضا مخصوص ہی کہ جسکے سبب سے
مستحق ہوں خلافت کے اسلئے کہا کہ حضرت سب صحابہ سے راضی تھے لیکن ان سے نہایت زیادہ راضی
تھے تا زیست اور وصیت کے سبب ہوئے ان کے عشرہ مبشرہ سے اور حضرت عمر نے جو ان چھہ ہی کو ذکر کیا
عشرہ مبشرہ میں سے تو اسلئے کہ آپ اور ابو بکر تو ان میں افضل تھے سب جانتے تھے کیا حاجت تھی
اونکی ذکر کرنیکی اور ابو عبیدہ بن الجراح کو کہ جنکو آنحضرت نے امین امت اور امین حق الامین کہا تھا
اسلئے نہ ذکر کیا کہ وہ عمر رضی اللہ عنہ سے پہلے فوت ہو گئے تھے اور سعید بن زید کو اسلئے نہ ذکر کیا
کہ وہ انکے چچا کے بیٹے اور بہنوئی تھے متہم ہونیکے لیے اونکو نہ ذکر کیا اور مقصود خلیفہ کرنا ایک کا
تھا اون میں سے پہچانا چاہیے کہ امامت ثابت ہوتی ہے یا تو ساتھ عقد ہونے اوسکے اہل حل وعقد
سے لایق خلافت کے لئے عقد کیجا دے واسطے ابی بکر کے اور یا امامت ہوتی ہے بسبب تصریح کرنے امام کے
اور خلیفہ کرنے ایک کو جو کہ لایق اوسکے ہو واسطے عمر کے اور جائز ہے بسبب کرنا مفضول کا باوجو
د ہونے اوسکے کہ وہ افضل ہو اوس سے بسبب اجماع علما کے بعد خلفاء راشدین کے اوپر امامت
مفضول کے ولیکن میں سے باوجود موجود ہونے افضل کے اوس سے اسلئے کہ غیر افضل کبھی خوب قدرت
رکھتا ہے قیام کرنیکا امور دین کی اور خوب جانتا ہے تدبیر ملک کی اور خوب خبر گیری کرتا ہے رعیت کی اور خوب
مضبوط ہوتا ہے فتنہ کے دفع کرنے میں اور نہیں ہے شرط کرنا عصمت کا امام میں اور ہونا اوسکا ہاشمی
اور ظاہر ہونا معجز کا اوسکے ہاتھ پر کہ جس سے جانا جاوے صدق اوسکا پس یہ جو ان باتوں شیعہ کی ہے اور

تھا لات اونکی سبی ہی اور توطلیہ اور تمہید ہی اونکی گمراہیونکی کہ از انجملہ باطل جاننا خلافت غیر علی کا ہی
باوجود ہونی ان چیزونکے حضرت علی کرم اللہ وجہہ مین بہی ع * اور روایت کیا بخاری نے کہ کہا قیس
بن ابی حازم نے رَأَيْتُ يَدَ طَلْحَةَ شَلَّاءَ وَقَى بِهَا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ أُحُدٍ
یعنے دیکھا مینے ہاتہ حضرت طلحہ کا شل یعنے معطل کا رہی اور شل ہوگیا تہا اسلیے کہ بچایا تہا ساتہہ اوسکے
نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو دن احد کے * ف طلحہ رضی اللہ عنہ نے روز احد کے اپنی تئین آنحضرت کی سپر
کیا تہا اور اونکی بدن مین کچہہ اوپر اسّی زخم لگے تہے یہانتک کہ عضو مخصوص اونکا بہی زخمی ہوگیا تہا
اور صحابہ جب ذکر روز احد کا کرتے تو کہتے کہ وہ دن پورا دن طلحہ کا تہا اور طلحہ بیٹے عبد اللہ کے ہین
کنیت انکی ابو محمد قرشی قدیم الاسلام ہین حاضر ہوئے سب غزوونمین سوای بدر کے کہ حضرت نے کسی کام
کیلئے بہیجا تہا اونکو اور تہے یہہ گندم گون بہت بال والے خوبصورت قتل کیے گئے دن جمل کے پنجشنبہ
کو بیسوین تاریخ جمادی الثانی کی سن ۳۶ چہتیس مین اور دفن کیے گئے بصرہ مین اور عمر انکی چونسٹہہ برس کی
ہوئی او ر روایت کیا بخاری اور مسلم نے جابر سے کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے دن غزوہ
احزاب کے کہ اوسکو غزوہ خندق بہی کہتے ہین مَنْ يَأْتِينِي بِخَبَرِ الْقَوْمِ يَوْمَ الْأَحْزَابِ قَالَ الزُّبَيْرُ
أَنَا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ لِكُلِّ نَبِيٍّ حَوَارِيًّا وَحَوَارِيَّ الزُّبَيْرُ یعنے کون ہی
کہ لاوے میرے پاس خبر قوم کی یعنے کفار کی کہا زبیر نے کہ مین لاتا ہون خبر قوم کی پس فرمایا آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے کہ تحقیق ہر نبی کے لیے مددگار ہوتی ہین اور مددگار میرا زبیر ہی ف احزاب جمع حزب
کی ہی معنی گروہ کے کہ قریش اور یہود بنی قریظہ اور بنی نضیر جمع ہوکر اور آپسمین اتفاق کرکر آنحضرت سے
سی لڑنیکے لیے آئے تہے کفار بارہ ہزار تہے اور مسلمان تین ہزار قریب ایک مہینہ کے گرد مدینہ کے پڑی
اور آنحضرت نے گرد مدینہ کے خندق کہود لی تہی اور مسلمان بہت تنگ دل تہے اور صف جنگ نہین
ہوئی فقط کچہہ پتہراو اور تیر اندازی ہوتی تہی پہر اللہ تعالے نے ہزار ملائکہ مدد کے لیے بہیجے اور ہوا
تند کہ اوسنے تمام خیمہ وغیرہ اونکے اوکہیڑ ڈالے اور شکست ہوئی کفار کی پس اوسمین آنحضرت نے
فرمایا کہ کوئی ہی کہ خبر قوم کی لاوے اور جانا اونمین دشوار تہا کہ با خبر تحقیق لاوے پس اوسحالت مین
کہا زبیر نے کہ مین لاتا ہون خبر قوم کی اور زبیر بیٹے عوام کے کنیت انکی ابو عبد اللہ قرشی اور مان انکی
صفیہ بیٹی عبد المطلب کی پہوپہی نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی ہین اور زبیر قدیم الاسلام ہے ۱۶ سولہ برس کی

عمر میں اسلام لائے اور عذاب دیا اونکو اونکے چچا نے دہوئیں کا تاکہ اسلام چہوڑ دیں لیکن نہ چہوڑا اونہوں
نے اور حاضر تہے وہ تمام غزووں میں آنحضرت کے ساتہ اور اللہ کی راہ میں اول تلوار انہوں نے کہینچی ہی اور
ثابت رہے آنحضرت کے ساتہ روز احد کے اور تہے گورے دراز قد کچھ مائل دبلے پن کی طرف قتل کیا اونکو عمرو بن
جرموز نے صفوان میں کہ نام ایک موضع کا ہی درمیان بصرہ میں سن چھتیس میں اور عمر اونکی چونسٹھ
برس کی تہی اور دفن کئے گئے وادی سباع میں پہر نقل کی گئی طرف بصرہ کے اور قبر اونکی مشہور ہی اوسمیں
ع و اور روایت کیا بخاری اور مسلم نے زبیر سے کہ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے مَن یاتی بنی
قُرَیظَةَ فیاتینی بخبرهم فانطلقت فلما رجعت جمع لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
ابویه فقال فداك ابی وامی یعنی کون ہی کہ جاوے بنی قریظہ کے پاس کہ ایک قبیلہ ہی یہود کا رہنے والے
گرد مدینہ کے پس لاوے میرے پاس خبر اونکی پس چلا میں پس جبکہ خبر لیکر پہرا میں جمع کئے میرے لئے آنحضرت صلے
اللہ علیہ وسلم نے ماں باپ اپنے پس فرمایا فدا ہوں تیرے باپ میرا اور ماں میری ف حلانا یعنی بلا کر
لانا پہر خبر اونکی کا چاہتے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم جب غزوہ احزاب کے متوجہ ہی قریظہ کیطرف ہوئے
اور مدت دراز تک اونکو گہیرے رکہا اور پہر صلح ہائی پس تہنا ت وقت ہائی غزوہ احزاب میں بنی قریظہ
تہے وہاں خبر اونکی منگائی تہی پس زبیر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں پس جب خبر لیکر پہرا میں فرمایا فدا ہوں تیرے اوپر
تحسین تعظیم ہی اونکی قدر کی اور اظہار ہی اونکے عمل کا اور یہہ اسلئے ہی کہ انسان نہیں کہتا ہی ایسا
مگر اوسکے لئے کہ تعظیم کرتا ہی اوسکی اور روایت کیا گیا ہی زبیر سے کہ کہا اونہوں نے کہ جمع کئے
میرے لئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ماں باپ نے دو بار احد میں اور بنی قریظہ کی جنگ میں اور آیا ہی
کہ زبیر نے اپنی بیٹی عروہ سے کہا ای بیٹے میرے نہیں ہی کوئی عضو میرا مگر کہ زخمی کیا گیا ہی ساتہ رسول خدا
صلے اللہ علیہ وسلم کے مع ... اور کہا علی رضی اللہ عنہ نے مَا سَمِعتُ النبی صلی اللہ علیہ وسلم
جَمَعَ ابویه لاحد الا لسعد بن مالك فانی سمعته یقول یوم احد یا سعد ارم
فداك ابی وامی یعنی نہیں سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ جمع کئے ہوں ماں باپ اپنے
کسیکے لئے مگر واسطے سعد بن مالک کے پس تحقیق سنا میں نے حضرت سے وہاں دن غزوہ احد کے یعنے سعد کو حکم
کہ وہ تیر مارتے تہے کافروں کو ای سعد پہینک تیر قربان ہوں تیرے ماں باپ میرے ف مراد سعد بن
مالک سے سعد بن ابی وقاص ہیں اسلئے کہ نام ابی وقاص کا مالک ہی اور ترمذی کی روایت میں

جمع کرنا ماں باپ کا آنحضرت سے زبیر کے لیے بھی ثابت ہوا اور یہاں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایسا کہ
فرمایا پس تطبیق اسمین اور زبیر کی خبر مین یہہ ہی کہ حضرت علی کو اطلاع ہنو زبیر کے لیے فرمانیکی اور ظاہر یہہ ہی
کہ مراد علی رضی اللہ عنہ کی یہہ ہو کہ آنحضرت سے بلا واسطہ کسیکے یہہ کہتے نہین سنا مینے اور یہہ منافی نہین ہی
اسکے کہ مطلع ہوئے ہون وہ زبیر کے حق مین کہنے پر بواسطہ غیر کے کہا مولف نے کہ کنیت سعد کی ابو اسحاق ہی
زہری قریشی ہین قدیم الاسلام کہ اسلام لائے ستر(ہ) برس کی عمر مین اور کہا سعد نے کہ تہا مین ثالث اسلام
مین یعنی دو شخصونکے بعد مین اسلام لایا اور اول تیر جنہی ہی مارا ہی جہاد مین اور حاضر ہوئے ہین سعد
تمام غزوونمین نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اور تہے سعد مستجاب الدعوات مشہور تہے اسمین کہ ڈرتے
تہے لوگ اونکی بد دعا سے اور امید رکہتے دعای خیر کی بسبب مشہور ہونے قبولیت دعا اونکے لوگون کے
نزدیک اور یہہ اس سبب سے تہا کہ آنحضرت نے فرمایا اسکے حق مین اَللّٰهُمَّ سَدِّدْ سَهْمَهُ وَأَجِبْ
دَعْوَتَهُ یعنے یا اللہ کامل تیر انداز کر اسکو اور قبول کر دعا اسکی ۱۲ اور جمع کیے آنحضرت نے انکے
لیے اور زبیر کے لیے ماں باپ اپنے کہ فرمایا دونوںکے لیے فداک ابی وامی اور نہین کیا یہہ کسیکے لیے
سوای ان دو نونکے اور تہے یہہ گندم گون اور بدن پر بال بہت تہے مرے اپنی قصر مین عقیق کے
قریب مدینے کے پہر جنازہ لایا گیا انکا مدینہ مین اور نماز پڑہی انکی ابن الحکم نے کہ وہ ان ایام
مین حاکم تہا مدینہ کا اور دفن کیے گئے وہ بقیع مین سنہ پچپن مین اور عمر اونکی تہی کچہہ اوپر ستر
برس کی اور عشرہ المبشرہ مین سے انکا انتقال سبکے بعد ہوا ہی اور حاکم کیا تہا انکو کوفہ کا عمر اور
عثمان رضی اللہ عنہما نے اور روایت کین حدیثین انسے خلق کثیر نے صحابہ اور تابعین مین سے ع
اور روایت کیا بخاری اور مسلم نے کہ فرمایا لِكُلِّ أُمَّةٍ أَمِينٌ وَأَمِينُ هٰذِهِ الْأُمَّةِ
أَبُو عُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ یعنی واسطے ہر امت کے ایک امانت دار ہی کہ بیچ حقوق خدا اور خلق
اور نفس کے خیانت نہین کرتا اور امانت دار اس امت کا ابو عبیدہ بن الجراح ہی ف
خاص کیا انکو ساتھہ امانت داری کے باوجودیکہ امانت داری اور صحابہ مین بہی تہی اسلیے کہ غالب
تہی انمین یہہ صفت بہ نسبت اوروںکے یا یہہ صفت امین غالب تہی بہ نسبت انکی اور صفتوں
کے اور انکی مدح مین کتنی ہی روایتین آئی ہین اور انکی نصایح مین سے یہہ ایک نصیحت
کیا خوب ہی بَادِرُوا السَّيِّئَاتِ الْقَدِيمَاتِ بِالْحَسَنَاتِ الْحَادِثَاتِ

كَلَا رُبَّ مُسْتَضْعَفٍ لِثِيَابِهٖ مُدَنِّسٍ لِدِينِهٖ أَلَا رُبَّ مُكْرِمٍ لِنَفْسِهٖ وَهُوَ لَهَا
مُهِينٌ یعنے اگلی برائیوں ریکیان سی بڑہدو آگاہ ہو کہ بعضے سفید پوش میلا رکہتے ہیں اپنے
دین کو آگاہ ہو تو بعضے اکرام کرنیوالے ہیں اپنے نفس کے حال آنکہ وہ اوسکو حرام و ذلیل کرنیکے
اوسکو کہا مولف نے کہ وہ ابو عامر بن عبد الله بن الجراح فہرانی قریشی ہیں اسلام لائے ساتھ عثمان
بن مظعون کے اور پہلے ہجرت کی طرف حبش کے اور پھر طرف مدینہ کے اور حاضر ہوئے جہادوں میں
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اور ثابت رہے آنحضرت کے ساتھ روز احد کے اور کڑیاں خود
کی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے چہرۂ مبارک میں گڑہ گئیں تہیں روز احد کے اوہوں نے
دانتوں سے پکڑکر کہینچ لئے کہ دو دانت آگے کے اونکے گر پڑے تہے بہید دراز قد دبلے کشادہ
دست کم گوشت تہے طاعون عمواس میں بیچ اردن کے سنہ اٹہارہ میں اور مدفن کئے گئے
بیسان میں اور عمر تہی انکی اٹہاون برس کی ہوئی ۱۲ ع ×
اور روایت کیا مسلم نے ابی ہریرہ سے اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ عَلٰى
حِرَاءٍ هُوَ وَاَبُوْ بَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ وَعَلِيٌّ وَطَلْحَةُ وَالزُّبَيْرُ فَتَحَرَّكَتِ الصَّخْرَةُ
فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِهْدَأْ فَمَا عَلَيْكَ اِلَّا نَبِيٌّ اَوْ صِدِّيْقٌ
اَوْ شَهِيْدٌ یعنے تحقیق رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم تہے غار حرا پر آنحضرت ہی اور ابو بکر
اور عمر اور عثمان اور علی اور طلحہ اور زبیر پس ہلا پتہر حرا کا پس فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم
نے ٹہیر جا اسلئے کہ نہیں ہی تجہپر مگر پیغمبر یا صدیق یا شہید **ف** مراد شہید سے علی و عثمان
اور طلحہ اور زبیر ہیں کہ یہ سب شہید ہوئے ہیں اور شہادت طلحہ اور زبیر کی بیچ واقعہ جنگ جمل کے
ہی یعنی جنگ میں ملکہ باہر اوس سے اور راہ ظلم کے مارے گئے اور حدیث ثابت ہی ہی کہ جو کوئی
قتل کیا جاوے اور راہ ظلم کے تو وہ شہید ہی ۱۲ **ا و** ر روایت کیا ترمذی اور ابن ماجہ نے
کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ اَبُوْ بَكْرٍ فِي الْجَنَّةِ وَعُمَرُ فِي الْجَنَّةِ وَعُثْمَانُ
فِي الْجَنَّةِ وَعَلِيٌّ فِي الْجَنَّةِ وَطَلْحَةُ فِي الْجَنَّةِ وَالزُّبَيْرُ فِي الْجَنَّةِ وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ
عَوْفٍ فِي الْجَنَّةِ وَسَعْدُ بْنُ اَبِي وَقَّاصٍ فِي الْجَنَّةِ وَسَعِيْدُ بْنُ زَيْدٍ فِي الْجَنَّةِ
وَاَبُوْ عُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ فِي الْجَنَّةِ یعنے ابو بکر بہشت میں ہی اور عمر بہشت میں اور عثمان

بہشت مین اور علی بہشت مین اور طلحہ بہشت مین اور زبیر بہشت مین اور عبد الرحمن بن عوف بہشت مین اور سعد بن ابی وقاص بہشت مین اور سعید بن زید بہشت مین اور ابو عبیدہ بن الجراح بہشت مین ٭ **ف** سعید بن زید بہنوئی ہین حضرت عمر رضکے کہ فاطمہ بہن حضرت عمر کی انسے منسوب تہین اور بسبب فاطمہ کے اسلام لائے حضرت عمر سنہ اکیاون ہجری مین وفات ہوئی اونکی اور مدفون ہوئے وہ بقیع مین کچہہ اوپر ستر برس کی عمر تہی اونکی اور ایک وجہ وجہون شہرت اور امتیاز ان دس بزرگوارون کیسے اوپر بشارت جنت کے یہہ ہی کہ انکی بشارت ایک حدیث مین واقع ہوئی اور اور بہی کئی وجہین علمانے لکہی ہین والا بشارت مخصوص اور منحصر انہین مین نہین ہی اور ونکیلیے بہی آئی ہی اور یہان ایک نکتہ ہی کہ اوسپر متنبہ ہونا چاہیئے کہ ذکر خلفا اربعہ کا جس جگہہ حدیثون مین واقع ہوا ہی سبکا یا بعض کا اسی ترتیب سے ہوا ہی اور اس سے حقیت مذہب سنت جماعت کی ثابت ہوتی ہی اور یہہ گمان کرنا کہ راوی ترتیب کو تغییر دیکر موافق اعتقاد کے لائے ہین لیس حاشا وکلا کہ وہ تہوڑی تغیر اور تقدیم و تاخیر کی رعایت کرتے ہین کہ جہان مقصود مین فرق نہین آتا یہان کیونکر تغیر کرینگے جسطرح ہی اوسیطرح ادا کرتے ہین ٭ ح ٭ ع ٭ اور روایت کیا احمد اور ترمذی نے کہ فرمایا اَرْحَمُ اُمَّتِی بِاُمَّتِی اَبُوبَکْرٍ وَاَشَدُّہُمْ فِی اَمْرِ اللّٰہِ عُمَرُ وَاَصْدَقُہُمْ حَیَاءً عُثْمَانُ وَاَفْرَضُہُمْ زَیْدُ بْنُ ثَابِتٍ وَاَقْرَاُہُمْ اُبَیُّ بْنُ کَعْبٍ وَاَعْلَمُہُمْ بِالْحَلَالِ وَالْحَرَامِ مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ وَلِکُلِّ اُمَّۃٍ اَمِیْنٌ وَاَمِیْنُ ہٰذِہِ الْاُمَّۃِ اَبُوعُبَیْدَۃَ بْنُ الْجَرَّاحِ وَفِی رِوَایَۃٍ وَاَقْضَاہُمْ عَلِیٌّ یعنے مہربان ترین امت میری کا میری امت پر ابو بکر ہی کہ نرمی و لطف و پند سے لوگونکو خدا کی طرف بلاتے ہین اور پہنچاتے ہین اور سخت ترین امت کا بیچ کار دین خدا کے عمر ہی کہ تشدد و سختی سے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرتے ہین اور بہت سچا اونکا حیا مین عثمان ہی اور بہت فرائض دان اونکا زید بن ثابت ہی اور بہت پڑہنے والا قرآن کا اور بہت ماہر تجوید قرآن مین اونکا ابی بن کعب ہی اور بہت جاننے والا اونکا حلال و حرام کو معاذ بن جبل ہی اور ہر امت کے لیئے امین ہی اور امین اس امت کا ابو عبیدہ بن الجراح ہی اور ایک روایت مین ہی بڑا حکم حق کرنیوالا اونکا علی ہی ٭ **ف** صفت حیا کو عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتہہ ایک

طرحکی خصوصیت اور امتیاز رہا اور حیا بڑی ساتھ ایمانکی ہی اور رہا تہا اہت سبحا اسلیے
کہا کہ حیا کبہی بحکم طبیعت بشری کے بہی ہوتی ہی اگرچہ بحکم شرع حق و درست ہو لیکن حیا
صادق و معتدد وہی ہی کہ موافق شریعت کے اور مطابق حق کے ہو * اور بہت واقف
دال لحج ہے علم فرائض و حرات زید بن ثابت خوب جانتے تہے اور بڑے فقہائے صحابہ
میں سے تہے اور لکہنے والے وحی کے اور جمع کرنیوالے اور لکہنے والے قرآن کے ہیں تہے ابوبکر
وعثمان رضی اللہ عنہما کے زمانہ خلافت میں * اور ابی بن کعب بہی کاتب وحی تہے اور اول
سے صحابہ میں سے تہے کہ جنہوں نے قرآن یاد کیا تہا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں
انکو سید القرا کہتے تہے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے انکا نام سید الانصار رکہا تہا
اور عمر رضی اللہ عنہ انکو سید المسلمین کہتے تہے اور جب سورۃ لم یکن الذین نازل ہو
تو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ خدا نے حکم کیا مجکو کہ اسکو تجہپر پڑہوں اور
تجہے سناؤں اونہوں نے کہا کہ کیا خدا نے میرا نام لیا ہی حضرت نے فرمایا ہاں تیرا نام لیا
ہی پس وہ روئے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم بہی رونے لگے اور وفات ہوئی انکی مدینہ
میں سنہ اونیس میں حدیثیں روایت کیں انسے خلق کثیر نے * اور معاذ بن جبل انصاری
میں سے ہیں اور اون ستر تو میں کے تہے کہ حاضر ہوئے عقبہ کو اور آنحضرت صلی
اللہ علیہ وسلم نے بہائی چارہ کروا دیا تہا انمیں اور عبد اللہ بن مسعود میں اور بعضوں نے
کہا انمیں اور جعفر بن ابی طالب میں اور بہیجا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے انکو
معلم اور قاضی کر کے یمن میں اور یہہ اوسوقت میں اٹہارہ برس کے تہے طاعون عمواس
میں وفات پائی سن اٹہارہ میں اور عمر انکی اٹہاسی برس کی ہوئی اور اوسوقت کہتی تہے
خداوندا یہہ رحمت ہی تیری تیرے بندوں پر حصہ اوسکا معاذ کو اور اوسکے اہل وعیال
کو اس سے محروم نرکہہ اور آیا ہی کہ وقت جانیکے اس عالم سے کہتے تہے خدا کو
قصدا کر جانے تو قسم ہی تیری عزت کی جانتا ہی تو کہ میں تجکو دوست رکہتا ہوں یا یہہ
اور طرح کہا واللہ اعلم اور کہا ابن مسعود نے کہ ہم تشبیہ دیتے تہے معاذ کو ابراہیم
خلیل اللہ کے ساتہہ بیچ مضمون اس آیت کے كَانَ اُمَّةً قَائِمَةً لِّلّٰهِ حَنِيفًا

یعنی تباہ و دمنزل جماعت سے فرمان بردار اسد کا بیزار دینون باطل سے اور فتوی دیا کرتے تھے
معاذ آنحضرت کے زمانہ مین اور ابوبکر کے زمانہ مین اور جب یمن مین گئے تو کہتے تہے عمر رضی اللہ عنہ
کہ خالی چہوڑا معاذ نے اہل مدینہ کو فقہ سے اور حاضر ہوئے وہ جنگ بدر اور اور جہادون وغیرہ مین
اور وقت رحلت کے کہا اپنے یارونکو جس وقت کہ وہ رونے لگے کیون روتے ہو اور کس چیز نے رولایا
تمکو کہا لوگون نے کہ روتے ہین ہم علم پر کہ منقطع ہوتا ہی بسبب مرنے تمہارے کے کہا علم و ایمان
قایم ہین روز قیامت تک لو تم حق کو جس سے کہ ہو اور رد کرو باطل کو جس چیز کہ ہو اور مناقب
انکے بہت ہین زیادہ از حد اور یہ امت کے لیے امین ہی الخ اور ایک روایت مین ہی کہ
ہر پیغمبر کے لئے امین ہی اور امین میرا ابوعبیدہ ہی اور انکے کمال زہد پر دلالت کرتا ہی یہہ
قصہ انکا جو ریاض الصالحین مین مذکور ہی کہ کہا زبیر نے جبکہ آئے عمر بن الخطاب شام
مین اوس سے بڑے بڑے امرا پس کہا عمر رضی اللہ عنہ نے کہ کہان ہین بہائی میرے لوگون نے کہا کون
کہا عمر نے ابوعبیدہ کہا لوگون نے کہ اب آتی ہین تمہارے پاس پس جبکہ آئے وہ اونکی پاس
اوترے عمر سواری سے اور گلے لگایا اونکو پہر اونکے گہر مین گئے پس نہ دیکہی عبیدہ کے گہر مین مگر ایک
جہوٹی سی تلوار اور سپر اور کجاوہ اور اور روایت مین آیا ہی کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے
کہا ابوعبیدہ کو کہ ہمکو اپنے گہر لیچلو پس آئے اونکے گہر مین پس نہ پایا کچہہ کہا کہان ہی اسباب
تمہارا نہین دیکہتا ہون مین مگر ایک نمدہ اور رکابی اور تلوار حال آنکہ تم امیر ہو آیا تمہارے
پاس کچہہ کہانا ہی پس اوٹہے ابوعبیدہ اور گہر کے اندر گئے اور لی آئے وہان سے کئی چہوٹے
چہوٹے ٹکڑے روٹی کے پس روئے عمر رضی اللہ عنہ اور کہا فریب دیا ہم سبکو دنیا نے سوائے
تیرے ای ابوعبیدہ اور یہہ قرشی ہین بیعت والے ساتہہ آنحضرت کے فہر بن مالک مین جمع
ہوتے ہین حاضر ہوئے یہہ تمام مشاہد مین ہمراہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اور روز جنگ بدر کے
اپنی باپ کو خدا اور رسول کی محبت مین قتل کیا اور ثابت رہے آنحضرت کے ساتہہ روز احد کے اور
کہینچے دو حلقے خود کے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے رخسارہ مبارک مین گڑ گئے تہے اپنے
دانتون سے اور دو دانت انکے گر پڑے لیکن نکالنے کے زور سے اور اونہون نے ہی طاعون عمواس
مین وفات پائی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے عہد مین اور انکی نماز پڑہی معاذ بن جبل نے اور فرمانے

[illegible]

حضرت عمر اپنی وفات کے دن کہ اگر ابو عبیدہ بن جراح ہوتے تو سپرد کرتا میں یہہ کام وکو
یعنی امر خلافت کو با اختیار کو اونکے مشاورت کے یا بہہ تفویض کرتا میں واللہ اعلم اور
حکم حق کر سوا الحق اور کہا جلائے حضرت عمر رضی اللہ عنہ اونکی مشاورت اور فتوی بن حکم نہیں
کرتے ہے اور اگر حضرت علی موجود ہوتے تو وہ توقف کرتے اور ظاہر یہہ ہی کہ یعنی قضا
کے ہیں جو جانے والا احکام حکموں قضیوں کا کہ محتاج ہر طرف قضا کے اور اس روایت
سی افضلیت حضرت علی کی ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہم پر ثابت نہیں ہوتی کیونکہ فضل جزئی
منافی فضل کلی کے نہیں ہی اونکی شان میں اور بہت نصوص آئے ہیں چنانچہ یہہ آیت صریح
حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی فضیلت پر دلالت کرتی ہی لَا يَسْتَوِي مِنْكُمْ مَنْ أَنْفَقَ
مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَقَاتَلَ أُولَٰئِكَ أَعْظَمُ دَرَجَةً مِنَ الَّذِينَ أَنْفَقُوا مِنْ بَعْدُ
وَقَاتَلُوا یعنی نہیں برابر ہو سکتا تم میں سے کوئی اوسکے کہ خرچ کیا مال اپنا اللہ کے راہ میں پہلے فتح
کے اور جہاد کیا وہ بڑے درجے والے ہیں اون لوگوں سے کہ خرچ کیا بعد فتح کے اور جہاد کیا یہ
مفصل اسکا آیتوں کے حصہ میں اوپر ہو چکا ہی یہہ خاص ابوبکر کے شان میں نازل ہوئی ہی کہ
پہلے فتح مکہ کے انہوں نے اپنا مال جہاد میں صرف کیا اس سبب سے فرمایا اللہ تعالے نے کہ انکے برابر کوئی
نہیں ہو سکتا اور بہت روایتیں انکی فضیلت پر دلالت کرتی ہیں حاصل یہ کہ حدیثیں مشاجر
ہیں اور دلیلیں متناقض لیس اعتبار اوسکا ہی کہ جسپر اتفاق کیا جمہور صحابہ اور اجماع
کیا اوسپر اہل سنت نے اور وہ یہہ ہی کہ بعد نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے افضل حضرت ابوبکر ہیں باعتبار
کثرت ثواب کے اور پہر عمر اور پہر عثمان اور پہر علی رضی اللہ عنہم ح ع اور روایت کیا
ترمذی نے زبیر سے كَانَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ أُحُدٍ دِرْعَانِ فَنَهَضَ
إِلَى الصَّخْرَةِ فَلَمْ يَسْتَطِعْ فَقَعَدَ طَلْحَةُ تَحْتَهُ حَتَّى اسْتَوَى عَلَى الصَّخْرَةِ فَسَمِعْتُ
رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ أَوْجَبَ طَلْحَةُ یعنی تہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر
دو زرہیں روز احد کے لیس اوٹہے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم اور متوجہ ہوے طرف ایک بڑے پتہر کے
کہ وہاں تہا تو اوسپر چڑہیں اور دیکہیں طرف کفار کے اور اونچی سے دکہائی دیں اپنے یاروں کو پس
نہ چڑہ سکے بہ سبب بوجہ زرہوں کے پس بیٹہے طلحہ نیچے آنحضرت کے یہاں تک کہ چڑہے اور

زرہ پکڑا آنحضرت نے پس سنا مینے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے واجب کی طلحہ نے ف
دو زرہیں پہنی حضرت نے بسبب مبالغہ کرنیکے بیچ امتثال قول اللہ تعالے کے خُذُوا حِذرَکُم یعنے
لو تم بچاؤ اپنا کہ زرہ اور سپر وغیرہ اسباب جنگ ہی اور اس سے معلوم ہوتا ہی کہ استعمال ہتھیاروں کا
اور لینا اسباب محافظت کا جنگ میں منافات ساتھ توکل کے نہیں رکھتا ہی اور ہوسکتا ہی کہ ایسے
امور واسطے تعلیم امت کے کرتے ہوں واجب کی طلحہ نے یعنے جنت جیسا کہ ایک روایت میں ہی اور معنے
یہہ ہیں کہ اونہوں نے ثابت کی بہشت اپنی لیے بسبب اس عمل کے یا بسبب اوس چیز کے کہ کی اوسدن کہ
اپنی اوپر جو گہوں اوٹھائی کہ اپنے تئیں آنحضرت کی سپر کیا یہانتک کہ تیر لگے اونکے بدنمیں اور زخمی
ہوا تمام بدن اونکا یہانتک کہ معطل ہوگیا ہاتھ اونکا اور زخم لگے اونکے کچھ اوپر اسّی حتی کہ
ستر میں بہی اور تہے صحابہ کہ جب ذکر کرتے روز احد کا کہتے کہ یہہ دن سارا تہا واسطے طلحہ کے
اور ابو سعید خدری سے روایت ہی کہ عتبہ ابن وقاص نے پتہر مارا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو روز
احد کے پس ٹوٹا داہنی طرف کا دندان مبارک آپکا اور زخمی ہوا نیچے کا ہونٹ اور عبد اللہ ابن
شہاب زہری نے زخمی کی پیشانی اونکی اور زخمی ہوا رخسارہ مبارک آپکا کہ پیٹھ گئیں دو کڑیاں
زرہ کی رخسارہ مبارک میں اور گر پڑے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم ایک گڑہے میں اون گڑہوں
میں سے کہ کہودی تہے عامر نے تا کہ گر پڑیں اونمیں مسلمان نادانستہ پس پکڑا حضرت علی نے دست
مبارک رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا اور اوٹہایا آپکو طلحہ ابن عبید اللہ نے یہانتک کہ سیدہے کہڑے
ہوئے اور چوسا ابو سعید خدری نے خون رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے چہرہ مبارک سے پس فرمایا
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جسنے چوسا خون میرا نہیں مس کریگی اوسکو آگ ع اور
روایت کیا بخاری اور مسلم نے کہ کہا قیس ابن ابی حازم نے کہ سنا مینے سعد ابن ابی وقاص سے
کہ کہتے تہے اِنِّی لَاَوَّلُ رَجُلٍ مِنَ العَرَبِ رَمَی بِسَہمٍ فِی سَبِیلِ اللہِ وَرَاَیتُنَا نَغزُو
مَعَ رَسُولِ اللہِ صلی اللہ علیہ وسلم وَمَا لَنَا طَعَامٌ اِلَّا الحُبلَۃُ وَوَرَقُ السَّمُرِ
وَاِن کَانَ اَحَدُنَا لَیَضَعُ کَمَا تَضَعُ الشَّاۃُ مَا لَہٗ خَلطٌ ثُمَّ اَصبَحَت بَنُو اَسَدٍ
تُعَزِّرُنِی عَلَی الاِسلَامِ لَقَد خِبتُ اِذًا وَضَلَّ عَمَلِی وَکَانُوا وَشَوا بِہٖ اِلَی عُمَرَ
وَقَالُوا لَا یُحسِنُ یُصَلِّی یعنے بلاشبہ میں اول اون شخصوں کا ہوں عرب میں سے کہ پہینکا تیر راہ

خدا میں اور رد کہا ہے اسی قسم کا اور اصحاب حضرت عمر خدا کو یاد کرتے تھے ہم ساتھ ہو کر
رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے اور نہیں تھی ہمارے لیے خوراک مگر پھول کیکر کے کہ مثل لوبیا کے
ہوتا ہے اور پتی کیکر کے اور تحقیق ایک ہمارا پاخانہ پھرتا تھا جیسے مینگنیاں کر لی ہیں بکریاں جیسے
خشک ہوتا تھا مانند مینگنیوں کے اسی لیے کہ نہیں ہی واسطے اوسکے آمیزش یعنی بعض اجزا
اوسکے بعضوں سے ملتے نہ تھے بسبب خشکی کے پھر ہو گئی بنی اسد کہ نام ایک قبیلہ کا ہے اوسکہ کہاتے ہیں
مجکو ملامت کرتے ہیں مجکو اسلام پر الت تحقیق نا امید ہوا میں اوس وقت یعنی جسکہ اچھی طرح پڑھی نماز
نماز اور محتاج ہوا بنی اسد کی تعلیم کا اور گم ہوا عمل میرا جیسے تمام طاعات اور مجاہدے میرے اور
مشقت میری اسلام میں اور ثابت قدمی میری دین میں اور یہہ ہوا اسد کہ چغل چوری اور شکایت
کی تھی سعد بن ابی وقاص کی نزدیک عمر رضی اللہ عنہ کے یعنی جسکہ عامل کیا تھا انکو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے
کوفہ کا اور ایام میں وہ شکایت انکی کر دی بھیجتے تھے لوگوں کے ہاتھ یا لکھ بھیجتے اور کہا تھا اونہوں نے
کہ نہیں اچھی طرح پڑھتے سعد نماز **ف** ۔ تو حج کرتے ہیں مجکو اسلام پر یعنی نماز پر اسلیے
کہ نماز ستونوں ہے اسلام کا یا تعقد ہے اسکی علی عمدة شرائعہ اور مراد یہہ ہے کہ وہ اوسکہ کہتا
ہیں مجکو اور تعلیم کرتے ہیں مجکو نماز اور عار دلاتے ہیں مجکو یہہ کہ اچھی نہیں پڑھتا ہوں میں نماز
اور نہیں اچھی طرح پڑھے نماز یعنی شرائط یا ارکان یا سنتیں نماز کی اچھی طرح نہیں ادا کرتے
اور رعایت اوسکے احوال کی نہیں کرتے پس حضرت عمر نے تعہد یدکر بھیجے اونکو اور اونہوں نے
حضرت عمر سے حقیقت حال ظاہر کی کہ میں انکو آنحضرت کی سی نماز پڑھاتا ہوں کہ دراز کرتا
ہوں پہلی دو رکعتوں میں اور تخفیف کرتا ہوں دو رکعت اخیر میں پس حضرت عمر نے تصدیق کی اونکی
اور کہا گمان ہے ایسا ہی تجسے جیسا کہ تم کہتے ہو اور رد کیا بنی اسد کی بات کو اور مراد بنی اسد سے
اولاد زبیر بن العوام بن خویلد بن اسد کی ہے اور یہاں سے معلوم ہوتا ہے کہ فخر کرنا ساتھ علم
و فضل کے اور ظاہر کرنا اپنے کمال کا ساتھ بیان واقعی کے واسطے مصلحت دینی کے اور دفع کرنے
عار و نقصان کے دین میں جائز ہے اور صحابہ رضی اللہ عنہم آپس میں فخر کیا کرتے تھے بسبب امر اس
صحبت صالحہ کے ۔ ع ۔ ج * اور روایت کیا احمد نے کہ کہا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے
قِيلَ يَا رَسُولَ اللهِ مَنْ نُؤَمِّرُ بَعْدَكَ قَالَ إِنْ تُؤَمِّرُوا أَبَا بَكْرٍ تَجِدُوهُ أَمِينًا

زَاهِدًا فِی الدُّنْیَا رَاغِبًا فِی الْاٰخِرَةِ وَاِنْ تُؤَمِّرُوْا عُمَرَ تَجِدُوْهُ قَوِیًّا اَمِیْنًا لَا یَخَافُ فِی اللّٰهِ لَوْمَةَ لَائِمٍ وَاِنْ تُؤَمِّرُوْا عَلِیًّا وَلَا اَرَاکُمْ فَاعِلِیْنَ تَجِدُوْهُ هَادِیًا مَهْدِیًّا یَاْخُذُ بِکُمُ الطَّرِیْقَ الْمُسْتَقِیْمَ یعنے عرض کیا گیا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ یارسول اللہ کسکو امیر کرین ہم اپنے پر بعد وفات آپکی کے فرمایا آنحضرت نے کہ اگر امیر کروگے تم بعد میرے ابو بکر کو پاوگے تم اوسکو امانت دار یعنی حقوق دین مین یعنی نہین حکم کریگا مگر ساتھہ عدل کے بے رغبت دنیا مین راغب آخرت مین اور اگر امیر کروگے تم عمر کو پاوگے تم اوسکو قوی یعنے قادر اوپر اوٹھانے بوجھہ امارت کے امین یعنی نہین سرزد ہوگی اوسے خیانت نہین ڈرتا ہی بیچ جاری کرنے احکام دین خدا کے ملامت کسی ملامت کرنیوالے کیسے اور اگر امیر کروگے تم علی کو حالانکہ تحقیق مین نہین گمان کرتا ہون تمکو کرنیوالا یعنے امیر اونکو بلا خلاف حال خلافت اونکی مین پاوگے اوسکو راہ راست دکہانیوالا یعنے مرشد کامل راہ راست پانیوالا کامل پکڑیگا اور لیجاویگا تمکو راہ راست کو قف اگرامیر کروگے تم بعد میرے ابو بکر کو الخ اسمین آگاہ کرنا ہی طرف اسکے کہ لائق یہہ ہی کہ ہو خلیفہ ساتھہ اس صفت کے تاکہ تمام ہو واسطے اوسکے اخلاص کہ موجب ہی خلاص کا ہ اور ایک روایت مین ہی تَجِدُوْهُ مُسْلِمًا اَمِیْنًا * اور ایک روایت مین ہی تَجِدُوْهُ قَوِیًّا فِی اَمْرِ اللّٰهِ ضَعِیْفًا فِی نَفْسِهٖ یعنی پاوگے اوسکو قوی بیچ امر خدا کے ضعیف اپنی نفس کے حق مین اور اگرامیر کروگے تم عمر کو الخ یعنے رعایت نہین کرتے کسیکے امر دین مین اور معنی یہہ ہین کہ وہ سخت ہین دین مین جب شروع کرتے ہین کوئی کام اپنے کاموں مین سے تو نہین ڈرتے ہین انکار کسی منکر کیسے وہ کام کیئے جاتے ہین اور نہین ڈرتا ہی اونکو قول کسی قایل کا اور نہ اعتراض کسی معترض کا اور نہ ملامت کسی ملامت کرنیوالیکی * اور ایک روایت مین ہی تَجِدُوْهُ قَوِیًّا فِی اَمْرِ اللّٰهِ قَوِیًّا فِی نَفْسِهٖ اور اگر امیر کروگے علی کو الخ یعنی یہہ امر سپرد ہی تمہارے طرف رای امت اسلیئے کہ تم امین ہو مجتہد حق کو پہچنے والے اجتہاد مین نہین جمع ہوتے تم مگر حق کے اوپر اور اس حدیث مین ذکر حضرت عثمان رضہ کا نہین ہی ہ اور بعضوں نے کہا کہ شاید آنحضرت نے ذکر کیا ہو اور راوی بہول گیا ہو اور بعضوں نے

کہا کہ ابوبکر کے پہلے ذکر کرنے میں اشارہ ہی طرف مقدم ہونے اونکے اور نہیں ذکر کیا عمر کو
صریحاً لیکن لا ارحکم کہنے میں اشارہ ہی طرف اسکے کہ وہ مقدم ہیں حضرت علی پر اور ممکن ہی یہہ
ذکر کیا جاوے کہ معنے لا ارحکم فاعلین کے یہہ ہی کہ نہیں ہیں گمان کرتا ہوں کہ تم امیر کروگے علی کو پہلے
سب کے اسلئے کہ میں جانتا ہوں قضا و قدر الٰہی کیسے کہ عمر علی کی بہت دراز ہی اور یہ کو میں کیا
ہمہ ویسے پس اگر وہ مقدم کئی جاویں تو نوبت ہوا اوروں کی خلافت باوجود اسکے کہ مقدر ہی
اونکے لئے ہی خلاف نص بعض ہی کہ علی کو تم سب سے پہلے امیر نہیں کروگے پس طلب بیان معنی
کے ہی بدع مد اور حضرت شیخ رحمہ اللہ علیہ نے لکھا ہی کہ اس حدیث میں دلیل ہی اسپر کہ آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے منصوص و تعیین نہیں کی کسیکی خلافت پر اور ظاہر یہہ معلوم ہوتا ہی کہ مراد
ساتھہ امیر کرنیکے امیر کرنا بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہو ہیو اسطے اسکے [illegible] روایت
کیا ترمذی نے یہہ ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے
رَحِمَ اللّٰهُ اَبَا بَكْرٍ زَوَّجَنِي ابْنَتَهُ وَحَمَلَنِي اِلَى دَارِ الْهِجْرَةِ وَصَحِبَنِي فِي الْغَارِ
وَاَعْتَقَ بِلَالًا مِنْ مَالِهِ رَحِمَ اللّٰهُ عُمَرَ يَقُولُ الْحَقَّ وَاِنْ كَانَ مُرًّا تَرَكَهُ
الْحَقُّ وَمَا لَهُ مِنْ صَدِيقٍ رَحِمَ اللّٰهُ عُثْمَانَ تَسْتَحْيِيْهِ الْمَلٰئِكَةُ رَحِمَ اللّٰهُ
عَلِيًّا اَللّٰهُمَّ اَدِرِ الْحَقَّ مَعَهُ حَيْثُ دَارَ یعنے رحمت کرے اللہ تعالے ابوبکر کو کہ نکاح
کر دیا مجھسے اپنی بیٹی کا اور سوار کر لایا مجھکو اونٹنی پر طرف دار ہجرت کے اور ساتھہ رہا
میرے غار میں بیچ وقت ہجرت کے اور آزاد کیا بلال کو اپنے مال سے یعنی اور کیا اوسکو
خادم آنحضرت کا رحمت کرے اللہ عمر کو کہتا ہی حرف حق اگرچہ تلخ لگے کسیکو کر دیا اوسکو
حق گوئی نے اسحالت کہ نہیں واسطے اوسکے کوئی دوست رحمت کری اللہ تعالے عثمان کو کہ حیا
کرتے ہیں اوس سے فرشتے رحمت کرے خدا تعالی علی کو خداوندا پھیر حق کو ساتھہ علی کے جدہر
کہ پھرے علی ف سوار کر لایا مجھکو اونٹنی پر طرف دار ہجرت کے یعنے مدینہ کے آیا ہی کہ
ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے دو اونٹنیاں پال کر اور طیار کر رکہہ چھوڑی تھیں کہ جب
حکم ہجرت کا ہو پس جب حکم ہوا تو ایک اونٹنی آنحضرت کے پاس لائے اور کہا یا رسول
اللہ آپ اسکو قبول کیجیے اور سوار ہوجیے فرمایا آنحضرت نے کہ میں سوار نہیں ہونگا مگر یہہ کہ بیچے تو

میرے ساتھ نفیہ اور بطنی اور یہہ وہن اسکے قبول نہین کر سکتا ہون لیکن آٹھہ سو درہم کو وہ اور بطنی
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے خریدی قرضونکو * اور نہین واسطے اوسکے کوئی دوست
یعنے وہ دوست کہ ہو دوستی اوسکی واسطے مراعات اور مداہنت کے نہ مطلق دوست
کیونکہ اسمین تو شک ہی نہین کہ صدیق اکبر دوست جانی تھے انکے * اور خداوندا پھیر حق کو
ساتھ علی کے الخ یہہ حدیث موافق اوس حدیث کے ہی کہ سیوطی نے جمع الجوامع مین ذکر کی ہی
اَلْقُرْآنُ مَعَ عَلِيٍّ وَعَلِيٌّ مَعَ الْقُرْآنِ یعنی قرآن ساتھ علی کے ہی اور علی ساتھ قرآن کے
ع ہج اور روایت کیا ترمذی نے کہ فرمایا اَلْعَبَّاسُ مِنِّیْ وَاَنَا مِنْهُ یعنے عباس
مجھسے ہی یعنی میرے اقربا سے یا میرے اہل البیت سے اور مین اوس سے ہون ف آنحضرت صلے
اللہ علیہ وسلم اصل ہین باعتبار شرف اور فضل ونبوت کے اور عباس اصل ہین نسب اور
چچا ہونیکے اور ظاہر یہہ ہی کہ یہہ عبارت کنایہ ہی اتحاد اور محبت واخلاص سے جیسے امیر المومنین
علی کرم اللہ وجہہ کو فرمایا اَنَا مِنْکَ وَاَنْتَ مِنِّیْ اور عباس بڑے تھے آنحضرت سے دو برس اور
لطایف طبع اور حسن ادب اونکے سے یہہ ہی کہ جب کہا گیا اونسے اَنْتَ اَکْبَرُ اَوِ النَّبِیُّ
صلے اللہ علیہ وسلم یعنے تم بڑے ہو یا نبی صلے اللہ علیہ وسلم * اونھون نے کہا ھُوَ اَکْبَرُ وَاَنَا
اَسَنُّ یعنی آنحضرت بڑے ہین باعتبار مرتبہ کے اور مین بڑا ہون باعتبار سن اور عمر
اور تھے رئیس قریش کے جاہلیت مین اور منسوب تھی اونکی طرف عمارۃ اور سقایہ مسجد الحرام کی
اور مراد عمارۃ سے یہہ ہی کہ قریش کو مانع ہوتے تھے اوسکے بنانے اور آباد کرنے مین
بری بہلائی کی باتون سے اور ترک کرنے سے سیاست کے اور کلام بیہودہ کہنے اوسمین اور مراد سقایہ
سے یہہ ہی کہ آب زمزم پلایا کرتے اور آزاد کیے عباس نے اپنے مرنیکے قریب ستر بردے
اور بینائی گئی اونکی بہہ سالکی عمر مین اور مرے روز جمعہ کے بارھوین تاریخ رجب مین ۳۲ ہجری مین
تہے اور عمر اونکی اٹھاسی * برس کی تھی اور دفن کیے گئے بقیع مین اور اسلام رکھتے تھے بہت دنت
سے لیکن چھپاتے تھے اوسکو اور نسبی انکو نکلے ساتھ روز بدر کے جبرا پس فرمایا نبی صلے
اللہ علیہ وسلم نے کہ جو کوئی ملے عباس سے قتل نکرے انکو اسلیے کہ وہ نکلے ہین جبرا پس
قید کیا اونکو ابو الیسر بن کعب نے پس اونھون نے اپنے بدلہ مین کچھہ مکر رہائی پائی اور رجوع

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن مسعود کو حکم دیدیا تہا کہ اگر ایک دو شخص کو
دیکہے تو کو میرے پاس ہیں تو چلے آیا کرنا اور حاجت اذن چاہنے کی نہیں ہی اور کنیت
انکی ابو عبد الرحمن ہذلی تہی اسلام انکا قدیم اقدم اسلام میں مسلمان ہوئے تہے پہلے
داخل ہونے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دار ارقم میں اور چند روز پہلے اسلام لانے عمر کے
اور بعضوں نے کہا کہ پانچ شخصوں کے بعد چہٹے یہہ مسلمان ہوئے تہے پر سپرد کی آنحضرت
نے اونکو مسواک اور پاپوش اپنی اور پانی طہارت اپنی کا سفر میں اور ہجرت کی
اونہوں نے حبش کی طرف اور حاضر ہوئے بدر میں پہر اوسکے بعد کے غزوں میں اور گواہی
دی اونکے لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بہشتی ہونیکی اور فرمایا کہ پسند کیا
میں نے اپنی امت کیلیے وہ چیز کہ پسند کی اونکی ام عبد یعنے عبد اللہ بن مسعود نے اور ناپسند
رکہی میں نے اونکے لیئے وہ چیز کہ ناپسند رکہی ام عبد نے اور تہے وہ گندم گون دبلے
ٹہگنے نحیف قریب تہا کہ وہ لمبے آدمی برابر ہوتے اونکے بیٹہنے میں والی ہوئے
کوفہ کی قضا کے اور خزانہ بیت المال کے حضرت عمر کی خلافت میں اور حضرت
عثمان کی ابتدائی خلافت میں پہر آئے مدینہ میں اور وفات پائی وہاں سنہ بتیس
میں اور دفن کیے گئے بقیع میں اور عمر ہوئی اونکی کچہہ اوپر ساٹہہ برس کی روایت
کیں اونسے جماعت نے ابو بکر اور عمر اور عثمان اور علی اور اور بہت سی صحابی اور
تابعین رضی اللہ عنہم نے اور وہ ہمارے اماموں کے نزدیک بڑے فقیہ تہے سب
صحابہ میں بعد خلفاء اربعہ کے رضی اللہ تعالی عنہم اجمعین * ع * ح اور عمار بن
یاسر صحابی ہیں بہت پیارے تہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے احوال
مفصل انکا یہہ ہی کہ یہہ غلام آزاد تہے بنی مخزوم کے اور حلیف یعنی ہم قسم
اونکے اور یہہ یوں ہوا کہ یاسر والد عمار کے مقیم ہوئے مکہ میں اور حلیف ہوئے
ابو حذیفہ بن المغیرہ کے پس نکاح کر دیا حذیفہ نے اپنی لونڈی سمیہ نام کا یاسر
سے اوس سے عمار پیدا ہوئے پہر آزاد کر دیا عمار کو حذیفہ نے پس عمار مولے
ہوئے انکے سبب سے اور عمار قدیم الاسلام تہے اور یہہ اون مستضعفین میں سے ہیں کہ

آہٹ پانوکی الخ کہا بریدہ نے کہ ایکبار صبح کو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بلایا
بلال کو اور فرمایا کس سبب سے سبقت کی تو نے مجہپر طرف جنت کے نہین داخل ہوا
مین جنت مین کبہی مگر کہ سنی مینے آہٹ تیرے پانوکی آگے اپنے عرض کیا بلال نے کہ یا
رسول اللہ نہین اذان دی مینے کبہی مگر کہ پڑہین مینے دو رکعتین یعنے بعد اوسکے اور نہین پہنچا
مجکو حدث کبہی مگر کہ وضو کیا مینے نزدیک اوسکے اور گمان کیا مینے کہ اللہ تعالے نے واجب
کین ہین مجپر دو رکعتین یعنے بعد وضو کے ہمیشہ دو رکعت پڑہتا رہا مین پس فرمایا رسول
خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ انہین دو رکعتین کے سبب سے پہنچا تو اس درجہ کو یہہ روایت
مشکوٰۃ کے باب التطوع مین ہی اور بلال بیٹے ابو رباح کے مولے ابو بکر صدیق کے ہین
قدیم الاسلام اور اول اظہار اسلام انہون ہی نے کیا مکہ مین حاضر ہوئے بدر مین اور اوسکے
مابعد کے جہادونمین اور سکونت اختیار کی شام مین اخیر کو اور کوئی وارث نہین چہوڑا
اونہون نے بعد اپنے روایت کین اونسے حدیثین ایک جماعت نے صحابہ اور تابعین مین
سے اور وفات ہوئی اونکی دمشق مین سنہ بیس مین اور دفن کیے گئے باب الصغیر مین
اور عمر اونکی ترسٹھ برس کی ہوئی اور تہے بلال اون لوگو نمین سے کہ عذاب کیا اونکو
اہل مکہ نے اسلام لانے پر اور عذاب دیا کرتا تہا انکو امیہ بن خلف جمحی اور تقدیر الٰہی
سے یہہ ہوا کہ روز بدر کے بلال رضی اللہ عنہ ہی کے ہاتہہ سے وہ مارا گیا کہا جابر نے
کہ عمر رضی اللہ عنہ کہتے تہے ابو بکر سیدنا و اعتق سیدنا یعنے ابو بکر سردار ہمارے
ہین اور آزاد کیا ہمارے سردار کو یعنی بلال کو اور احمد نے روایت کیا اپنی مسند
مین کہ اول جنہون نے اسلام ظاہر کیا وہ سات تہے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم اور ابو بکر
اور عمار اور ماں اونکی سمیہ اور صہیب اور بلال اور مقداد پس محفوظ رکہا اللہ تعالے
نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو تو اونکے چچا ابو طالب کے سبب سے اور ابو بکر کو بچایا
اونکی قوم کے سبب سے رہے اور پس پکڑا اونکو مشرکون نے اور پہنائین اونکو لوہے
کی زرہین اور تپایا اونکو دہوپ مین پس نہین تہا اونمین سے کوئی مگر کہ خلاص دی
عزت کیا اوسکو اللہ تعالے نے سوائی بلال کے کہ تہے حقیر ہی رہے اللہ عز وجل کی راہ مین

کہ حقیر جانتے تھے اونکو قوم اونکی پس پکڑا اونہوں نے اونکو یکبار اور حوالہ کر دیا
لڑکوں کے پس پھرتے تھے اونکو لڑکے کوچوں میں بکتے اور وہ بکتے تھے احادید
کما فی الریاض ۲ع ۲ح ۲ اور انس رضی اللہ عنہ خادم ہیں رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
کے اونکی ماں ام سلیم نے انس کو صغر سن میں آنحضرت کی خدمت بابرکت میں چھوڑا
تھا ایک روز ام سلیم نے حضرت سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ انس خادم آپکا ہے دعا کیجیے
اللہ تعالیٰ سے اوسکے لیے یعنی دنیا کی بہتری کہ ثواب آخرت تو بسبب حاصل ہونے
ایمان اور برکت صحبت اور خدمت آپکی کے حاصل ہے دنیا میں بھی برکت ہو کہا آنحضرت
نے یا الٰہی بہت کر مال اوسکا اور اولاد اوسکی اور برکت دے اوسکے لیے بیچ اوس
چیز کے کہ دی ہے تو نے اوسکو یعنی نعمتیں اسی قسم مال وغیرہ سے کہا انس نے قسم
خدا کی پس تحقیق مال میرا نہایت بہت ہے اور بہت برکت کا ہے اور اولاد میری یعنی اولاد
اور اولاد میری اولاد کی البتہ زیادہ ہیں گنتی میں زیادہ سو سے آج کے دن ف یعنی
اس وقت کہ یہ حکایت کرتا ہوں عدد اس مقدار کو پہنچا ہے بلکہ زیادہ بھی ہوں
چنانچہ منقول ہے کہ انس نے کہا یعنی بہت دنوں یہ نقل کرتے مضمون ساتھ کے کہ دفن کیے
گئے ہیں مجھکو میرے صلب سے سوائے اولاد کی اولاد کے ایکسو بیس لڑکے ہیں یہ آئے
دو الگ ہوں کے اور بلا مبالغہ میری البتہ پھل دیتی ہے سال میں دو بار اور انس کے
بیٹے نے کہا کہ میرے دفن کیے ہیں اولاد صلبی اونکے قریب سو کے اور یہاں سے معلوم
ہوتا ہے کہ اموال و اولاد نعمت الٰہی ہیں اگر موجب غفلت کے ذکر حق سے اور باعث
گناہ کے ہوں اور انس بیٹا مالک بن النضر خزرجی ہیں کنیت اونکی ابو حمزہ ہے حاضر
ہوئے آنحضرت کی خدمت بابرکت میں بیچ مدینہ کے بارہ برس کی عمر میں اور انتقال کیا
انس نے طرف بصرہ کے حضرت عمر کی خلافت میں تو کہ علم دین سکھلاویں لوگوں کو اور
یہ آخر اون صحابہ کے ہیں کہ مرے بصرہ میں سنہ اکیانوے (91) میں اور عمر اونکی ایکسو تین برس کی
ہوئی اور کہا ابن عبد البر نے کہ یہ بہت صحیح ہے اور یہ قبولیت حضرت کی دعا کی اونکی
صحبت کی نشانیوں سے ہے اور اسمیں دلیل ہے اوسکے لیے کہ جو فضیلت دیتے ہیں

غنا کو فقر پر اور جو کہ فقر کو فضیلت دیتے ہین غنا پر چنانچہ اکثر وںکا یہی قول ہی وہ یہہ جواب دیتے ہین کہ یہہ مختص ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا کے ساتہہ کہ آپکی دعا سے برکت ہوئی اونکے مال مین اور جبکہ برکت ہوئی اوسمین تو فتنہ سے امن ہوا پس نہ حاصل ہوا بسبب اوسکے ضرر اور تقصیر خدا تعالی کے حقوق ادا کرنیمین اور اس سے یہہ بہی معلوم ہوا کہ مستحب ہی جسوقت کہ دعا کرے کسی چیز کی کہ متعلق ہی دنیا کے تو لایق ہی کہ ملا لیوے اپنی دعا کے ساتہہ طلب برکت کو کہ یا اللہ اوس چیز مین برکت ہو اور محفوظ رہون سب آفات سے

ع صح ۸ اور صہیب بن سنان مولے یعنی غلام آزاد عبد اللہ بن جدعان تیمی کے ہین کنیت انکی تہی ابو یحیی رہتے تہے زمین موصل مین درمیان دجلہ و فرات کے پس لوٹا اہل روم نے اوس جانب کو اور بعض پکڑ لیگئے انکو اور یہہ لڑکے تہے خورد سال پس مشابہ ہوئے روم کے پہر خریدا انکو رومیون سے قبیلہ کلب نے پہر لائے انکو کلب مکہ مین پس خریدا انکو عبد اللہ بن جدعان نے اور آزاد کر دیا انکو پس رہے یہہ اوسکے ساتہہ یہانتک کہ مرا وہ اور اسلام لائے یہہ ابتداء اسلام مین بیچ مکہ کے کہتے ہین کہ صہیب اور عمار بن یاسر مسلمان ہوئے ایکدن مین ایکساتہہ جبکہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم دار ارقم مین تہے کچہہ اوپر تیس شخصونکے بعد اور تہے یہہ اون ضعیفونمین سے کہ عذاب دئے جاتے تہے اللہ کی راہ مین بیچ مکہ کے پہر ہجرت کی انہون نے مدینہ کی طرف اور نازل ہوئی انکے حق مین یہہ آیت وَمِنَ النَّاسِ مَن يَشْرِي نَفْسَهُ ابْتِغَاءَ مَرْضَاتِ اللَّهِ یعنی بعضے لوگونمین سے وہ ہین کہ بیچا اپنے نفس کو واسطے طلب کرنے اللہ تعالی کے رضامندی کے اور مرے یہہ سنہ اڑتیس مین بیچ مدینہ کے ستر برس کی عمر مین اور دفن کئے گئے بقیع مین اور روایت انکا یہہ تہا کہ ایکبار ابو سفیان آیا یعنے گذرا حالت کفر مین سلمان اور صہیب رومی اور بلال حبشی پر کہ تہے او صحابہ کی جماعت مین پس کہا اونہون نے کہ نہین لیا بندگان خدا کی تلوار نے اس دشمن خدا کی گردن سے اپنے حق کو یعنی حیف ہی کہ یہہ مشرک یعنی ابو سفیان ابتک ہمارے ہاتہہ سے نہین مارا گیا پس کہا ابو بکر نے اونسے کہ آیا کہتے ہو تم ایسی بات کو واسطے شیخ قریش کے اور سردار اونکے کہ ابو سفیان ہی پہر آئے ابو بکر آنحضرت صلی اللہ

